بسم اللہ الرحمن الرحیم



# نذرِ سلطان

قبلہ و کعبہ (نور اللہ مرقدہ) کی عرق ریزی اور ارادت کی آخری یادگار "گلفروش شہرہ" کو نہایت ادب کے ساتھ یہ ناچیز اپنے آقائے ولی نعمت سرپرست با شفقت پشت پناہ بیکسان اعلیحضرت بندگانِ حضور پُرنور عالیجاہ فرزند دلپذیر دولتِ انگلشیہ مخلص الدولہ ناصر الملک امیر الامرا۔ اے ڈی سی۔ کرنل نواب سر سید **محمد حامد علیخان بہادر** مستعد جنگ جی سی۔ آئی۔ ای جی سی۔ وی۔ او۔ فرمان روائے دار السرور رامپور خلد اللہ ملکہ کے حضور مین پیش کرکے اپنے جدِ بزرگوار کے اُس ارادہ کو پورا کرتا ہے جسکی تمنا مرحوم کے دل مین رہی۔

ساجد علی عرف سلطان

# التماس

اے شرر چمکا دیئے ہین آہ نے داغِ جگر + سیر کے قابل ہے اب عالم مرے گلزار کا

دکھ بھری دنیا کے بے درد لوگ سمجھتے ہین کہ بچون کو صدمے کا احساس نہین ہوتا۔ یہ غلط ہے کپڑا جسقدر اُجلا ہوتا ہی اُتنا ہی جلد اور گہرا داغ پڑتا ہی۔ نرم چیز پر چوٹ کا زیادہ اثر ہوتا ہی لوہے اور موم پہ ضرب لگا کر تماشہ دیکھ لو۔ نینی تال سے ترد کی حالت مین آ اپنے پہنچنا اور شفقتِ پدری سے اپنے آپکو محروم پانا ابھی تو کل کی بات ہی لیکن اس واقعہ کا ایسا گہرا نقش میرے دل پر پڑا ہے کہ شاید تمام عمر بھی نہ مٹے قبلہ گاہی مرحوم کی خدمت مین حاضر ہونے کے اوقات انکے نشست و برخاست کے مقامات انکے شوق کی کثیر اشیا دیکھکر روزمرہ جو دلپر گزرتی ہی اُسکو بھی ظاہر کرنیکا یارا نہین۔

خلاصہ یہ کہ شفقت پدری سے محروم ہونے کے بعد دنیا اور دنیا کی ہر ایک شے فی الحال مجھے افسردہ کرنیوالی ہی

ممکن نہین کہ رحم نہ آئے انہین شرر + غیرون کا میرے حال پہ جب دل پگھل گیا

خوش قسمتی سے قبلہ گاہی کی حیات ہی مین مجھے اعلیحضرت بندگانِ حضور پرنور دام اقبالہم و ملکہم کا التفات خاص حاصل ہوگیا تھا جو بعدِ وصال قبلہ گاہی ایک سے ہزار درجے بڑھ گیا۔ اور آغوشِ عاطفت ظلِ سبحانی نے صرف نازشِ طفلانہ کو اپنے پہلو مین جگہ دی بلکہ میری تعلیم اور ہر ایک ضرورت کیطرف توجہ مبذول فرمائی۔ چنانچہ اسی الطاف و دلنوازی کا اِک ادنے کرشمہ ہی۔ کہ آج قبلہ گاہی مرحوم کا کلام آپکی نظر اقدس کے سامنے ہی ورنہ ایک چودہ ۱۴ سال کے لڑکے سے کہان ممکن تھا کہ ترتیب کلام و انطباع وغیرہ کا سرانجام کر سکتا

کیون بتاؤن مین شرر شعر مرے کیسے ہین + آپ منصف ہین سمجھ لینگے سخندان ملین

اگرچہ میرا طالب علمی کا زمانہ ہی۔ لیکن مین اس سے ناواقف نہین کہ کسی کتاب کے انطباع کے وقت صحت اور خوبیان پیدا کرنیکا بہت کچھ انتظام اور اہتمام کیا جاتا ہی یہانتک کہ حک و اصلاح کی تو انتہا ہے

اصل مصنف کا کلام ہی نہین رہتا - اور شاید قبلہ گاہی کی حیات مین یہ کلیات بھی اسا تذہ کا کلام
ہو کر چھپتا ۔ لیکن میرے خیال مین وہ چند خوبیان بھی بہت بیش قیمت ہین جو اصل مصنف کی طبع زاد
ہون - قبلہ گاہی نے یہ فن لطیف محض تفنن طبع کے لئے اختیار فرمایا تھا - جبکہ کثرت کار سرکار
و حاضری دربار جےپور و مخالف ہر وقت مسلط رہتے تھے - لہذا اس قلت فرصت مین اگرچہ اشعار
بھی بے داغ اور دلفریب اس سرمائے مین موجود ہین تو ضرور قبلہ گاہی کی محنت ٹھکانے لگی
رہا اعتراض اُنکی بابت مین سُنتا ہون کہ متقدمین و متاخرین مین سے کوئی بھی مبرا نہین ہان
لہذا ذاتی اور سرکاری کار و بار کی کثرت ہر ایک معترض کے اعتراض کا کافی جواب - اور جو بیان
مرحوم کی خداداد قابلیت اور طبع سلیم کی معتبر شاہد متصور ہونے کے قابل ہین - کلام کی عبارت
مصنف کے دل و دماغ - خیالات - جدت طرازی - شوخی طبع وغیرہ کا اندازہ ہی اور اُسکے لئے یہ رسالہ
کافی ہی - البتہ شوق کی ابتدا - نشو نما وغیرہ کی کیفیت لایق تذکرہ ہی - اور دل چاہتا ہی کہ کلیات
کے ساتھ یہ اُمور بھی شایع ہون - اِس بار کو مرحوم کے ایک تربیت یافتہ نے میری تحریک سے
اپنے ذمے لے لیا ہی - قبلہ گاہی مرحوم کی خوبیان اور مخصوصات کی نسبت اگرچہ کہون تو
میرے تعلق کا نتیجہ سمجھا جایگا - لہذا مین اس التماس کو قبلہ گاہی کے اس قطعہ پر ختم کرتا ہون

ہان کوئی شر رسا جو نکالو تو جان ہو ۔۔۔ یون چاہنے والے تو مری جان بہت ہین

خاکسار
ساجد علی خان عرف سلطان

# صحت نامۂ دیوان

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| اول | ۵ | ای | اے |
| ۹ | ۱۰ | پنہا رہا ہی | عطا کیا ہے |
| ۹ | ۱۲ | ترا | تری |
| ۱۶ | ۲۰ | نجم جواہر | گوہر انجم |
| ۲۴ | ۲۱ | تیرسے | ترسے |
| ۳۱ | ۱۰ | کیا | کا |
| ۴۱ | ۲۱ | دینی | دیتے |
| ۴۲ | ۱۲ | لوٹسا | لوٹنا |
| ۴۳ | ۱ | ڈر | در |
| ۴۶ | ۱۸ | چھوٹا | جھوٹا |
| ۴۸ | ۱۷ | جراہت | جراحت |
| ۵۶ | ۱۶ | خنخر | خنجر |
| ۶۱ | ۱۳ | جانا | جانان |
| ۶۳ | ۱۴ | پچتایگا | پچتائیگا |
| ۶۴ | ۱۲ | کیات | کیا بات |
| ۶۹ | ۱۳ | ڈہوتے | ڈہونڈتے |
| ۷۰ | ۲۰ | گزرتی | گزرتی ہے |
| ۷۱ | ۹ | کی | کے |
| ۷۲ | ۱۱ | بیاسا | پیاسا |
| ۷۳ | ۵ | تری | تیری |
| ۷۴ | ۱۵ | نکرین | نکیرین |
| ۷۵ | ۱۹ | برباد | آباد |
| ۸۷ | ۱۴ | فریا | فریاد |
| ۹۲ | ۱۳ | مار | یار |
| ۹۹ | ۱۹ | قائل | قاتل |
| ۱۰۸ | ۱۲ | پشمان | پشیمان |
| ۱۱۱ | ۱ | کی | مین |
| ۱۳۲ | ۷ | مانت | امانت |
| ۱۵۵ | ۲ | تری | تیری |
| ۱۶۱ | ۱۶ | پرورگار | پروردگار |
| ۱۶۷ | ۱۱ | پہنچانے | پہچانے |
| ۱۷۲ | ۹ | زانون | زانو |
| ۱۸۲ | ۸ | پو | پور |
| ۱۹۰ | ۱۴ | میرے | مرے |
| ۱۰۳ | ۲۱ | ترسے | تیرسے |

**نوٹ** عدیم الفرصتی کیوجہ سے نقاط مدو مرکز وغیرہ کی تصحیح ناظرین کی عیب پوش نظر کے ذمہ چھوڑی جاتی ہی۔

# آغاز و انجام

یعنی

مختصر حالات

جناب صاحبزادہ سیّد محمّد مصطفٰے علیخان نوراللہ مرقدہ سابق ہوم سکریٹری

رامپور اسٹیٹ

بپاس خاطر

جناب صاحبزادہ سیّد محمّد ساجد علیخان بہادر عرف سلطان صاحب

خواجہ صادق حسین صادق نے تالیف کیا

اور

سرکاری پریس ریاست رامپور میں چھپا

Retained Withdrawn

# عرضِ صادق

صاحبزادہ سلطان صاحب بہادر کا تقاضا ہی کہ مین اپنے ولی نعمت یعنی اُنکے قبلہ و کعبہ کی ایک مختصر مکمل سوانح عمری دیوان کے ساتھ شائع ہونے کے لئے اپنے چشم دید واقعات اور قابلِ وثوق یادداشت سے جلد مرتب کردون مختصر مکمل - جملہ مین مکمل کی قید سے دقتین پیش آگئین جنکی شرح مشکل ہی -

ارباب دانش جانتے ہین کہ سوانح عمری تاریخ کا شعبہ ہی - اور تاریخ جسقدر صحیح اور چاپلوسی سے پاک ہو اُسیقدر اہم ہوتی ہی - صحیح تاریخین ہمیشہ اپنے زمانۂ وقوع اور ترتیب سے عرصۂ بعید تک گمنامی کی صندوق مین محفوظ رہنے کے بعد مشتہر ہوئی ہین - وقت کے وقت زمانے نے کبھی اُنکے بارِ صداقت کو اٹھانے کی ہمت نہین کی - خصوصًا سوانح عمری مین عادات اور خصائل کے بیان کا موقع نہایت نازک ہوتا ہی - پسماندون کی خواہش ہوتی ہی کہ اُنکے بزرگ فرشتون کے لباس مین نظر آئین - حالانکہ خالقِ مطلق نے اپنی رحمت سے انسان مین جو خصائل رکھی ہین اُنکا صحیح موقع اور محل سے استعمال ہی مشکل ہی - اگر برمحل استعمال کی توفیق نہو تو یہی رحمت زحمت سے بدل جاتی ہی - مثلاً محل مین شجاعت و ظلم - سخاوت و اسراف - کفایت و خست وغیرہ وغیرہ کا اظہار ایک ہی قسم کے مادہ سے ہوتا ہی اگر برمحل صادر ہون تو اخلاق حسنہ سمجھے جاتے ہین ورنہ اخلاقِ ردیّہ مین داخل ہوتے ہین - اِسکی شرح کیجائے تو ایک ضخیم کتاب مرتب ہوگی - نیز صاحبِ تذکرہ کے واقعات و معاملات بہی ادنٰے اور اعلٰے ہر حیثیت کی ہستیون سے وابستہ ہوتے ہین اِس بحث پر بہی قلم اُٹھانا کچہ آسان نہین بلکہ سخت مشکل ہی - غرضکہ مکمل کی قید پوری نہین ہوسکتی - البتہ اسقدر حالات اور واقعات بلا کم و کاست بیان کرنے کی مین کوشش کرونگا جو نامور معنف دیوان کی شخصیت ظاہر کرنے کے لئے ضروری ہون - چونکہ خود میری نظر مین یہ مختصر تحریر سوانح عمری کے شمار مین نہین آتی - لہٰذا مین اِسکا نام بہی حیاتِ فلان وغیرہ کی نمونے پر تجویز کرنا مناسب نہین سمجہتا - اور ادائے مطلب کے لئے صرف **آغاز و انجام** اختیار کرتا ہون -

خاکسار صادق حسین صادق

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمدہٗ و نصلّی علیٰ رسولہ الکریم

ز لافِ حمد و نعت اولیٰ است بر خاکِ ادب خفتن  سجودے میتوان کردن درودے میتوان گفتن

صاحبزادہ سید مصطفےٰ علیخان عرف منا صاحب ابن صاحبزادہ سید محمد محمود علیخان خلفِ کوچک فردوس مکان (نواب محمد یوسف علیخان فرمانروائے سابق ریاست رامپور) ۲۷ جون ۱۸۷۱ء مطابق ۸ ربیع الاول ۱۲۸۹ھ بروز سہ شنبہ پیدا ہوئے - قدرت نے کچھ اسباب پہلے ہی سے ایسے فراہم کر رکھے تھے کہ ابتداءً قلعہ معلےٰ مین (اپنی حقیقی خالہ صاحبہ کے پاس) پرورش پانے لگے - ابھی تین سال کی عمر نہین ہوئی تھی کہ شفیق چچا (خلد آشیان) نے پیارے بھتیجے کی پرورش کو باقتضائے محبت خاص اپنی ذات سے منسوب کرلیا - اقبال کی سازگاری نے صرف ایک والی ملک کے آغوشِ محبت مین پرورش پانے پر کفایت نہین کی بلکہ ایسے اسباب پیدا کئے کہ تربیت و تعلیم نگہداشت خواہ مخواہ اعلےٰ درجے کی میسر ہو -

اِدھر قدرتِ ایزدی مین خلد آشیان کو انکی نیکیون کا ثمرہ ملنا قرار پاچکا تھا جو ۱۳ اگست ۱۸۷۵ء مطابق ۹ رجب ۱۲۹۲ھ کو اِسطرح ملا - کہ دن کے گیارہ بجے خلد آشیان کی آغوشِ تمنا ہونہار بلکہ فخرِ سلف ثابت ہونے والے پوتے سے پر ہوئی دیکھی - آقا بھی ایسا ملا جسکی بدولت جسکی رفاقت مین ہر قسم کی اعلےٰ نگہداشت اور تعلیم خود بخود حاصل ہوگئی - پرورش پائی تو ایک جگہ تعلیم پائی تو ایک مکتب مین - پھر بچپن کا ساتھ اگر آخر تک ارتباط و محبت کا باعث نہ ثابت ہوتا تو تعجب تھا - مولوی ولی محمد خان بسمل معلم سید مرتضےٰ صاحب - ثابت تخلص (ادیب) مرجان رقم مولوی الٰہی بخش غریب تخلص (خوشنویس) سے اکتساب کا مساوی موقع حاصل رہا - ابھی بچپن ہی تھا کہ خلد آشیان کی مآل اندیشی نے انکے مستقبل کو پر اطمینان بنادیا یعنی ڈیڑھ لاکھ روپیہ کی پرامیسری نوٹ خریدکر نامزد کردئیے جو ۱۸۸۷ء تک ریاست کی حفاظت مین رہے -

چودھوین سال مین قدم رکھا تھا کہ شفیق چچا کی محبت بھری نظر دنکو دائمی رفیق رنج و راحت کو پیدا کرنے کی ضرورت محسوس ہوئی خلقی دوربینی نے صاحبزادہ سید کاظم علیخان خلف فردوس مکان (نواب محمد سعید خان نور اللہ مرقدہٗ) کی تیسری صاحبزادی کو انتخاب کیا - یہ صاحبزادی اِسوقت مع اپنی دوسری بہنون اور بھائی کے دبا سلسلہ کورٹ

کوئی ایسی خصوصیت ثابت نہیں ہوتی جو انہیں کی ذات تک محدود ہو۔ ہاں جو بات دیکھنے کی تھی افسوس ہے کہ مرحوم کے ساتھ معدوم ہو گئی اور اب کسی طرح نظر نہیں آ سکتی زیادہ غور و تأمل بلکہ تخیل سے کام لیا جائے اور جن کے تعلقات ہم مکتبی کے ارتباط پر نظر ڈالی جائے تو الفاظ میں بادیہ سے زیادہ یہی کہنے کا موقع ملیگا کہ ضرور سچی محبت اور خاص ارادت ہونا چاہیے لیکن اثرات کی مجسم تصویر نظر نہیں آ سکتی جو بندگان حضور کے زمانہ مفارقت و سیاحت یورپ وغیرہ میں اخباروں یا دیگر ذرائع اطلاع سے کوئی خبر بندگان حضور کے متعلق پانیکی حالتیں نظر آتی تھی چہرہ کی کیا کیفیت ہوجاتی آنکھوں سے کیا برستا تھا خیالات کی دھیرن میں کیسی بے خبری طاری ہو جاتی تھی غرضکہ یہ وہ امور ہیں کہ جو الفاظ اور حروف کے ذریعے سے ادا نہیں ہو سکتے پھر اس حالتیں کہ انتفاع مابعد کی کوئی امید شامل نہ تھی بلکہ کسی قسم کی وظیفہ خواری کا تعلق بھی ریاست سے نہ تھا کہ آئندہ افزائش کی امید تقنیع کا سبب گردانی جائے حقیقتاً یہ امور ناظرین کی محاسبے سے باہر بھی ہیں کیونکہ در حقیقت انکی اصلیت سچی تھی تو ناممکن ہے کہ اثر پیدا نہ ہوا در معاملہ جبکہ یہ تھا تو اتنا ذکر بھی فضول ہوا لیکن ایک اور جہت سے یقین ہوتا ہے کہ یہ ارتباط و ارادت مصنوعی نہ تھے اسلئے کہ بندگان حضور دام اقبالہم و ملکہم کا التفات ع دل بدل رہیست درین گنبد سپہر کے مصداق ہے اور اس تعلق کی تصدیق کرتا ہے جیسا کہ آئندہ ناظرین کو غور کرنے سے ثابت ہو گا۔

سنہ ۱۸۹۴ء میں کونسل آف ریجنسی جب شکست ہو کر نئی کونسل بصدارت بندگان حضور پر نور دام اقبالہم و ملکہم قرار پانیکی خبر مرحوم کے گوش زد ہوئی تو آقا کی قدمبوسی کے اشتیاق نے بیچین کیا اور ایک درخواست گنیش گھاٹ کے میلے میں شریک ہونیکے حیلے سے حضور میں بھیجی یا پرائیوٹ سکریٹری کو چٹھی لکھی جسکا جواب مشعر بہ عدم گنجائش کیمپ بوجہ ناموزونگی و کثرت مہمانان اس معنی خیز فقرے کے ساتھ ملا دیہات کی آب و ہوا آپکے ناموافق ہے اس شوق نے بلا اجازت حاضر ہونیکا مشورہ دیا لیکن اتفاق سے اثنائے راہ میں گھوڑے سے گرنیکی وجہ سے ران کی ہڈی ٹوٹ گئی اور عرصہ تک صاحب فراش رہے اسلئے وہ ارادہ پورا نہوا چند ماہ کے بعد جیسا کیونکر سہارے سے چلنے لگے تو بلا اطلاع راچپسور میں داخل ہوے اور اپنے باغ میں شب کو قیام کیا صبح کے دس بجے تک حضور کو اطلاع ہوئی اور مہمانخانہ سرکاری میں قیام ہوا کئی روز قیام رہا اور حاضری میسر آتی رہی۔ بندگان حضور نے بعض عادات ترک کرنیکی ہدایت فرمائی اس سرکاری حکم نے وہ اثر دکھایا کہ والدین و دیگر بزرگوں کی انتہائی کوشش پر فوق ثابت ہوا یعنی کہ بعد یک لخت تعمیل حکم کی اور سخت بیمار ہو گئے جانبری دشوار نظر آنے لگی۔ معالجین کے مشورے سے بھی حکم عدولی کو جائز نہ رکھا۔ اس تعمیل حکم تک بھی کوئی خاص امید انتفاع ملحوظ خاطر نہ تھی بلکہ وہی بچپن کی حلقہ بگوشی اپنا کرشمہ دکھا رہی تھی۔

سنہ ۱۹۰۹ء مین قبل از اختیارات کامل بندگان حضور پرنور دام اقبالہم و ملکہم بغرض ملاقات نواب لفٹننٹ گورنر بہادر بارادہ تشریف آوری
نینی تال بریلی مین رونق افروز ہوے شاہ نظام الدین حسین صاحب بریلوی کے اعتقاد کا اثر باامید حصول برکات و معتقد
حسب دستور شاہ صاحب کے مکان پر رونق افروزی کا سبب ہوا شاہ صاحب کی زیر سایہ پند مشرب بہی زندگی کا
تعلق دنیا کی ذکر مین گذر رہی تہی خانقاہ اور قیام گاہ زنانہ مین صرف ایک دالان حائل تہی آقا کی سلام کو وہین حاضر
ہوے۔ بیماری کی نقاہت چہرہ پر باقی تہی۔ التفات و ارتباط قدیمی نے نہین معلوم کیا سحر کیا کہ شاہ صاحب کی بہائی وہین
ان دل ریش از مفارقت کے مکان پر بےتکلف قدم رنجہ فرمایا آدہ گہنٹہ قیام کیا یہ وقت پچہلے تذکرہ مین صرف ہوا۔ المختصر
اسیوقت اپنی ہمرکاب نینی تال لیگئی اور دہی مین ایک روز کی مہلت بمشکل عطا ہوئی دوسرے دن متعلقین حسب قرار داد
روانہ ہوگئی قلعہ کا ایک مکان ہیلو ان کے مہمانداری مہیا تہا کچہ عرصہ تک حیثیت مہمان متفیض رہے۔ اور قدیمی ارتباط و تعلقات
اپنا کام کر رہی تہی سرکار کے تکمیل اختیارات کامل کے بعد ناموافق آب ہوا نے رفعت کی اور سلسلہ ملازمت شروع ہوا
اس موقع کے متعلق مرحوم کی مرتب کی ہوی یادداشت ناظرین صفحہ نمبر ا پر ملاحظہ فرمایئن۔

تفصیل خدمات اور حسن کارگزاری کے اظہار کے لئے بہت سے اوراق کی ضرورت ہے اور سچ تو یون ہے کہ خدمات کے حسن خوبی کا
تعلق عام نہین بلکہ آقا کی پسند پر منحصر ہے۔ البتہ چشم دید واقعات کے ثبوت سے یہ تو کہا جاسکتا ہے کہ مرحوم نے اپنا جسم
تو کیا بلکہ روح بہی تعمیل اور خوشنودی سرکار کے لئے وقف کردی تہی سونا۔ جاگنا اٹہنا بیٹہنا کہانا پینا غرضکہ ہر فعل
مین بندگان حضور کی رضامندی فرض سمجہی تہی ہر ایک منشاء سرکاری کی تعمیل اس تیور دلسوزی کرتے تہے کہ گویا اپنے دلی ارادے
دی فعل کی تکمیل کر رہے ہین بعض مہول آقاپرستی سے ناواقف اشخاص کے اعتراض جب کسی ذریعہ سے کانون تک پہنچتے تو یہ مختصر جواب
زبان پر آتا تہا سہ مابخو ہیم ننگ نام را۔ سفر شکار آگرہ دہلی کی دربار کی مشکل انتظامات معزز مہمانون کی پرشوکت مہمانداری
بہوکی بازار اور نمایان مقامات کی چہکنا برقی روشنی کا افتتاح وغیرہ یہ ایسے کارنامے ضرور ہین کہ جنکی تفصیل عام آدمی کا سبب ہوسکتی ہے
مگر تجربہ کار نظرون مین یہ سب کچہ بہی نہین کیونکہ حکومت اور روپیہ دونون ایسی طلسم آفرین قوتین ہین کہ سب کچہ کرسکتی ہین
اور ان دونون کا وجود اور باز بندگان حضور کی نظر التفات مین پوشیدہ ہے جسکو حاصل ہو جاوے سب کچہ کرسکتا ہے لیکن دیکہنی کی بات یہ ہے
کہ خادم نے خدمت کس طرح کی۔ اپنی ہستی اور انانیت کو مٹاکر۔ یا زعم کارگزاری کو بڑہاکر اپنی ہستی کو مٹاکر کام کرنیوالے
کم ہین خدمات ایسی ہی انجام پا جاتے ہین کہ پہر زمانہ انکی نظیر پیدا کرنیکا موقع نہین دیتا۔ غرضکہ مرحوم کے زمانہ خدمت

غور کرتی ہوئی اعتقاد تو بلا خوف تردید کہا جا سکتا ہے کہ اگر تعمیل حکم آلٰہی میں آپ سے نصف تو غفلت بھی ہوتا تو ولایت کبھی نہ گئی تھی -



۲۷ مارچ ۱۳ء کو مرحوم نے رامپور چھوڑنے کا ارادہ مصمم کر لیا تھا بعض وجوہ سے بعد حصول رخصت جدید
اپنے علاقہ (محمد پور) کو تشریف لیگئے اور دو چار دن کے بعد واپس آئے شروع اپریل ۱۹۱۳ء کو مع متعلقین کے
رامپور کو خیرباد کہا۔ آج میں سنتا ہوں کہ مرحوم صاحب نے اپنی روانگی کا انتظام اس خوش اسلوبی سے انجام دیا کہ
رامپور سے چلے جانیکے چند گھنٹے بعد تک کسیکو خبر نہ ہوئی اور جب خبر یقینی درجہ کو پہنچی اور دیکھا گیا تو مکان میں سوائے
معمولی چند میزوں کرسیوں اور پلنگ وغیرہ کے کچھ نہ تھا۔ یہ افواہ صحیح نہیں بلکہ ہر حیثیت و ہر تعلق سے کوٹھی پر جانیوالا
ہر شخص اس ارادہ کو محسوس کر چکا تھا کیونکہ آئے دن بعض انتظامات دیکھ کر کم از کم بآسانی یہ قیاس کر سکتا تھا
کہ کسی بڑے سفر کی تیاری ہے۔ اور سفر بھی وہ معافی خیز جسمیں میز کرسی تصاویر وغیرہ بھی درکار ہوں۔ خلاصہ یہ
ہر شخص کو ارادہ کا امتیاز ہو چکا تھا لیکن مرحوم کی تدبر کا خوف سب پر کچھ ایسا غالب تھا کہ کسیکو آپس میں بھی زبان
ہلانے کی جرأت نہ ہوتی تھی۔ ہر شخص بجائے خود اسلئے احتیاط کرتا تھا کہ تدبر واقعہ کو کسی دوسری صورت پر نہ پلٹ دے اور
افشاء راز کی پاداش میں خود کسی مصیبت میں مبتلا نہ ہونا پڑے۔ ترک سکونت کی وجوہ آجتک زیر بحث اور معما بنی ہوئی ہیں
سرکار کی پرورشوں پر اور مرحوم کی ہوشمندی پر نظر ڈالیجائے تو یہ معما اور بھی مشکل نظر آتا ہے بچپن سے الطاف کرم مبذول رہکر
اور اختیارات کامل ملے اور ہر نوازشات کا دروازہ کھل گیا۔ بریلی سے اپنے ساتھ لائے۔ بتدریج ترقی دیکر مہتمم سکریٹری بنایا بالا
الاکہ مثل اپنی اولاد کے سمجھا۔ دختر نیک اختر کی میوہ خوری کے لئے مثل اپنی اولاد کے دو سو روپیہ ماہوار مقرر کیا صاحبزادہ
شیر علیخان بہادر عرف ننھے صاحب (خلف خلد آشیان) سے شادی کی جملہ مراسم مثل اپنی اولاد کے ہوتے سلطان
صاحب پیدا ہوئے تو بیحد مسرت ہوئی۔ متواتر محفلوں کی شرکت سے ابنا جنس میں اعزاز بڑھایا۔ سلطان صاحب کے ختنے کے موقع پر
اٹھارہ ہزار روپیہ زر قرضہ معاف فرمایا وسیع آراضی اور لوازمہ تعمیر کوٹھی کے لئے عطا ہوا۔ مکان مسکونہ جو پہلے عنایت
ہوا تھا خود بقیمت کافی خرید لیا جس سے تعمیر کوٹھی میں آسانی ہوئی۔ منافع متاجری اور تنخواہ کی تعداد چوبیس ہزار
روپیہ سال سے کم نہ تھی۔ غرضکہ بیشمار الطاف خسروی کے مقابلہ میں ترک سکونت بظاہر حیرت انگیز ہے۔ بعض سطحی نظر
اشخاص دیانت و عزت کو متہم کرتے ہیں اور دلیل خریدہ مواضعات وغیرہ لاتے ہیں لیکن کبھی آمدنی و خرچ پر نظر نہیں
ڈالتے مرحوم کی مذکورہ آمدنی کے علاوہ ڈیوڑھی کی آمدنی بھی ۹۶۰۰ روپیہ سال سے کم نہ تھی۔ شباب کے مشاغل

عرصے سے ترک تھے۔ عمر کے ساتھ معاشرت میں سادگی بڑھتی جاتی تھی کفایت کے اصول اختیار کر لئے گئے تھے ذاتی ملازموں میں
ایک منشی ایک بہرا ایک باورچی۔ دو کہار ایک موٹر ڈرایور دو سائیس۔ چند مالی محل میں آٹھ نو عورتیں باقی تمام سپاہی
اور اردلی وغیرہ سرکاری زیادہ سے زیادہ پانچسو روپیہ ماہوار کا خرچ ۲۳ ہزار چھ سو روپیہ میں سے چھ ہزار نکالدو چھ
اور بھی سہی ۲ ہزار سالانہ کی کوری بچت اگر غریباری علاقہ میں ظہور پذیر نہ ہوتی تو کیا ہوتا پھر محل میں بجا
ئی روشنی کے خیالات ایسے اثر پذیر ہو چکے تھے کہ زیور اور بھاری لباس بلکہ زائد از ضرورت اسباب خانہ داری کو
فضول سمجھکر بخوشی علیحدہ کیا۔ اور یہ رقم بھی اسی سرمایہ کے ساتھ کام آئے لہذا ترکِ سکونت کے اسباب ایسے وجوہ میں تلاش کرنا
نہایت رکیک بات ہے اصل میں وہ بات ہی اور تھی حقیقت یہ ہے کہ شانِ لایزالی و ایزدی کا منشا ہے کہ اسکی مخلوق بالکل
وضعات ہمیشہ تغیر و تزلزل غیر اختیاری سے اپنی عاجزی محسوس کرتی ہے۔ پھر دنیا کو اسباب سے وابستہ کیا گیا ہے
کسی نہ کسی جہت سے اس قانون کا منشا بھی پورا ہونا ضروری ہے ورنہ بات وہی ہے کہ خواستہ نا خواستہ وہی راہ اختیار
کرنی پڑتی ہے جس سے منشاء الٰہی پورا ہو یہ واقعہ بھی ایسا ہی ہے اگر ہم نیک نیتی کے ساتھ اس معاملہ کے وجوہ تلاش
کریں اور فروع کی پیچیدگیوں میں نہ الجھیں تو مندرجہ ذیل نتیجہ پر پہنچ سکتے ہیں۔

(۱) ایک طرف تو روز افزوں ترقی مناصب و مراتب نے طبعاً یہ خواہش پیدا کر دی کہ جب عزت بڑھائی گئی ہے
تو کبھی کوئی خفیف بات بھی اسکے خلاف کیوں ہو۔ اب جب اپنی ہستی کو وقف خدمات کر چکے تو ضرور ہے کہ ہر ایک
گزارش بلا توقف سمع اقدس تک پہنچ سکے اور دربر ہو۔ (۲) اور دوسری جانب شانِ فرمانروائی و آزادی کے لئے
یہ ناممکن تھا کہ وہ اپنی آزادانہ قول و فعل پر کسی خیال کو اتالیق و محاسب منظور کریں۔ یا یہ ہر لحظہ سماعت گزارش
کے لئے تمام مشاغل سے دست بردار ہو کر گوش بر آواز رہیں۔

ان امور کا لازمی اثر یہ ہونا تھا کہ وہ معمولی باتیں جو پہلے قدیمی بے تکلفی کا ثمرہ سمجھی جاتی تھیں اور ہنسی میں اڑ جاتی تھیں فکر و رنج کا
بار ہو کر دل میں جمع ہوں اور ایک طرف سکوت و اضمحلال بنکر چہرہ پر چھا جائیں دوسری جانب خلاف
منشاء ہو کر سبب اعراض قرار پائیں۔ معاملہ نے جب یہ صورت اختیار کی تو ضرورت ہوئی کہ ایسا موقع حاصل کیا جائے
جس سے دل کی باتیں زبان پر آ جائیں اور چھاتی کا پتھر کسی طرح کھسک جائے دل ہلکا ہو۔ اور پہلی سی بحالی میسر آئے لہذا دو مرتبہ
پہلے کی بھی ہوئی چال پر کسیقدر زیادہ زور کے ساتھ عمل کیا گیا لیکن مقدر کا پانسہ پلٹ چکا تھا وہ رنگ نہ جما

شیت کو پورا ہونا تھا ہو کر رہی ورنہ درحقیقت مرحوم کی جاں نثاری و عقیدت اور سرکار کی بذل و کرم میں کبھی کوئی تغیر نہیں ہوا۔ دیکھیے یہی کہ اس کشاکشی کے زمانے میں بھی مرحوم نے اپنی ضرورت کو ہمیشہ بلا تکلف ظاہر کیا اور بندگان حضور کے الطاف خسروی نے بلا توقف قبول فرمایا چنانچہ محمد پور پہنچتے ہی سلطان صاحب علیل ہوگئے تو معالج کی درخواست کی گئی اور سرکاری حکم سے اسسٹنٹ سرجن مع ذخیرہ ادویہ فوراً روانہ ہوگئے۔ بحالت قیام نینی تال بلا پابندی سکونت و خدمت کچھ عرصہ تک پانچسو روپیہ ماہوار عطا ہوتی رہی غرضیکہ لاگ برابر لگی رہی حتی کہ آقا کی دوری و مجبوری صبر شکن ثابت ہونے لگی اور دل کے تقاضے سے مجبور ہو کر الہ آباد جبکہ بندگان حضور پرنور دام اقبالہم وملکہم ایک اتفاق سے تشریف لے گئے تھے سلام کو یا زخم دل کے التیام کو حاضر ہوئے۔ قدیمی التفات نے بندگان حضور پرنور کی عفو و کرم کو ابھارا تقصیر چشم پوشی کی خواہاں ہوئی۔ اور رامپور ساتھ لائے گئے۔ مرحوم کی خواہش کے مطابق قید خدمت بھی اٹھا دی گئی اور تنخواہ کھول دی گئی کچھ عرصہ تک یہ دستور رہا کہ ہفتہ عشرہ رامپور تو دو چار روز نینی تال کچھ عرصے کے بعد متعلقین کو بھی لے آئے لیکن پہاڑ کی سرد ہوا کے عادی ہوجانے والی طبیعتوں کو یہاں کی گرم ہوا کی برداشت نہ ہوئی لہذا پھر نینی تال لے گئے۔ ۱۶ مارچ سنہ ۱۹۱۵ء کو واپس آئے۔ گویا دنیا کی یہ آخری نقل و حرکت تھی اسکے بعد ایسا سفر کیا کہ قیامت تک ملنے کی امید منقطع کر گئی ؎ شکوہ ہے رفتگان مقام بعید کا ایسے گئے کہ خط بھی نہ بھیجا رسید کا

۲۳ مارچ سنہ ۱۸۸۱ء کو شفیق چچا کا سایہ سر سے اٹھا۔

۱۱ مارچ سنہ ۱۸۹۶ء کو حضور پرنور سے اختیار آنریری مجسٹریٹی عطا ہوئے

۷ مارچ سنہ ۱۸۹۸ء کو بعہدہ ہوم سکریٹری ممتاز ہوئے

۲۴ مارچ سنہ ۱۸۹۸ء کو دو سو روپیہ اضافہ ہوا

۲۷ مارچ سنہ ۱۹۰۶ء کو بخواہش خود کارخانہ جات سے مستعفی ہوئے

۲۷ مارچ سنہ ۱۹۱۰ء کو دوبارہ ہوم سکریٹری بنائے گئے میونسپلٹی و جیلخانہ وغیرہ وغیرہ متعلق ہوئے۔

۱۹ مارچ سنہ ۱۹۱۱ء کو شہر سے کوٹھی نو تعمیر (واقع خاص باغ) میں سکونت منتقل کی۔

۲۷ مارچ سنہ ۱۹۱۳ء کو رامپور چھوڑنے کا قصد عمل میں آنا شروع ہوا۔ اور شروع اپریل میں تکمیل ہوئی۔

۲۷ مارچ سنہ ۱۹۱۶ء کو انتقال فرمایا۔

یہ عجیب اتفاق ہے کہ مرحوم کے زمانہ حیات میں زیادہ تر قابل یادداشت واقعات مارچ ہی میں پیش آئے۔ افسوس ہے کہ مرحوم نے کوئی ڈائری نہیں لکھی ورنہ یقیناً اور واقعات بھی مارچ کے تحت میں نظر آتے

۱۔ نمبری ۳۵۴۴ رقمزده ۱۱ جون ۱۸۹۶ء افسر اعلےٰ کارخانہ جات مقرر ہوئے۔

۲۔ نمبری ۴۳۰ رقمزده ۲۵ جولائی ۱۸۹۶ء دوسو روپیہ مشاہرہ مقرر ہوا۔

۳۔ نمبری ۱۴۸ رقمزده ۱۷ اکتوبر ۱۸۹۶ء افسر آدٹ مقرر ہوئے۔

۴۔ نمبری ۳۱۳۴ رقمزده ۱۱ مارچ ۱۸۹۷ء کو مجسٹریٹ درجہ سوم کے اختیارات عطا ہوئے

۵۔ نمبری ۹۷۶ رقمزده ۲۹ اپریل ۱۸۹۷ء ممبر میونسپلٹی مقرر ہوئے۔

۶۔ بحکم ۷ مارچ ۱۸۹۸ء بعہدہ ہوم سکریٹری ممتاز ہوئے۔ اور مجسٹریٹ درجہ دوم کے اختیارات عطا ہوئے

۷۔ بحکم نمبری ۶۸۶ رقمزده ۲۴ مارچ ۱۸۹۸ء مبلغ دوسو روپیہ اضافہ ہوا۔

۸۔ بحکم ۱۹ دسمبر ۱۸۹۹ء گاؤخانہ خاص و اسلحہ خانہ خاص سپرد ہوا

۹۔ بحکم نمبری ۱۳۴۹ رقمزده ۲ اگست ۱۹۰۰ء مبلغ ایکسو روپیہ اضافہ ہوا۔

۱۰۔ بحکم نمبری ۹۱ مورخہ ۱۵ ستمبر ۱۹۰۴ء حسب درخواست تقرر بالا کی تصدیق ہوئی

۱۱۔ بحکم مورخہ ۲۷ اگست ۱۹۰۵ء ممبر کونسل خاندان مقرر ہوئے۔

۱۲۔ بحکم نمبری ۱۲۰۴ مورخہ ۲۷ مارچ ۱۹۰۶ء حسب درخواست خود کام سے دست کش ہوئے
صرف چمن قلعہ معلےٰ۔ خاص باغ۔ شاہ آباد۔ خسرو باغ۔ مچھی بھون پرائیوٹ و جنگلات متعلق رہے

۱۳۔ بحکم رقمزده ۱۰ مئی ۱۹۰۶ء پرائیوٹ سکریٹری مقرر ہوئے۔

۱۴۔ بحکم مورخہ ۲۷ مارچ ۱۹۱۰ء دوبارہ ہوم سکریٹری بنائے گئے۔ اور صیغہ جات ریاست
سررشتہ تعلیم۔ شفاخانہ جات جیل۔ میونسپلٹی۔ مویشی خانہ جات وغیرہ سپرد ہوئے۔

۱۵۔ بحکم رقمزده ۵ اپریل ۱۹۱۱ء مبلغ تین سو روپیہ ماہوار اضافہ ہوا۔ در اکیہزار کی تعداد پوری ہوگئی

علالت

۱۶ مارچ ۱۹۱۱ء کو صبح کی گاڑی سے رامپور پہونچے طبیعت مضمحل تھی جسکو سفر کی تکان سمجھا گیا۔ سہ پہر کو لرزہ آیا شب کو بھی لرزہ کی دوری پڑے۔ ڈاکٹر جگناتھ اسسٹنٹ سرجن ریاست کا علاج شروع ہوا ان کا تعلق ریاست میں مرحوم کے عہد میں بکوشش ہوا تھا۔ نیز سلطان صاحب کے معالجہ کیواسطے محمد پور بھی گئے تھے ایکماہ نشانہ روز کے اتفاق نے بہت کچھ تعلقات پیدا کردئے تھے ان وجوہ سے ڈاکٹر جگناتھ کو علاج کی موثر ثابت کرنے میں کد تھی

لیکن تقدیر ہنستی تہی شفاخانہ صدر اور ذات خاص کی شفاخانہ کی کوئی دوا بیش قیمت ایسی نہ تہی جسکے صرف مین کفایت لکہی جاتی ہو
اسیر ہی ایک موثر معین تہا دوا وغیرہ جو یہان نہوتی - فوراً مراد آباد سی آتی جملہ مصارف سرکاری تہی ہر گہنٹہ کی کیفیت نقشہ مین
درج ہوتی تہی نسخہ جات کا فائل نہایت احتیاط سی بنتا تہا ہمین شک نہین کہ علاج مین وہ کوشش بلیغ ہوئی کہ اگر
کسی فرمانروا کی لئے ہوگی تو اتنی ہی ہوگی -

سیجر ہنڈر سرجن نینی تال - ڈاکٹر انصاری - ڈاکٹر ماشاء اللہ خان سابق پروفیسر میڈیکل کالج آگرہ نے بہی دیکہا اور علاج مین
شرکت کی لیکن مرض بڑہتا گیا جون جون دوا کی - بیس ایس کی عمر سے پہیپہڑے مین نقصان پیدا ہو گیا تہا اسپر
مرض لاحق ہوا تو نمونیا زمانہ علالت مین معالجین کی گفتگو اگرچہ تسکین آمیز ہوتی تہی لیکن چہرہ کی آثار اوسکی تصدیق نہ کرتے تہے
تیمار داروں مین صاحبزادہ یوسف جمال خان بہادر عرف ننہن صاحب برادر خورد و تین نئی رفیق - دو قدیم خدمت کرنے والی
عیشو ڈاکٹر اور کچھہ پرانے ملازم تہے اہل و عیال نینی تال تہے مرحوم کا استقلال اجازت نہ دیتا تہا کہ مفصل حالت علالت
لکہکر بیویون کو پریشان کیا جائے لیکن افسوس یہ ہے کہ نادان دوستون نے بہی علیل رائے کا اتباع کیا اور کیفیت قہی نہ ظاہر کی
بلکہ اطمینان آمیز خطوط بہیجتے رہے - آخر ایک کم نصیب غمخوار سے نہ دیکہا گیا اور جلے کٹے الفاظ مین ایک مختصر خط بہیج ہی دیا
لیکن بے ذرا نہ کی آں کی آمیز خطوط کا رنگ جما ہوا تہا اعتبار نہ کیا گیا - تاہم صداقت کے اثر نے چین نہ لینے دیا اور ایک
ملازم بغرض دریافت حال نینی تال سے بہیجا گیا - غرضکہ اس توہمات مین بہت کچہہ بیش قیمت وقت تلف ہو گیا آخر کار ۲۵ تاریخ
رات کو دس بجے بیگم صاحبہ مسرکو نینی تال سے اپنے ساتہہ لیکر رامپور مین وارد ہوئین اور اسیوقت سے مس کا علاج شروع ہوا -
۲۹ مارچ ۱۹۱۸ء کو دن کے پانچ بجے سے پہر ڈاکٹر جگناتہہ سے علاج رجوع ہوا اسی تاریخ شب کو دو بجے سکتہ کا دورہ پڑا
محل مین کہرام مچگیا تین بجے سے پہلے بندگانحضور پرنور دام اقبالہم وملکہم بہی رونق افروز ہوئے یہ وہ وقت تہا کہ فریق
اور آقا کے اصلی تعلقات کا اثر دیکہنے والون نے دیکہا اور سمجہنے والون نے سمجہا - سرکار کا پہلا قدم جو کمرے مین داخل ہوا
نظر بیمار کے چہرہ پر اچہی طرح نہ جمنے پائی تہی کہ ایک بے اختیار چیخ سے کمرہ گونج گیا اور قدم بلا ارادہ کہنچ گیا - کچہہ توقف کے بعد
دل پر جبر کر کے بندگانحضور بیمار کی سہری کے پاس تشریف لیگئے اور فرمایا " بہائی کیا حال ہے " بیمار کے جسم کی حرکت نے
اسوقت بہی تسلیم و تعظیم کے دلی ارادہ کو ظاہر کیا اور اس نازک حالت مین بہی یہ جواب دیا کہ " حضور اب مین اچہا ہو گیا "
یعنی حضور تشریف لے آئے دلی آرزو پوری ہو گئی اب مرنے کا غم نہین اثر کا کیف الفاظ سے ظاہر ہونا ممکن نہین

دلی مفارقت کا امتیاز ممکن ہے کہ بیمار کو بوجہ عدم اعتدال حواس کافی طور پر نہ ہو لیکن خادم نواز آقا کی دلمین وہ قلق پیدا کر رہا تھا جسکا اندازہ دیکھنے والوں کو رنگ پریدہ اور مختلف آثار سے بخوبی ہو رہا تھا ضبط و خودداری پر گریہ بے اختیار بار بار غالب آجاتا تھا جس کے آنسوؤں نے رہا سہا غبار طبیعت بھی دھو دیا تھا۔ اس حالت مین جو الفاظ زبان سے نکلتے تھے وہ سننے والوں کے دلوں کو پاش پاش کئے دیتے تھے۔ بچوں کی یاد ایسی قیامت ستم ڈھا رہی تھی جو نادان دوستوں کی عقلمندی کی بدولت ابھی تک نینی تال مین پڑے ہوئے تھے۔ چھ بجے صبح کو بندگان حضور تشریف لے گئے لیکن سات بجے سے پہلے پھر تشریف لے آئے اس عرصہ مین ڈاکٹر ماشاء اللہ خان بھی موٹر مین مرادآباد سے آگئے تھے۔ بار بار بندگان حضور دریافت فرماتے تھے کہ آپ کو کچھ امید ہے لیکن ڈاکٹر صاحب کو سکوت تھا آخر کئی مرتبہ کے اصرار پر ڈاکٹر صاحب نے کہا کہ مین چھ بجے شام تک کچھ نہین کہہ سکتا سرکار نے فرمایا اسکے بعد۔ ڈاکٹر صاحب نے کہا اسکے بعد مین ذمہ دار ہون نو بجے کے بعد بندگان حضور مغموم تشریف لے گئے ڈاکٹر جگناتھ مریض کے پاس رہے۔ اور آخری تدابیر سے طبیعت کی روک تھام کرتے رہے لیکن تین بجے کے بعد بالکل دست بردار ہو گئے۔ دوا وغیرہ اور جملہ سامان مریض کے پاس سے علیحدہ کر دیا گیا۔ تین بجے کے بعد یونانی اطباء کے مشورہ سے **جواہر مہرہ** وغیرہ کا استعمال ہوا لیکن افسوس صد افسوس کہ کوئی علاج موثر ثابت نہ ہوا۔ اور ٹھیک پونے چھ بجے شام کو اس دار فانی سے رخصت ہوئے **انا للہ وانا الیہ راجعون** اور جناب عالیہ کے مقبرہ مین دفن ہوئے۔ اور یہ تاریخ مزار پر کندہ ہوئی۔ **تاریخ**

| | |
|---|---|
| حامیِ دینِ مصطفیٰ سالکِ راہِ مرتضیٰ | کیا عقیل و نامور تھا یہ امیر باسخا |
| طرزِ زمانہ دیکھ کر خلوتِ خلد کی پسند | آنکھوں سے ہو گیا نہاں ہائے فلک یہ کیا ہوا |
| نام تھا مصطفیٰ علی یعنی علی کا دوست تھا | بہرِ علی یقین ہے بخشش بے حساب کا |
| جان تھی جسم مین کبھی جسم تھا زینتِ جہان | اب ہے بجائے جسم و جان نقش فقط مزار کا |
| صادق خستہ دل نہ رو سالِ وفات نظم کر | خلد مین ہے بجا اب روحِ لطیف مصطفیٰ |
| | ۱۳۴۵ |

پہلے سنت جماعت تھے۔ پھر اپنے اجدادی مذہب کی طرف عود کیا یعنی شیعہ ہو گئے۔ درحقیقت ان کے اصلی خیالات اس فرقہ بندی کے طلسم سے بالکل آزاد تھے۔ اہل اسلام کو کسی فرقہ سے کسی قسم کا تعصب کبھی نہ ظاہر ہوا مذہب اور عقائد کی گفتگو کا جب اتفاق ہوتا تھا تو نہایت آزادانہ رائے اور غیر متعصبانہ

طریق کا ثبوت ملتا تھا علما اور مجتہدین و اہل تصوف کی باہمی مخالفت کی ہمیشہ بحیان فرماتے تھے اس قسم کی گفتگو کی سنوانیکو
جو عادت سے واقف نہوتے۔ اس امر کے یقین کر لینے کا موقعہ ہوتا تھا کہ آپکو دلمین بزرگان دین کی تعظیم و تکریم بالکل یقین سے
لیکن بہ سبب بانی داخلہ تھا حقیقتاً دل بزرگان دین کی عظمت سے خالی نہ تہا۔ اکابر دین تو ایک طرف اگر کسی
دوسرے مذہب کا بظاہر کوئی مرتاض شخص نظر آتا۔ تو اُس سے بھی تعظیم پیش آتے۔ گنج مرادآبادا مولوی فضل الرحمن صاحب
کے خلیفہ سے ملنے کو نہایت عقیدت کے ساتھ گئے۔ اجمیر شریف کے بھی کئی سفر کئے جسمین تفریح کا خیال شامل نہ تھا کئی
سال سے روزانہ کلام شریف کی تلاوت کرتے تھے حرمین شریفین کی زیارت کا بھی عزم مصمم تہا۔ اگر جناب یورپ
وغیرہ کو واقعات پیش نہ آتے تو یقیناً بجائے نینی تال قیام کرنیکے مقامات متبرکہ کی زیارت اور طواف سے مستفید ہوتے
۱۳۰۱ھ ہجری مین بمقام مرادآباد ایک صاحبزادی پیدا ہوئین۔ جو حسب دستور روساء انا۔ کھلائی وغیرہ کے
سپرد کر دی گئین ۱۳۰۳ھ ہجری مین ایک صاحبزادہ پیدا ہوا جسکو اس دنیا مین چند انفاس کی مہلت ملی ولادت
پندرہ منٹ کے بعد آغوش زمین کو سپرد ہو گئی صاحبزادی صاحبہ کا عقد صاحبزادہ شبیر علیخان بہادر عرف ننہے صاحب
خلف خلد آشیان ) سے ہوا۔ صاحبزادی صاحبہ کے بطن سے صاحبزادہ ساجد علیخان بہادر عرف سلطان صاحب
۱۳۲۲ھ ہجری مین پیدا ہوئے جنکو شفیق نانا نے اپنی آغوش محبت مین لیا اور اپنا فرزند قرار دیا سلطان صاحب کی
ایک ہمشیر ۱۳۲۹ھ ہجری مین پیدا ہوئین یہ دونون نونہال اسوقت سرکار کے سایۂ عاطفت مین اور اپنی نانی صاحبہ کی
آغوش محبت مین پرورش پا رہے ہین سلطان صاحب کی عمر اسوقت چودہ سال کی ہے انٹرنس کے امتحان کی تیاری کر رہے ہین
عادات و خصائل کی صحیح اندازہ کیواسطے عمر کا درمیانی حصہ مناسب مانا گیا ہے اسلئے کہ بچپن سے شباب کے
نشو ونما تک طبیعت کا مد وجزر غیر اختیاری ہوتا ہے عقل سلیم مین بیشتر اتنی قوت نہین ہوتی۔ کہ طبیعت کے
آئے دن بڑھنے والے جوش کی کافی حد تک روک تھام کر سکے۔ لہذا ۱۸۹۶ء تک کا زمانہ اسلئے قابل
بحث ہے کہ اسوقت تک مرحوم کی عمر صرف ۲۶ سال کی ہوتی ہے اسکے بعد ہی ریاست کے تعلقات شروع ہو جاتے ہین
یہ امر عموماً تسلیم کر لیا گیا ہے کہ ابتدا ہر شے کی پُر جوش اور حوصلہ خیز ہوتی ہے خصوصاً جب ترقی کی سنہری چوٹیان پیش نظر
ہون تو ہر راہ رو کو ضرورت مجبور کرتی ہے۔ کہ پیش پا افتادہ رکاوٹون کی پروا نکرے اور جسطرح ممکن ہو راستہ کو
صاف کرتا ہوا آگے بڑھے بعض حضرات ۱۸۹۶ء سے ۱۹۰۶ء تک کے زمانہ کا تذکرہ ( مرحوم کی بابت ) اچھا ...

نہیں کرتے اور بظاہر واقعات بھی اسکی تائید کرتے ہین لیکن سرکار کے التفات سے پیدا ہونیوالے حاسدون کے
دفع کرنے کی ضرورت اور انکی ریشہ دوانیون کی روک تھام کو پیش نظر رکھتے ہوئے جب اداے فرض آقا پرستی پر بھی
غور کیا جائے۔ تو شاید مرحوم کا دامن زیادہ ملوث نظر نہ آئے گا۔

زمانہ داری کی ضروریات سے کچھ وہی ہستیان واقف ہوسکتی ہین جنکو قرب سلطانی ملا ہو۔ جو (معترض)
از قرب سلطان آتش سوزان بود۔ کی حدت سے بہت دور ہین۔ جو چاہین چہ میگوئیان کرین غور کیا جائے تو یہ زمانہ بھی
بالکل خیر سے خالی نہین رہا۔ رامپور کے قدیمی باشندون مین سے بہت سے افراد کو شاہراہ ترقی پر ڈالدیا جنکی قدیمی تول کی
[illegible] سودہ بنیادین تو ضرور باقی نہین لیکن انکے لئے ایک از سر نو تعمیر کنندہ کی ضرورت تھی جسکو مرحوم نے پورا کیا
راج رامپور مین ممتاز عہدے اپنے گھرے ہوئے حق بحقدار رسید کی آواز بلند کررہی ہین۔ مارچ سنہ ۱۹۱۰ء
سے مارچ سنہ ۱۹۱۴ء تک کا قلیل زمانہ تو عجیب دلچسپ طریقہ سے گذارا۔ ذات خاص کی بجائے جب اس زمانہ مین
[illegible] تعلق رہا تو اخلاق کے اصلی جوہر کھلے اور پچھلی کدورت سے بہت کچھ دامن پاک کرکے تمام دل فریب
[illegible] کی اس قلیل مدت مین جو کام کئے اس سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ دلمین عام بہبودی کا کافی مادہ موجود تھا۔ اگر پہلے سے
[illegible] تو عامہ خلائق کو بہت کچھ راحت پہونچا سکتے تھے انتظامی قابلیت قدرتاً بہت بڑھی ہوئی تھی جسقدر زیادتی
[illegible] پیشتر تھا اسیقدر ضبط و تحمل سے کام لیتے اور خاموشی کے ساتھ تدبیرین مستغرق رہتے غصہ کی عادت تھی
[illegible] پیدا کرتے تھے رعب و داب ماتحتون سے بھی تجاوز کر گیا تھا۔ اسیطرح یہ تھا کہ ہر ایک شخص کے دلمین
[illegible] صاحب مجھ خصوصیت کی نظر سے دیکھتے ہین۔ کسی حیثیت کا آدمی ہو اور کیسی ہی عدیم الفرصتی
[illegible] دو تین باتین اسطرح پر ضرور کرلیتے تھے کہ وہ خوش ہوجاتا تھا مقابلہ دستور کی
[illegible] والتفات سے پیش آتے لیکن وقت پر وہ بھرپور ہاتھ مارتے کہ تسمہ بھی لگا نہ رہتا
[illegible] یہ حال [illegible] باین ہمہ عروج و موافقت زمانہ اپنی متوسلین خاص مین [illegible] ایک
[illegible] کو مسئلہ ملازمت سرکاری مین داخل نہ کیا اور انکو بھی آگے بڑہانا محض اس بنا پر جائز نہ رکھا
[illegible] سے ہوگا حسن کارگذاری او محنت کا صلہ صرف پُر اطمینان الفاظ اور محبت بھری نظر [illegible] دیتے رہے
[illegible] دل نہ [illegible] آدمیونسے ہمیشہ کھٹکتے رہتے تھے کہ بعد قطع تعلق ریاست کو بنام [illegible]

اگر کسی کو نوکر رکھوا بھی دیا تو نقش طبع کے زمرہ مین معاصرین سے حسب ضرورت کبھی شیر و شکر کبھی تیغ و تبر نظر آتے تھے۔
باتون باتون مین دشمن کو رام کر لینا بائین ہاتھ کا کرتب تھا اعلیٰ درجہ کی ہر چیز رکھنے کا بہت شوق تھا بہتیا
لباس۔ سواری چاہتی تھی۔ کہ اعلیٰ سے عمدہ ہو جس کام کو کرتے۔ اعلیٰ پیمانہ پر کرتے۔ صرف کی پروا نہ کرتے کسی کام کو
نہ کرنا ہوتا۔ تو ایسی باتین کرتے۔ کہ ناواقف کو اقتضا خست کا گمان ہوتا۔ جو بات دل مین آجاتی اُسی کر کے چھوڑتے
صلاح اور مشورہ بہت کم لیتے بلکہ نہ لیتے۔ اسلئے کہ اپنے ذہن کی جمی ہوئی بات کے خلاف کبھی کسی مشورہ کو قبول ہی کرتے
لیکن نتیجہ حسب مراد نکلنے پر جبت جلد اختیار کر لیتے۔

## (شاعری) الشعرا تلامذۃ الرحمن

تخیل۔ احساس۔ ادراک۔ موزونیت۔ مذاق شاعری وغیرہ وغیرہ کے مادے بقدر حصہ شاعر اپنے ساتھ ہی لاتا ہے
کسب سے حاصل نہین ہوتے۔ کیفیات کا احساس بہر ہونگا وہ کی ساتھ دلچسپ و با اثر الفاظ مین انکا موزون کرنا ہر ایک
شخص کا امر اختیاری نہین! البتہ کسب علوم و فنون و تربیت استادی و استادسوان قوتون پر جلا آجاتی ہے اور اساتذہ کے
مقرر کئے ہوئے قواعد و قیود کا لحاظ بھی بلا اکتساب حاصل نہین ہوتا جو شاعری کی لئے جوہر عروض کیلئے لازم و ملزوم ہے
لیکن جب جوہر ہی نہو تو عروض کیا نمایان ہوگا۔ اساتذہ کی صحبت اور اہل زبان کی گفتگو شاعری کے حق مین نہایت مفید
اور ضروری ہے حسن اتفاق سے مرحوم کو یہ تمام امور قدرتاً میسر ہوئے۔ آنکھ کھولی تو خلد آشیان کے دربار کو
دیکھا جسمین ہر فن کی اُستاد کامل جمع تھے خصوصاً شاعری کا زمانہ عروج پر تھا اور منتخب شعرائے وقت کا ایک ٹھ
گروہ دربار اور مصاحب منزل مین نظر آتا تھا گو باقتضائے عمر اُسوقت کچھ ظاہری استفادہ حاصل نہین ہوا لیکن
اسمین شک نہین کہ ابتدا ہی سے پاکیزہ اور ٹکسالی زبان کے نکلے ہوئے لفظ کانون مین پڑتے رہے اور ستر برس کی عمر تک
یہ سلسلہ برابر جاری رہا۔ اور اسی زمانہ سے اس فن کی بنیاد قایم ہوتی رہی۔ اگرچہ تعلیم نے بذات خود فکر کرنے کی مہلت
نہ دی لیکن بیت بازی کی بدولت (پہلے زمانہ مین طلبہ کیلئے یہ شغلہ ایک مہذب کھیل سمجھا جاتا تھا اور دوپہر
طلبہ کو خالی وقت مین یہ تفریح بھی خالی از تعلیم نہ تھی) فارسی اور اردو کی سینکڑون شعر بر زبان ہوگئے تھے اسی
کبھی معانی اور مطالب پر بحث بھی ہو جاتی تھی۔ محاورون کی تحقیق کی ضرورت بھی پیش آجاتی تھی جسکا آخری
تصفیہ اساتذہ کے ذمہ ہوتا تھا خوبی قسمت سے معلم۔ ادیب۔ خوشنویس جملہ ارکان تعلیم شاعری کا مذاق رکھتے

اور کسی طرح پر ر و نکوئی نہ کوئی بات فن شاعری کی متعلق کان مین پڑجاتی تہی - پہر دربار اور مصاحب منزل مین اسی
فن لطیف کی ماہر نظر آتے تہی اور بیشتر اس گروہ کے محققانہ مباحثہ او ظریفانہ لطیفے کانون سی گذر کر دل مین گہر
کئے رہتی تہی غرضکہ بیجا نہو گا - اگر کہا جائی کہ رسم تسمیہ خوانی کی ادا ہوتے ہی زمانہ نے شاعر بننے کے اسباب سولہ
برس کی عمر تک مہیا کئی لیکن مشیت ایزدی اسکی خلاف تہی عنفوان شباب کے ساتہ ہی ایسی واقعات پیش آئی کہ اس فن کیطرف
با قاعدہ التفات کی فرصت نہ ملی - البتہ ظریفانہ پہلو سی طبیعت ہمیشہ شاعری سی مناسبت اور آمادگی کا ثبوت دیتی ہی
ستمبر سنہ ۱۹۰۵ء مین ایک بہجت افزا واقعہ پیش آنے پر طبیعت نے یکایک کروٹ لی یعنی ہنگام ولادت صاحبزادہ سید حسین علیخان
نور اللہ مرقدہ خداداد ذکاوت سی پہلا قصیدہ تصنیف کیا جو جناب صفیر کی اصلاح سی مزین ہوکر دربار مین
پیش ہوا اسکے بعد یہ چسکا ایسا رنگ لایا کہ تا دم آخر باوجود کثرت اشغال ذاتی و سرکاری و تفکرات گوناگون فرصت کا
ایک ایک لمحہ اسی مین صرف ہوا اور تدوین دیوان کی عجلت مستولی رہی چنانچہ خود فرماتے ہین - **شعر**
یہی شوق ہی کوئی دن مین ہو جمع دیوان ہوا جاتا ہی - ناظرین آپ دیکھ رہی ہین کہ مرحوم کی معاملات - واقعات بندگان حضور
پُر نور دام اقبالہم وملکہم کی ذات بابرکات سی قدرتی طور پر ایسے وابستہ ہین - کہ ارادۂ انسانی کی بیدخلی اور مشیت ایزدی کا
صرف صاف نمایان ہی - لہذا شاعری بہی اگر اس اثر سے پاک رہتی تو بات ہی کیا تہی - میرے خیال مین دو ثلث سے زیادہ
اشعار بندگان حضور پُر نور دام اقبالہم وملکہم سی تعلق رکہتی ہین کچہ باعتبار مدح وستایش - کچہ بطریق ادائے شکر و سپاس
کچہ باندازِ آرزو و استدعا - کچہ باظہار ارتباط و رضاجوئی - کچہ بلحاظ شکوہ و شکایت وغیرہ -
گویا ان حضرت کا مفروضہ معشوقِ شاعری وہ نہین تہا جو شاعری کی دنیا مین عام طور پر تسلیم کرلیا گیا ہی اور جسکا کچہ
وجود ہی نہین بلکہ یہ اپنی آئینہ خیال مین بندگان حضور ہی کی کسی پرتو کو پیکر مجسم فرض کرتے ہوئی شاعری کرتے ہین مثلاً کبہی
استغنائی شاہی سی تغافل و کج ادائی کا گلا ہی کبہی الطاف خسروی کو کسی دوسری جانب مبذول پاکر شکوۂ اغیار کی پردہ مین
حرف و حکایت ہی کبہی نظرِ عنایت کی کرشمہ نے بیخود ہوکر جامے سی باہر ہوجاتے ہین اور سب شکوہ و شکایت طاق نسیان
کہتے ہوے فرماتے ہین - **شعر** ایک ذرا پیار سے ڈالین جو نگاہین آونے : ای شرر آپ تو سب رنج و محن بہول گئے
الغرض شاعری نہین اگر فرصت قلیل نہوتی تو ایسے اشعار کی فہرست بحوالہ واقعہ مرتب ہوجانا ممکن تہا
اور ہوجاتا تو بہت سی اشعار کا لطف ایک سی چار چند ہوجاتا - نمونہ کے طور پر مزید لطف دکہانا ہی تو پہلی عرضداشت

منظوم صفحہ ۱۰۸ پر دیکھیے اوسکے بعد صفحہ ۱۱۱ پر اس غزل کو پڑھیے اور مضامین پر غور کیجیے یہ دونوں ایک ہی زمانہ کی لکھی ہوئی ہیں شعر

اد نہیں پردا نہیں فریاد مین تاثیر نہین ؛ اب ٹھر جائے طبیعت کوئی تدبیر نہین ۔

ستمبر ۱۹۰۵ء سے باقاعدہ شاعری شروع ہوئی اور ۲۷ مارچ ۱۹۱۶ء کو شاعری کیا خود ہی ختم ہو گئی اس اعتبار سے گلفروش شرر کی عمر گیارہ سال چھ ماہ کی ہوئی۔ اب ناظرین کو اختیار ہے خواہ اس بچے کی بھولی بھولی شیرین باتوں سے دل بہلائین لطف اوٹھائین یا تبصرہ کی آڑ مین ناگوار محاسبہ اختیار کرین جسکی برداشت یہ خورد سال کسیطرح نہین کر سکتا اور آپ بھی ایک بچے پر معترض ہوکر کوئی امتیاز حاصل نہین کر سکتے۔

شاعری: بلاتصنع مرحوم کی شاعری کا استاد اول اور حقیقی بندگان حضور پر نور دام اقبالہم وملکہم کا التفات ہے جو اپنے بچپن کے رفیق عزیز کے ہر ایک شوق کی حالت دیکھکر مبذول ہو جاتا تھا اس موقع پر بھی دفعتاً شاعری کی ہنگامہ آرائی نے خلد آشیان کے زمانہ کی فراہمی اہل کمال کا نقشہ کھینچدیا۔ مضطر۔ رسا۔ بزم۔ منظر۔ صمیم۔ طپش وغیرہ وغیرہ بہت سے عمدہ شعرا کا ریاست سے تعلق ہو گیا۔ اور بحیثیت مہمان امیدوار تو نہین معلوم کتنے شاعر آئے گئے۔ چنانچہ اُسوقت کے دو معرکۃ الآرا مشاعرے۔ شاعری کے دنیا مین بہت عرصہ تک فراموش نہونگے باین وجوہ مرحوم کے شوق کا استاد اول توجہات حضور کو قرار دیا جاوے۔ تو بیجا نہین۔ حک و اصلاح کے اعتبار سے پہلا قصیدہ خوشی کا دور ہے۔ ایسا کہ پیر چرخ کہن ؛ جوان بنا ہے بدلکر شفق کا پیراہن۔ جناب منشی محمد احمد صاحب حسرت خلف اکبر جناب امیر اوستاد بندگان حضور پر نور دام اقبالہم وملکہم۔ افسر اعلیٰ کارخانہ جات ذات خاص کی اصلاح سے مزین ہوا اوسکے بعد کلام بنا بر اصلاح جاتا رہا لیکن مرحوم کا تازہ شوق جہان روزانہ کچھ نہ کچھ اشعار پیدا کر لیتا تھا وہان یہ بھی چاہتا تھا۔ کہ اصلاح بھی فوراً ہی ہو جائے اور منشی صاحب موصوف کو بوجہ انتظام و انصرام کارخانہ جات متعلقہ فرصت نہوتی تھی۔ لہذا گاہ بگاہ اوستاد تسلیم یادگار نسیم تلمیذ مومن دہلوی سے بھی استفادہ کی نوبت آجاتی تھی اوستاد تسلیم رہتے بھی قریب تھے۔ اکثر صحبت بھی رہا کرتی تھی۔

صاحبزادہ سید شبیر علیخان بہادر عرف ننے صاحب تخلص شبیر خلف کوچک خلد آشیان (خویش مصنف دیوان ہذا) کا تعلق تلمذ افتخار الشعرا جناب مضطر خیرآبادی کو ۱۹۰۸ء مین رامپور (شاہ آباد) لایا مضطر کی شوخی کلام اور انداز شعر خوانی کے عمل نے حضرت شرر کے (نوعمر و ناواقف حسن فن) شوق شاعری کو

معمول کی طرح کلام لینے کو منتخب کر لیا۔ اور علم مجلس کے چلتے ہوئے جادو سے ایسا مسخر کیا کہ جناب مضطر کے رامپور میں
رہ جانے کی کوشش کرنے لگے بندگانِ حضور کا الطاف تو اپنے بچپن کے رفیق کی ہر ایک آرزو کے پورا کرنے کا
اجارہ لے ہی چکا تھا جیش قرار مشاعرہ کی منظوری دیدی اور ایسا لطف و کرم فرمایا کہ مضطر مسخر ہو گئے
القصہ مضطر رامپور آ گئے۔ اور اس یادگار میں ایک مشاعرہ بھی ہو گیا جسکی بہت سی بسا ایک ہوشمند تھکو کہ مضطر
رامپور آئے لیکن افسوس کہ جناب مضطر کے تخلص کا اثر صرف شاعری ہی تک محدود نہ رہا۔ بلکہ معاملات
اور ارادوں میں زیادہ نمایاں ثابت ہوا۔ بندگانِ حضور کی پرورش۔ شہر کی خوش اعتقادی کی قدردانی
اور جلد ارادے نقش برآب پائے گئے۔ خیرآباد کے رہنے والے تھے۔ رامپور کو بھی خیرباد کہا۔
نہیں معلوم شاعری کے اعتدال پر آجانے اور نظر کے (باعتبار فن) وسیع ہو جانے کی وجہ سے یا کسی
اور بنیاد پر اپنے کلام اصلاح شدہ میں بہت کچھ ترمیم کر دی اور جناب جلیل سے اصلاح کی طرح ڈالی چنانچہ
تاج سخن میں جو ان کی تاریخ چھپی ہے۔ اسکی سرخی میں (تلمیذ مصنف) لکھا گیا ہے۔ اگر حیات کچھ اور رفاقت
کرتی۔ تو یہ دیوان ضرور جناب جلیل کی نظر سے گذرنے کے بعد چھپتا۔ لیکن اس تمام زمانہ شاعری میں
سید عابد حسین اوج خلف سید احمد علی مرحوم رسا شاگرد شیخ علی بخش بیمار تلمیذ مصحفی کی خاموش ہستی کی
عرق ریزی کو زیادہ دخل ہے۔ انکی بانکسار اور غیر شہرت پسند شورہ سخن نے شوق کی بنیاد کو بہت کچھ
استوار و مستحکم کیا۔ خصوصاً جناب مضطر کی اصلاح کی نزاکت۔ شاعرانہ نکتہ خیال اور محققانہ ضربان کے
معیار پر ہمیشہ ذہن نشین کرتے رہے۔ ان کی نکتہ چینی اور موشگافیوں نے جناب جلیل سے استفادہ
حاصل کرنے کی ضرورت محسوس کرائی۔ طبع کے وقت از اول تا آخر ایک سرسری (لیکن باعتبار
شمار تیسری) نظر میر صاحب نے دیوان پر ڈالی ہے۔ گو بوجہ عجلت کافی غور کا موقع نہیں ملا۔

رباعی نمبر

ٹھہرا ہو چمن اس دہر میں جانا کیسا
چمکا ہوں رنگ ابھر جانا کیسا
آنکھوں میں رنگ اشک پا کر جانا
آباد ہوا ہوں میں سے نکلنا کیسا

شتر کب ساتھ دیتی ہے یہ دنیا بادشاہوں کا
گرے وہ قبر کے اندر جو بیٹھے شتر نشینوں پر

بقلم دولها خان خوش نویس [illegible]


بسم اللہ الرحمن الرحیم
ممدوح بندگان عالی متعالی ظل سبحانی اعلیحضرت
سکندر شوکت کیوان علم انجم خدم خدیو
عالیجاہ فرزند دلپذیر دولت انگلشیہ
مخلص الدولہ ناصر الملک امیر الامرا ای ڈی سی
کرنل نواب سر سید محمد حامد علیخان بہادر
مستعد جنگ جی سی آئی ای جی سی وی او
فرمانروائے دار السرور رامپور خلد اللہ ملکہ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# قصیدہ موسوم باسم تاریخی
## متاعِ ضیا فروش
۱۹۰۸ء

رات دیکھے خواب مین کیا کیا ضیاگستر چراغ
روشنی مین نیرِ اعظم تھا گویا ہر چراغ

سرزمین اپنی بھی جلوہ گری مین چرخ تھی
ہر طرف روشن تھے لاکھون صورتِ اختر چراغ

کس مزے کی تھی ہر اک جانب چراغون کی بہار
کس خوشی سے دیکھتا پھرتا تھا مین گھر گھر چراغ

چل رہا تھا دورِ جامِ عیش گویا چارسو
ہر طرف رکھے ہوئے تھے صورتِ ساغر چراغ

مثلِ پروانہ فدا ہوتا تھا مین کس شوق سے
جب دکھاتے تھے مجھے اپنا رخِ انور چراغ

بھینی بھینی بو وہان کے ہر گلِ خودرو مین تھی
ٹھنڈی ٹھنڈی چاندنی رشکِ مہِ انور چراغ

تھے چراغون کے مقابل انجمِ چرخِ کہن
لاکھون بالائے زمین صدہا تھے گردون پر چراغ

پردۂ ضو مین نہان ہوتا ہے جیسے آفتاب
اس طرح اوڑھے ہوئے تھے نور کی چادر چراغ

شام کے جوبن کو تھی ترجیح نورِ صبح پر
مشعلِ خورشید سے تھا ماہ کا بستر چراغ

گلشنِ فردوس سے بڑھکر چمن کی ہر روش
تھا گلِ خورشید گویا اُس جگہ کا ہر چراغ

گھاٹیون مین کوہ کی صد ہا تھے لعلِ پُر ضیا
اے خدا کی شان گویا بن گئے پتھر چراغ

راہ رَو تاریکیِ شب مین نہ بھولے راہ کو
اِس لئے دَر سے وہان کے رکھ گئے بنکر چراغ

مہ جبینون کی تھی بستی اُسمین بستے تھے حسین
زلفِ مشکین جنکی شب تھی اور رُخِ انور چراغ

دلکشائی مین وہان کی شام تھی صبحِ وطن
جلوہ افگن نیّرِ اعظم سے بڑھکر ہر چراغ

عطر مین ڈوبے ہوئے گل جو جلاتے تھے اپنے
بن گئے تھے اِس لئے خجلت دہِ عنبر چراغ

دیکھتے ہی ہو گئی کافور ساری تیرگی
آگیا میدانِ شب مین بنکے جب افسر چراغ

جگہ دم بھر ہوتا تھا اندھیرے کا گذر
مہر کا حلقہ تھا اور ہر ماہ کا شب بھر چراغ

راہِ منزل کی بتا دیتی تھی بڑھکر روشنی
تھا ہر اک بھٹکے مسافر کے لئے رہبر چراغ

دن نکل آیا ہے ہر لحظہ یہی ہوتا تھا شک
اِس طرح تھے نور کے روشن وہان گھر گھر چراغ

آسمان پر ماہ کو اپنے مقابل دیکھکر
کسقدر ہنستا تھا رہ رہ کر وہان کا ہر چراغ

ہر طرف مین دیکھتا پھرتا تھا یہ نادر سمان
سیکڑون پاتا تھا مین جلتے ہوئے گھر گھر چراغ

اِک عمارت اُس جگہ دیکھی نہایت خوشنما
ہر کلس جسکا چمک سے تھا ضیا گستر چراغ

اُسمین پایین باغ پایین باغ مین موزون شجر
ہر شجر پر جگنوؤن کے سیکڑون تھے پر چراغ

اِن چراغون کی نظر آتی تھی اُڑتی روشنی
عندلیبون کی طرح رکھتے تھے گویا پر چراغ

ناگہان اک جانب اُٹھ گئی میری نظر
سب چراغون سے نظر آئے اُدھر بہتر چراغ

دیکھتا کیا ہون وہان تینتیس ۳۳ ہین مہ جبین
سب کے پاس اک اک چراغ اور کیا ہی دلکش ہر چراغ

اُن حسینون کا عجب جوبن عجب انداز تھا
اور نرالی وضع کے رشکِ مہِ انور چراغ

وہ حسین اُس گلشنِ دلکش مین تھے محوِ ادا
پھر رہے تھے ہر طرف رکھے ہوئے سر پر چراغ

کوئی چلتا تھا روش پر ناز سے انداز سے
کوئی بیٹھا تھا اُسے ہاتھ پر رکھکر چراغ

کوئی پیتا تھا شرابِ ناب گاتا تھا کوئی
دیکھتا تھا دمبدم کوئی نظر بھر کر چراغ

کوئی کہتا تھا کہ سب سے حسن مین اچھا ہون مین
کوئی کہتا تھا کہ سب سے ہے مرا بہتر چراغ

ایک کہتا تھا ادھر دیکھو کہ ہون مین شمع رو
ایک کہتا تھا کہ ہے میرا رُخ انور چراغ

اک حسینِ خوش گلو آفت بھری انداز سے
یہ غزل گاتا تھا اپنا سامنے رکھکر چراغ

## مطلع

روشنی کرتا ہے داغِ سوزِ غم بنکر چراغ
کیا نرالا روز جلتا ہے یہان شب بھر چراغ

دل جو اُس گیسو مین آیا داغِ حسرت بن گیا
سامنے کالے کے گویا رہ گیا بجھکر چراغ

جسکے شمع رُخ کا پروانہ رہا مین عمر بھر
کب جلایا آکے اُسنے میری مدفن پر چراغ

کیون نہ کھینچین آہِ آتشبار ہم فرقت کی شب
لُطف دیتا ہے اندھیری رات مین جلکر چراغ

روے انور کے مقابل ہے چراغِ رو بھی
کیا تمہارے سامنے آئے گا مُنہ لیکر چراغ

تیرے روی آتشین کے پاس ہین ایسا ہو
کان کے موتی کہین جلنے لگین بنکر چراغ

کچھ سہارا ہے اِسی سے روشنی کا جبر مین
داغِ سوزِ غم بنے گا اے دلِ مضطر چراغ

اِسکی پھیکی روشنی اور جگمگاتا ہے یار
مین بھلا رخسار جاناں کو کہون کیونکر چراغ

ہمنے پایا ہے کسی کے حُسن سے عالم کو دنگ
ہمنے دیکھے ہین کسی کے نور سے ششدر چراغ

واے قسمت تیرہ بختی اور پھر اندھیر یہ
سوزِ غم سے آہ کھینچی رہ گیا بجھکر چراغ

جب اُٹھا کر یار نے رستہ دکھایا غیر کو
ذبح کرنے کو ہمارے بنگیا خنجر چراغ

پہلے ظالم نے نکلوایا مرے قاصد کا تیل
پھر اُسی روغن سے محفل مین جلا شب بھر چراغ

کب مرا داغِ جگر ہوتا نہین جلوہ فروش
کب مرے غمخانہ مین جلتا نہین شب بھر چراغ

یاد آجاتا ہے ہنسدینا ترا اے شمع رو
شامِ تنہائی رُلاتا ہے مجھے ہنسکر چراغ

اے شرر کھلتا نہین کچھ حال ہر شب آسمان
ڈھونڈھتا پھرتا ہے کسکو ماہ کا لیکر چراغ

یہ غزل جب گا چکا وہ ماہ رو گھنٹی بجی — جسکو سنتے ہی ہر اک نے رکھ لئی سر پر چراغ
باغ مین اک خوشنما کوٹھی تھی اسکا در کھلا — اس سے نکلا اک پری وش ہاتھ مین لیکر چراغ
حسن مین بہتر حسینان جہانسے وہ حسین — روشنی مین ماہ کامل سے کہین بہتر چراغ
وہ پری رخسار جو گنتی مین سب تینتیس تھے — پاس اس زہرہ جبین کے آگئے لیکر چراغ
ملکے آپسمین مبارکبا دسب گانے لگے — راگ ایسا وہ ادا کرتے تھے جسے سنکر چراغ
پھر دعا کی سب نے جب تک روشنی مہر ہو — ہر برس روشن یونہین ہو اک ضیا گستر چراغ
دیکھکر یہ سب تماشا رہگیا حیران مین — جی مین کہتا تھا کہ رشک مہر ہی کیون ہر چراغ
مجکو جب حیران پایا اک حسین شعلہ رو — میری جانب کو بڑھا رکھے ہوے سر پر چراغ
دیکے میرا ہاتھ اپنے ہاتھ مین ہنسکر کہا — یہ ہمارے پاس ہین جو ماہ سے بہتر چراغ
سب ہین سال عمر اک سلطان عالیجاہ کے — روشنی مین کیون نہون رشک مہ انور چراغ
سال نو آغاز جب ہوتا ہے اس ذیجاہ کا — ایک شعلہ رو جلاتا ہے یہان آکر چراغ
ختم ہے چونتیسوان اب اسکا سال عمر ہی — یون ہمارا روشن ہوا ہی ایک خوش منظر چراغ
یہ مسرت باغ ہی ہم سب حسین ہین حفظ رو — ائے شرر رکھین گے ہم آنکھونپہ تا محشر چراغ
اور یہ اسکے خیرخواہون کے سنین عمر ہین — تمنے جتنے دیکھے ہین روشن یہان آکر چراغ
آج وہ دن ہی کہ سال نو کا جلسہ ہی یہان — آج وہ دن ہی کہ گھی کے جلتے ہین گھر گھر چراغ
آج وہ دن ہی کہ بیٹھا ہے وہ بزم عیش مین — آج وہ دن ہی کہ ہنستا ہی خوشی سی ہر چراغ
کون وہ **حامد علی خان بہادر** ذیحشم — کون وہ محفل مین جسکی ماہ سے بڑھکر چراغ
اب برآئیگی تمہارے دل مین جو امید ہے — اب جلین گے عیش کے دنیا مین تا محشر چراغ
اور کچھ کہنے کو تھا بس آنکھ میری کھلگئی — رہگیا دل مین وہ جلسہ وہ چمن وہ ہر چراغ
…سے آنکھونسے چلا دربار کی جانب کو مین — نجم قسمت نے دکھایا راستہ بنکر چراغ
…کے شاہی جشن مین وہ مطلع روشن پڑھا — جسکو کہئے بیت معنی کا ضیا گستر چراغ

## مطلع

یون ہے تو بزم حشم کاے فریدون فر چراغ
جسطرح ہے خانۂ معبود حیدر چراغ

تو ہے وہ فرمانروا قدسی سلامی ہین ترے
آسمان سے ہے ترا مشعلچی سہ انور چراغ

خلق کیون کرتا خدا دارا کو تیری عہد مین
سامنے سورج کے کیا کرتا بھلا عسکر چراغ

آج ملکرتا نہین تجسا شہ عالی وقار
سارے عالم مین اگر ڈھونڈے کوئی لیکر چراغ

آج کل ہے آفتاب داد تیرا اوج پر
رہگیا نوشیروان کی عدل کا بجھکر چراغ

التفات خاص سے انار ہی ہین خانہ زاد
جل رہا ہی تیرے لطف عام کا گھر گھر چراغ

تجھسے رکھتے ہین محبت جتنے ہین روشن گہر
بنگیا تیرے عدو کیواسطے خنجر چراغ

تیرگی غم مٹانے کے لئے روشن ہوا
تیری بخشش کا شعاع مہر سے بہتر چراغ

آج تیرا آفتاب جود عالمگیر ہے
آج تیرے فیض کا دنیا مین ہی گھر گھر چراغ

تو نے [illegible] ہے گلے مین موتیون کا ہار جب
بن گئے تاثیر نور حسن سے گوہر چراغ

تیری وہ سطوت ہے تھراتا ہی ہر فرد بشر
جل رہا ہے تیرے فرط رعب سے گھر گھر چراغ

تیرے عہد سلطنت مین خودکشی ممکن نہین
اب محافظ جان پروانے کا پایا ہر چراغ

وہ ترا اقبال ہی تجھسے جو گردون ہو خلاف
خسرو خاور کا گل کردے ترا لشکر چراغ

تو وہ ہے ذرے کو دم بھر مین بنادی آفتاب
تو اگر ایما کرے بجلی بنے بڑھکر چراغ

رعب تیرا وہ نظربندی نہ اسکی چل سکے
کر سکے روشن نہ بے روغن کے بازیگر چراغ

دیکھ لے جو اک نظر شمع رخ پرنور کو
مثل پروانہ فدا ہونے کو مانگے پر چراغ

ہو جو عکس رخ سواری مین زمین پر جلوہ گر
چمکے ہر نقش قدم رہوار کا بنکر چراغ

دیکھکر گھوڑے پہ تجھکو کہتے ہین جلوے ترے
خانۂ زین مین ہے روشن کیا منور چراغ

فیل پر جب جلوہ گر دیکھا تجھے سمجھی یہ خلق
پھر بنی برق تجلی طور [illegible] چراغ

کب ریاست کے یہ ہاتھی اور چمک دانتونکی ہے
جل رہے ہین عیش کی رات [illegible] چراغ

یا الٰہی مہر عالمتاب سے جبتک ہو دن | دن سے جبتک شب ہو جبتک شب مین ہو مہر چراغ
جشن ہو ہر روز ہر شب بزم شہ مین عیش ہو | روشنی کیواسطے لائے مہ انور چراغ

## قصیدہ بتقریب تولد فرزند ارجمند طول عمرہٗ

خوشی کا دور ہے ایسا کہ پیر چرخ کہن | جوان بنا ہے بدلکر شفق کا پیراہن
دفور عیش مین ملبوس سرخ پر ہی لوٹ | اُتار پھینکی کہین نیلگون ردائی کہن
زمین جوش صفا سے ہے تختۂ بلور | کہ اس مین عکس فلک کا ہوا ہی سایہ گگن
اُدھر تو رنگ یہ پیر فلک نے بدلا ہے | اِدھر عروس زمین پر بلا کا ہی جوبن
بہار آئی ہے اب کے کچھ ایسا ہی سامان | کہ جیسے کوئی مسافر پھرے ہے سوے وطن
اُٹھا دیا ہے تسلط خزان کا عالم سے | کہ پھر نہ آئے قیامت تلک ہی قدغن
دبا رہا ہے جوانان باغ کو سبزہ | پنھا رہا ہے نہالون کو سبز پیراہن
طیور جھومتے پھرتے ہین ڈالی ڈالی پہ | نظر فریب ہی ہر ایک پھول کا جوبن
نکھر کے بیٹھا ہے تخت چمن پہ شاہ گل | بھری ہی ہر رگ و پے مین ادا دُلہن
تمیز ہی نہین رکھا گل و ریاحین نے | کہ یہ زمین تھی یہ صحرا تھا اور یہ گلشن
خبر اُڑائی ہے پیک صبا نے کچھ ایسی | کہ جسکو سُنکے شگفتہ ہے خاطر گلشن
ہوا ہے سبزہ کا بیدار بخت خوابین | کہ عکس روی گل تر سے بھر گیا دامن
عرق فشانی شبنم سے یہ کھلا عقدہ | عروس گل پہ نچھاور کئے ہین دُر عدن
خوشی کا رنگ ہر اک پھول سے ٹپکتا ہی | شراب عیش سے سینچے گئی ہین نخل چمن
نظر مین پھرتا ہے عالم کسی کی چتون کا | کہین جو برگ گل تر مین پڑگئی ہی شکن
مشام جان ہی معطر شمیم سنبل سے | کسے غرض ہی کہ اب سونگھی بوی مشک ختن
کھلا دیا ہے نسیم طرب نے غنچون کو | خوشی سے تنگ ہی پھولونکے تن پہ پیراہن

سمان یہ دیکھکے حیرت سی چھا گئی مجھپر
زبان پہ فرطِ تعجب سے آگیا یہ سخن

یہ بات کیا ہی الٰہی کہ آج دنیا مین
سوائے عیش نہین نام کو بھی رنج و محن

کمال محوِ تحیر تھا مین کہ ملہمِ غیب
دمید مژدہ بگوشم بلم بصوتِ حسن

خبر نہین ترے آقا کے نامدار جو ہین
قمر رکاب فلک انتساب فخرِ زمن

پسر خدا نے عنایت کیا ہی آج اُنکو
جمیل و صاحبِ شوکت حسین سیم بدن

نگینِ خاتمِ دولت نشانِ عرش جاہ
ہمای اوجِ سعادت بفرق سایہ فگن

یہ مژدہ سنتے ہی جوشِ طرب مین مثلِ شرر
بھڑک اُٹھی نہ رہا دل مین کچھ بھی رنج و محن

لکھا دعائیہ مطلع وہ مطلع الانوار
بنا جو طرۂ تاجِ سرِ عروسِ سخن

## مطلع

خدیو جم حشم و خسروِ فلک توسن
ہمیشہ گھر ہو ترا اس چراغ سے روشن

یہ نورِ دیدۂ عالم تجھے مبارک ہو
اور اُسکا ہو ترا آغوشِ عاطفت مسکن

دیا خدا نے وہ فرزندِ مہ لقا جس سے
محل سرا ہے ترا رشکِ وادیِ ایمن

سبب اِک اور تجلی کا اس مکان کی ہی
کہ جسکو سنکے بہت شاد ہونگے اہلِ سخن

خطاب آج جہان مین ہی تیرا ظل اللہ
محلسرا ہو نہ کیون تیری وادیِ ایمن

غرض کہ آج عجب روشنی ہی عالم مین
ہوا ہے نور مین اک اور نور جلوہ فگن

یہی سبب ہی کہ عالم مین عیش کا ہی دَور
اِسی سبب سے ہین پُر نور کوچہ و برزن

اسی کی نذر کو گل زر بکف ہی دنیا مین
کئے صدف نے نچھاور اسی پہ دُرِّ عدن

دُرِ نجوم فلک نے بھری ہین دامن مین
زمین کو سیم و جواہر کے ملگئے معدن

ملا ہے شمع کو بھی آج خلعتِ فانوس
لگی ہے تاج مین خورشیدِ خاوری کی کرن

درِ خزانہ کھلے آج اے سحابِ کرم
بھرے خدا ترا گنجِ مراد سے دامن

سخی و باذل و عادل ہی کون عالم مین
کہ ہمسری کا تری دل مین لائے شبہ و ظن

دعائین دل سے رعایا کی یون نکلتی ہین — کہ تا فلک پہ ہو قندیلِ مہر و مہ روشن

فلک زمین پہ جبتک کہ سایہ گستر ہو — زمین پہ باغ ہون اور باغ مین ہون سرو و سمن

عدو رہین ترے پامال صورتِ سبزہ — تری مراد کا پھولے پھلے یونہین گلشن

ہمیشہ سر پہ ترے پنجتن کا سایہ ہو — ہر ایک لحہ بڑھے ارتباطِ روح و بدن

اسی طرح کی مسرت ہو آئے دن تجھکو — عدو ہمیشہ رہین مبتلائے رنج و محن

قصیدہ جوشِ مسرت مین لکھ گیا ہی شرر
وگرنہ ناطقہ ہے لال اور زبان الکن

## قصیدہ بہ تقریب جشنِ سالگرہ سنہ ۱۹۰۹ء موسوم باسم تاریخی

## نذرِ وصاف

۱۳۲۷ھ

اے شاہدِ طنازِ سخن جسلوہ نما ہو — آج اپنی اداؤن سے زرا ہوش رُبا ہو

بندش مین جو چستی ہو تو چستی مین ہو جدت — جدت مین صفائی ہو صفائی مین مزا ہو

مضمون مین شوخی ہو تو شوخی مین لطافت — انداز لطافت مین فصاحت کی ادا ہو

ممدوح کی ہے شانِ ریاست جو نرالی — مداح کا بھی رنگِ بیان سب سے جدا ہو

ہر دم ہی عقیدت کا تقاضا ہی مجھپر — جشنِ شہِ والا مین شریک شعرا ہو

مجھکو ہے یہی فکر زمانہ ہی بہت کم — اک شعر بھی لکھا نہین غفلت کا برا ہو

یہ بھی نہین ممکن نہ کرون مدح سرائی — مین شوق سے مجبور ہون اب دیکھئے کیا ہو

کہتا تھا کبھی - کچھ تو ابھی وقت ہی باقی — جلدی خضرِ طبع کہین راہ نما ہو

کہتا تھا کبھی - سہل ہی تصنیفِ قصیدہ — دم بھر کو مددگار جو تائیدِ خدا ہو

کہتا تھا کبھی حسنِ بیان مین نہو دقت — مضمون سلاست سے فصاحت سے ادا ہو

خالی نہین الجھن سے ردیف اسمین جو رکھیے — اچھا ہے فقط قافیہ ای فکر رسا ہو

لیکن جو ردیف اور زمین سخت تھی — دقت نہ ہوئی کچھ مری ہمت کا بھلا ہو

کھتا تھا دم فکر یہ مین حضرت دل سے — فرمائے تمہید قصیدہ ہو تو کیا ہو

گھبرا کے کبھی دیکھتا تھا اسلئے ہر سو — امید کا معشوق کہین جلوہ نما ہو

ناگاہ نظر پڑ گئی شمشیر و قلم پر — بولے جو سنو بحث ہماری تو مزا ہو

لیکن کسی ذی فہم حکم کی ہو ضرورت — در یہ کلی گزارش ہے کہ چھوٹی کو سزا ہو

مینے یہ کہا یہ ہے کیا جھگڑ دو جب گرا — تھوڑی ہو یہان پیش حکم بت سوا ہو

یہ سنکے مخاطب ہوئی یون تیغ قلم سے — وہ جیسے کہ شیشہ ہو جو جینے سے خفا ہو

تو ایک نئے خشک ہی اور آب ہی مجھ مین — تو ضد سے مری سیل جو تجھسے ہو تو کیا ہو

مین وہ ہون دلہن بنتی ہون میدان وغا مین — مین وہ ہون کہ جنگل مری سبزی سے ہرا ہو

مین وہ ہون کہ نکلون جو شہادت طلبون مین — پیاسون کے لئے آب مری آب بقا ہو

مین وہ ہون کہ ہوتی ہی ظفر میری بدولت — مین وہ ہون ملے ملک اگر فضل خدا ہو

مین وہ ہون جو رک جاؤن تو رک جائے اجل بھی — مین وہ ہون جو چل جاؤن تو سرتن سے جدا ہو

مین وہ ہون لرزتا ہی مرے ڈر سے زمانہ — مین وہ ہون کہ جن بھی مرے سایہ سے ہوا ہو

مین وہ ہون کہ سنا ہونگی کہ مین ہر مرا کھم — مین وہ ہون اٹھائے جو مجھی نام بڑا ہو

مین وہ ہون مرا بھرتی ہین دم سارے دلاور — جو میری کرے قدر وہ رتبہ مین سوا ہو

مین وہ ہون کہ انسان کا ال شیر بنا دون — پانی مرا دشمن کے لئے بحر فنا ہو

مین وہ ہون کہ دل بڑھتا ہی دنیا کا مجھی سے — چاہون تو نکلجائے اگر کام رکا ہو

مین وہ ہون سلاتی ہون ہزارون کو تہ خاک — ظاہر مرے جوہر ہون جو میدان وغا ہو

مین وہ ہون کہ رستم نے بھی مانا مرا لوہا — جس شخص سے کچھ جاؤن وہ جینے سے خفا ہو

نادان سمجھ تو سہی تو چیز ہی کیا ہے — جبتک نہ ترا شین تجھے مطلب ادا ہو

تلوار کی بات تو نسے قلم جلکے یہ بولا — بیباک ہے سفاک ہے تو تیرا برا ہو

تو بھول گئی کس لیے اوقات کو اپنی — تقریر مری سُننے کو گوشِ شنوا ہو
جلا دی ہی خود۔ آتی ہے مُنہ اور ونپہ ظالم — تیرا یہی مقصد ہی کہ دنیا پہ جفا ہو
عالم سے نرالا ہے ترا غازۂ عارض — جب خاک مِلی جائے چمک تیری ہوا ہو
مین وہ ہون کہ نادان ہے غرض کچھ نہین رکھتا — کہتا ہون یہ اربابِ خرد سے مجھے چاہو
تو بیمن ہی جس شخص کے گویا ہی اُسی کی — تو کاٹتی ہی گو ترے مالک کا گلا ہو
تو قدر کرے میری تجھے کب ہی لیاقت — وہ مرتبہ جانے مرا جو لکھا پڑھا ہو
تو وہ ہی سیاہ تاب بھی اِک تیری صفت ہے — نچاتی ہے یون جیسے کوئی کالی بلا ہو
تو وہ ہی کہ انسان کی جانونکی ہی دشمن — کچھ اس سے نہین کام بُرا ہو کہ بھلا ہو
تو وہ ہی بنایا ہے تجھے دستِ بشر نے — ہے علّتِ غائی یہ تری شر ہو جفا ہو
مین صنعتِ حق اور وہ صنعت ہون کہ جس سے — جو دل مین ہو بے منتِ تقریر ادا ہو
مین وہ ہون مری حکم سی آتی ہی تو رن مین — مین حکم نہ لکھون تو جدل ہو نہ وغا ہو
مین حکم اگر دون تو نیستان ہو گلستان — مین چاہون تو ہر شاخِ شجر تیرِ قضا ہو
مین وہ ہون حکایات و قصص کا ہون محافظ — لکھا ہوا میرا نہ کبھی نذرِ فنا ہو
مین وہ ہون عدالت مین ضرورت ہی مری بھی — مین وہ ہون نہ حاجت کوئی بے میری روا ہو
مین وہ ہون کہ ہون لوح کی ہمراہ فلک پر — کیا مجھکو نوازا مری قسمت کا بھلا ہو
مین وہ ہون مجھی چاہتا ہی سارا زمانہ — مین وہ ہون نہ ہاتھ آؤن تو نقصان بڑا ہو
مین رزم کو چاہون تو بنے محفلِ عشرت — مین بزم کو چاہون تو وہ میدانِ وغا ہو
مین وہ ہون مری چال سی گفتار ہی پیدا — کیون میری روش پر کوئی انگشت نما ہو
مین راقمِ اخبار ہون مین کاتبِ مضمون — وہ قدر کرے میری جسے فہمِ رسا ہو
مین حکم جو لکھون تو کمر مین تجھی رکھین — ڈالون جو نظر قہر کی تو نذرِ فنا ہو
مین وہ ہون ہر ایک حلم رقم مینے کیا ہے — لکھے ہین نکات ایسے خرد جسپہ فدا ہو

انصاف تو کر دل مین ذرا سوچ سمجھ تو
کیا چیز ہے وہ مصحفِ رب جسمین لکھا ہو

مضمون دلاویز نہین کوئی بھی ایسا
بے میری مدد کے کہین محفوظ رہا ہو

حکمت کی حکومت کی جو شہرت ہے تو مجھسے
مشہور جہان مین نہ کیون نام ترا ہو

مٹ جائے اگر نام سلاطین کا نہ لکھون
خاموش جو ہو جاؤن تو تاریخ فنا ہو

مقصود ترا یہ کہ مٹے نام بشر کا
منظور مجھے یہ کہ ہر اک شے کو بقا ہو

تو ہو کے زبان تابِ تکلم نہین رکھتی
مین وہ ہون زبان جسکا نشان کفِ پا ہو

تقریرِ قلم سنکے کہا دونون نے یہ سنتے
اب ساتھ چلو میرے نہ بگڑو نہ خفا ہو

اک خسروِ ذیجاہ کے دربار مین چلکر
تقریر اب اُسے کرو انصاف جو چاہو

ہم قبضۂ قدرت مین ہین جس شاہ کے دونون
ہو چکے وہین فیصلہ اسکا تو بجا ہو

انصاف مین آج اسکی برابر نہین کوئی
دنیا یہ ہے تا لیک کسی پر نہ جفا ہو

ممدوح زمانے کا ہے آقا ہے بشر کا
سب پہ کرم کوئی بُرا ہو کہ بھلا ہو

مداح محمد کا ہے حامد ہے علیؑ کا
اب ہند مین وہ کیون نہ امیر الامرا ہو

اقبال جسے کہتے ہین وہ بندۂ در ہے
اللہ کرے جاہ و حشم اور سوا ہو

بزمِ طربِ شاہ مین جلسے ہین خوشی کے
اٹھو درِ عالی پہ چلو ناصیہ سا ہو

پینتیسوین ہے سالگرہ آج اُسی کی
کیا بات ہے ہم سب کا جو وہ عقدہ کشا ہو

مداح ہون کیون مدح مین اسکی نہ پڑھون مین
وہ مطلعِ دلکش جو کسی نے نہ سنا ہو

## مطلع

اے ظلِ خدا وصف تمہارا ہو تو کیا ہو
قبلہ اسد اللہ ہین - تم قبلہ نما ہو

اللہ نے بخشی ہے تمہین خوبیِ عالم
دریائے صفا کانِ عطا جانِ وفا ہو

اقبال مین ہو فرد تجمل مین ہو یکتا
اللہ رے اقبال سکندر سے سوا ہو

یون زیب دہِ تختِ حکومت ہو جہان مین
جسطرح انگوٹھی مین کوئی لعل جڑا ہو

وہ جود ہے کرتا ہے جو درخواست پہ سبقت
وہ عہد ہے جو عہد سے پہلے ہی وفا ہو

مدّاح ہین خود جتنے ہین اوصافِ حمیدہ
کیا وصف کی حاجت ہے کہون کس سے کہ کیا ہو

کچھ جھمے وہی خلق و مروّت کو تمہارے
تقدیر سے جو حاضرِ دربار ہوا ہو

وہ کون نمک خوار ہے اے حاتمِ دوران
جو بخشش و انعام سے محروم رہا ہو

پہنچے درِ اقدس پہ جو برگشتہ مقدر
پھر گردشِ تقدیر کا ہرگز نہ گلا ہو

بے مانگے نکلتی ہے یہان حسرتِ سائل
لب عرضِ تمنا کے لئے کسلئے وا ہو

وہ دامنِ امید دکھائے کوئی ہمکو
جسکو درِ مقصود سے تمنے نہ بھرا ہو

وہ خو ہے برون سے بھی برائی نہین کرتے
وہ شان ہے اچھون سے بھلائی مین سوا ہو

کیسا ہی کوئی قیدِ بلا مین ہو گرفتار
ادنیٰ سے اشارے مین تمہارے وہ رہا ہو

بے سود ہو جسکے لئے عیسیٰ کا مداوا
خاکِ قدمِ پاک کی چٹکی سے شفا ہو

کیسا ہی کسی قلب مین ہو زنگِ جہالت
دربار وہ صیقل ہے کہ دم بھر مین جلا ہو

وہ شانِ سیاست ہے جو مجرم پہ ہو غصہ
پہلے ہی سزا سے اُسے تکلیف سزا ہو

تلوار تمہاری کبھی جوہر جو دکھائے
ہر رنگ نرالا ہو ہر انداز جدا ہو

جب میان سے نکلے تو عدو خوف سے کانپے
چمکے تو ہو بجلی جو چلے پیکِ قضا ہو

دلکش ہے کچھ ایسی روشِ خامۂ عالی
سو جان سے جسپر روشِ کبک فدا ہو

آواز جو نکلے دمِ رفتار زبان سے
سامع کے لئے نغمۂ دلکش کی صدا ہو

لکھے جو کوئی حکم تو ہو خوشخبری
اسرار ہون معلوم اگر نکتہ سرا ہو

پانی جو ملے ابرِ توجہ سے تمہاری
اُمید کے اشجار پھلین نشو و نما ہو

تم وہ ہو کہ کہتے ہین تمھین آیۂ رحمت
تم وہ ہو کہ دردِ دلِ بیکس کی دوا ہو

تم وہ ہو اگر ایک اشارا ہو تمہارا
جو عقدۂ دشوار ہو اِک آن مین وا ہو

ہمّت مین سخاوت مین کہان ہے کوئی ہمسا
امیدِ خلائق ہو پناہِ غربا ہو

مجبور ہین مداح یہ قدرت ہی نہین ہے
تعریف تمہاری کسی صورت سے ادا ہو

خواہش ہی کہ ہو ایک غزل چلتی دعا سے
یون ختم قصیدہ ہو کہ مقطع مین دعا ہو

## غزل

خلوت مین نہ غصہ نہ لڑائی نہ حیا ہو
بس آج ہمین تم ہون اکیلے تو مزا ہو

دشوار ہے ظالم کہ تجھے پاسِ وفا ہو
ممکن ہی کہ یہ لطف۔ لگاوٹ کی ادا ہو

حسرت تو نکل جائیگی غش آ ہی تو آئے
او پردہ نشین شوق ہے تو جلوہ نما ہو

لذت ہی بلا کی مری بیتابیٔ دل مین
اللہ کرے جوشِ طپش اور سوا ہو

ہم بیچتے ہین دل کو مگر شرط ہی اتنی
دلال ہو شوخی تو حسن مدار حیا ہو

کیا خوب مری بسمین ہی گویا دلِ شیدا
ہر روز یہ کیا کہتے ہو تم ہمکو نہ چاہو

مینے جو کبھی دستِ تمنا کو بڑھایا
بولے وہ ہٹو۔ جاؤ بھی۔ تم چیز ہی کیا ہو

ای شیخ مئے ناب سی ممکن نہین توبہ
جب باغ ہو۔ ساون کا مہینہ ہو گھٹا ہو

دیکھو کہین آ جائے نہ آنکھو نہین مروت
خوگر جو جفا کے ہو تو کیون ترکِ جفا ہو

آج آپنے دیکھے مری وحشت کے تماشے
مجنون کا کبھی نام سنا ہو تو سنا ہو

اُس سے کوئی پوچھے ستمِ دردِ جدائی
ظالم تری چاہت کا جسے روگ لگا ہو

چٹکی جو کلی باغ مین خوش ہو کی وہ کہنے لگے
ممکن ہی شکستِ دلِ عاشق کی صدا ہو

مین زار ہون مجبور ہون پامالِ جفا ہون
تم فتنۂ محشر ہو قیامت ہو بلا ہو

اے کاش اُلٹ جائے نقابِ رخِ روشن
یہ پھول جو کھلجائے ہوا سے تو مزا ہو

جبتک ہو شرِ جشن طرب بزمِ جہان مین
آقا کی یونہی سالگرہ عقدہ کشا ہو

# قصیدہ تہنیتِ سالگرہ سنہ ۱۹۰۶ء موسوم باسمِ تاریخی



## عرضِ امروز



کیا ہے کہ سب تمام جہان لالہ زار آج / نزہت چمن چمن ہی نئی ہے بہار آج

ہر رنگ نے ترا یہ غضب کی بہار ہے / نرگس نے کھول دی نگہِ انتظار آج

ہر نخل ہر نہال چمن مین ہے باغ باغ / مصروفِ لطف رحمتِ پروردگار آج

پھولون کی عطر بیز مہک نے بنا دیا / صحنِ چمن کو غیرتِ دشتِ تتار آج

پھولے نہین سماتے ہین جامے مین پھول آج / رکھتے نہین ہین پاؤن زمین پر ہزار آج

سبزہ زمین پر ہے شفق آسمان پر / صحنِ جہان ہے رشکِ دہِ لالہ زار آج

بھر بھر کے ساغرون مین جوانانِ گلعذار / پیتے ہین بار بار مے خوشگوار آج

جمکر کھڑے ہوئے ہین جوانانِ سبز پوش / یا سرو قد درختون کی ہے یہ قطار آج

کیا جانے آکے بادِ صبا نے کہا ہے کیا / رہ رہ کے پھول ہنستے ہین بے اختیار آج

شاخون سے کونپلین نہین پھوٹی ہین باغ مین / گہنا پہن رہی ہے عروسِ بہار آج

ہر پھول مین چمک ہے ستارون سے بھی سوا / سبزی فلک کی آنکھو نہین ہے خوشگوار آج

سر سبزیِ چمن کا فلک پر دماغ ہے / ہر لحظہ ہے جو ابرِ کرم آبیار آج

کویل کی کوک نغمۂ دلکش سے کم نہین / بلبل سنا رہی ہے گلون کو ملار آج

شبنم کے قطرے خسروِ گل کے حضور مین / کرتے ہین نذر اپنے درِ شاہوار آج

ابرِ بہار صحنِ گلستان مین ناز سے / بادِ صبا کے دوش پہ آیا سوار آج

کیا جان رخ کرے جو چمن کی طرف خزان / تانے ہوئے سنان کو ہے ہر نوکِ خار آج

بوندین ہین موتیون کی لڑی صحنِ باغ مین / کرتا ہے چرخ انجم جواہر نثار آج

ہر دم ہوا سے جھکتی ہین شاخین جو باغ مین / یا کر رہی ہین سجدۂ شکرِ بہار آج

دیکھتا ہون کیون بچھا ہی الٰہی یہ سبز فرش — پڑتی ہے جب نگاہ سوی سبزہ زار آج
فرشِ زمردین گیاہِ نظر فریب — پلکون سے صاف کرتی ہی باد بہار آج
ہے اذنِ عام صحنِ چمن مین بہار کا — لے لے گلون کی جھولیان بھر کر نہر آج
چل پھر کے دی رہی ہی صبا پھر اسلئے — پژمردگی کا ہو نہ چمن مین گزار آج
معشوقِ گلبدن ہی ہر اک پھول کی کلی — مژگانِ دلفریب ہی ہر ایک خار آج
پھولی نہین سماتی ہی جامہ مین بوی گل — پھرتی ہے باغ باغ نسیمِ بہار آج
موتی برس رہی ہین دُرِ نور نشاط سے — دامن مین بھر رہا ہے چمن بار بار آج
بلبل بھی دستکاری قدرت پہ ہر نثار — پھولون کی شاخ گل کی کلی مین ہار آج
بادل بھی جھوم جھوم کے آتا ہی مست ہے — گویا کہ پی گیا ہے مئے خوشگوار آج
اللہ ری چشم نرگسِ شہلا کی شوخیان — اٹھی نظر تو تیر ہوا لگکے پار آج
کیا ٹھاٹھ ہین چمن مین عروسِ بہار کے — ہے شامیانہ ہر شجر سایہ دار آج
کلیان چمن کی محوِ تبسم ہین ہر گھڑی — گلشن مین باغ باغ ہی ہر اک ہزار آج
ابرِ بہار کو جو صفائی پسند ہی — مقدور کیا اٹھائے سر اپنا غبار آج
سنبل دکھا رہا ہی ادا پیچ و تاب کی — زلفین بنا رہی ہے عروسِ بہار آج
سبزہ بچھا کے جال گلستان کی صحن مین — مرغِ نظر کا کھیل رہا ہے شکار آج
گلشن نہین ہی بزمِ نشاط و سرور ہی — دل کھنچ رہا ہے سنکے نوای ہزار آج
کلیان کہان چٹکتی ہین طبلون کی تھاپ ہے — قمری چمن مین چھیڑ رہی ہے ملار آج
نظارہ باز قدرتِ خالق ہی دمبدم — گھونگٹ الٹ الٹ کے عروسِ بہار آج
کھلتا نہین کہ نکہتِ گل بار بار کیون — ہوتی ہے بادپای ہوا پر سوار آج
نرگس کی آنکھ کیون ہی درِ باغ کی طرف — کس گلعذار کا ہے اسے انتظار آج
معشوق مل رہی ہین گلی عاشقون کی خود — جا کر چھپی عدم مین شبِ انتظار آج

بیاکِ خیال کچھ تو بتا دے مجھے بھی تو
کس گل کی ہے ضیا سے چمن لالہ زار آج

بولی یہ ہے سالگرہ ہے حضور کی
صحرا بھی اس خوشی سے ہوا لالہ زار آج

یہ جوشِ انبساط زمانہ مین کیون نہو
پھولے پھلے نہ کیون چمن روزگار آج

آتی ہے نو بہارِ طرب باغ دہر مین
پانی کے بدلے پھول پئین بادہ خوار آج

یہ ہم کا ب جشن ہمایون ازل سے تھا
جوشِ طرب کا حال ہوا آشکار آج

سرگرم ناز شاہد طناز عیش ہے
خوش ہین نگاہ لطف سے کیسے ہوا دار آج

اللہ رے شوق آپ ہی بڑھتی ہین سیڑھی
صہبا کی تند و تیز ہے کیا خوشگوار آج

دربار ہے جو سالگرہ کا حضور کی
فرطِ نشاط کا ہے سبب آشکار آج

آقا ہمارا رشک سلاطین عہد ہے
عالم مین کب ہے ایسا کوئی ذی وقار آج

بتیسوین ہے سالگرہ میرے شاہ کی [۳۲]
اقبال و جاہ جھکے ہین سربکار آج

کیونکر پڑھے نہ مطلع دلچسپ مدح مین
کیون ہو شریک عیش نہ ہر دستگار آج

## مطلع دیگر

حیرت فزا ہے حسن عروس بہار آج
ہر پھول مین ہی جلوۂ رخسار یار آج

کھائی ہی اسنے تیری چمن کی ہوا ضرور
اتراتی پھر رہی ہے نسیم بہار آج

آئین حضور مین جو بھی خواہ ہین ترے
دربار عام گرم ہے سب ہشتہار آج

انوارِ حق تجلیِ عارض پہ لوٹ ہین
خورشید کر رہا ہی شعاعین نثار آج

دُھن ہی یہی کہ جشن ہمایونین ہو شریک
چکر لگا رہا ہے فلک بار بار آج

تھا سال بھر سے چرخ کو اس دن کا انتظار
کیونکر کرے نہ گوہر انجم نثار آج

ڈالی برائے نذر جو لایا ہے آسمان
تارو نسے مہر و ماہ کی ہے زرنگار آج

اخلاقِ عام کی تری پھیلی ہی وہ مہک
شرمندہ جس سے ہوگیا مشک تتار آج

اِک اہل کار ہے یہ دبیر فلک ترا
سورج ہی تیرا اِک ورق زرنگار آج

پیدا وہان ہوتی ہے ہر برس یونہی
آئی ہے جیسے سالگرہ کی بہار آج

بیٹھا ہون بحر رنج کی کشتی امید
بخشش حضور کی ہو تو بیڑا ہی پار آج

## قصیدہ تہنیت جشن سالگرہ سنہ ۱۹۰۹ء موسوم باسم تاریخی

## مدحت جم نشان فریدون عہد

۵ ۲ ۱۳ م

مدت سے تھا پریشان احوال مجھ حزین کا
دھوتا تھا آنسوؤن سے لکھا خط جبین کا

چھائی ہوئی تھی دل پر غم کی گھٹا سراسر
تقدیر نارسا نے رکھا نہ تھا کہین کا

پھرتا تھا باؤلا سا دنیا مین سر بسجدا
چکر لکھا ہوا تھا تقدیر مین زمین کا

تقدیر جاگ اٹھی اس حال مین جو سویا
آیا نظر مین جلوہ اک شوخ نازنین کا

قدرت خدا کی صورت ایسی نظر سے گزری
شرمندہ جسکے رخ سے ہو چاند چودہوین کا

چنچل بلا شرارت آفت غضب قیامت
کالی بلا تھا پھندا گیسوے عنبرین کا

چہرہ حسین ایسا قربان جس پہ گل ہو
نازک بدن پہ صدقے ہو پھول یاسمین کا

ایسا حسین ہمدم آغوش مین جو پایا
دھوکا ہوا نظر کو اس بت پہ حور عین کا

اُسنے جو میرے آنسو دامن سے اپنے پونچھے
دل لے گیا اڑا کر انداز اس حسین کا

سوچا کہ یا الٰہی یہ بات کیا ہے آخر
پیدا ہوا کہانسے دل سوز مجھ حزین کا

تسکین کا سبب ہے کیون اسکا ہر اشارا
ہر ناز دلربا ہے کیون چشم سرمگین کا

پایا جو مجھکو غمگین بولا کہ کیون ہے محزون
ساغر ملے گا تجھکو اب آب آتشین کا

مین ہون نوید شادی دیکھ آنکھ تو اٹھا کر
کیا رنگ ہے فلک کا کیا ڈھنگ ہے زمین کا

وہ دن ہے آج جسکی ہر اک کو آرزو تھی
وہ وقت اب ہے جس سے دل خوش ہے ہر حزین کا

کھولو تو آنکھ دیکھو تار نظر بنے گا
رشتہ شمار عمر سلطان حق گزین کا

عمر شہ زمن کا تینتیسوان برس ہے
وجہ سرور دل ہے جشن طرب آگین کا

کاسل کی شان دیکھ گویا ہی رشک گلشن ‏— بڑھ کر فلک سے رتبہ ہی آج اس زمین کا
وہ دن ہی وہ گھڑی ہی وہ وقت ہی کہ گردوں ‏— اس شان سے جھکا ذ منہ پاسے زمین کا
بالاے چرخ قدسی حیران ہو رہی ہین ‏— کیا شان ہی مکان کی کیا مرتبہ مکین کا
سامان ہی نرالا دل لوٹ ہو رہا ہے ‏— نکھرا ہوا ہر جوبن ہر ایک مہ جبین کا
ہر ذی شرف ہی پہنے پوشاک پر تکلف ‏— رکھتا ہے قصد دل مین یاد دل نشین کا
حاضر ہو نذر لے کر کچھ شہ تو بھی اپنے ‏— سرکار ہی سے ہوگا چارہ دل حزین کا
وہ محو گفتگو تھی حسرت بھری نظر سے ‏— مین تک رہا تھا چہرہ اس شوخ نازنین کا
تقدیر میری جاگی آنکھین جو مینے کھولین ‏— دیکھا عجب عالم اک جشن دل نشین کا
سرکار کی بدولت بزم نشاط پائی ‏— سمجھا تھا یا تھا منہ جو سمجھے یہین کا
کیا بزم دلکشا ہے کیا جشن جانفزا ہے ‏— رشک جنان ہی نقشہ کاسل کی سرزمین کا
بزم نسیم عشرت اترا کے چل رہی ہے ‏— غنچہ کھلے نہ کیونکر ہر ایک دل حزین کا
ایسا سمان جو دیکھا مینے پڑھا وہ مطلع ‏— جس سے ہر اک زبان پر ہی شور آفرین کا

## مطلع

ہی آج مرتبہ سے کاسل کی سرزمین کا ‏— یہ اوج یہ علو ہے کب چرخ ہفتمین کا
اے شاہ مہر گستر تیرے ہی دم قدم سے ‏— اختر چمک رہا ہی اس بزم دلنشین کا
حامد علی ذیشان توصیف تیری کیا ہو ‏— تجھکو کیا خدا نے ممدوح اہل دین کا
مہتاب برج رفعت خورشید اوج شوکت ‏— ملک سخا مین تیرے عنقا لقب نہین کا
ہمت ہی تیری دریا جس کا نہین کنارا ‏— بخشش کچھ ایسی جس سے دل شاد ہو حزین کا
بھرتا ہی آسمان پر ہر شب دم غلامی ‏— روشن ہی داغ اس سے مہتاب کی جبین کا
شیرین بیان ہی ایسا تقریر کو جو سن لے ‏— پائے مزا سخن مین وہ قند و انگبین کا
ایسی تری فصاحت ایسی تری بلاغت ‏— جس سے ہر اک زبان پر ہی شور آفرین کا

کرتا نہ فتح کیونکر ہم سب پہ ہفت کشور ‏ تھا نام پاک تیر النقش فاتحین کا
شان شکوہ رفعت دیکھی جو خواب میں بھی ‏ جاتا رہے تکبر فرمان روائے چین کا
آل نبی سے الفت مولا علی کا شیدا ‏ سب سے زیادہ تجھکو ہی پاس اپنے دین کا
بجلی بنی جلایا اپنے عدو کا خرمن ‏ ادنٰی یہ ہے کرشمہ تیری نگاہ کین کا
پہنچ زمین کی جانب پھر دما جو اٹھے ‏ دست عدو عدو کو ہو سانپ آستین کا
خدام در کو تیرے حق نے سہا کیا ہے ‏ محمود کا تجمل رتبہ سبکتگین کا
سیر طلسم ہستی منظور ہو جو تجھکو ‏ چین جبین مین عالم ہو چین آستین کا
انصاف و عدل سنکر ہر وقت بعد مردن ‏ کسرے بھی بھر رہا ہے دم گو مین زمین کا
دل شاد ہو رعایا ہر شخص جان و دل سے ‏ دن رات ہو دعا گو ذات حشم قرین کا
بالائے عرش اعظم پاتا ہون اوج تیرا ‏ لیتا ہون چشم دل سے جب کام دوربین کا
ہون خیر خواہ دل سے ارمان ہونگے پورے ‏ چشم کرم سے مجھکو ہی مرتبہ یقین کا
وقت قبول ہی یہ محمود ماشر ہو ‏ ہے اختصار بہتر اشعار دلنشین کا
یارب فلک پہ روشن جبتک ہین ماہ و اختر ‏ پھولے فروز جبتک خورشید ہی زمین کا
رکھ شاد جم حشم کی جاہ و شکوہ قایم ‏ دشمن برنگ سایہ دم بھر نہ ہو کمین کا
بدخواہ ملک و دولت تھر خدا سے دایم ‏ نقش قدم کی صورت پیوند ہو زمین کا
سایہ رہی علی کا فرق شہ زمن پر ‏ یارب ہو چتر جبتک یہ آسمان زمین کا

## مسدس تہنیت جشن سالگرہ سنہ ۱۹۱۳ع

بھلا پاتی ہے دنیا ہر گھڑی باب عطا تیرا ‏ کرم سے بن گیا بے دام عالم ہوگیا تیرا
نرالا دیکھتا ہون سب سے انداز سخا تیرا ‏ خدا کی خلق کا حاجت روا تو ہی خدا تیرا
گلستان سخاوت کی روش تو ہی فضا تو ہے

دلون کی جس سے کھلجاتی ہین کلیان وہ صبا تو ہے

سخا کی مملکت مین بادشاہِ ذی عطا تو ہے — عطا کی سلطنت مین صاحبِ جود و سخا تو ہے
ریاضِ دہر مین رنگِ فا بوے وفا تو ہے — دیارِ دل مین تیرا گھر ہے ہر گھر کی ضیا تو ہے

مریضِ دردِ غم کا عارضِ راحت فزا تو ہے
دوا اسکی دوا ہے اور مریضِ دل کی دوا تو ہے

ترے لطف و کرم کی نہر گلشن مین جاری ہے — ترے ابرِ سخا پر ختم رسمِ آبیاری ہے
ہے جود و عطا کی موج مین بادِ بہاری ہے — ترا شیوہ کرم توفیق محوِ غمگساری ہے

چمن کا قول ہے میری بہارِ دلکشا تو ہے
پھلون کا یہ مقولہ ہے کہ ہم سب کا مزا تو ہے

[illegible] جانو نہین جانین تیرے لطفِ روح افزا — ہزارون عقدۂ دشوار کھولے ایک ایما سے
[illegible] کو ملگیا حصہ تری بخشش کے دریا سے — اسی سے ہوگئے سیراب مدت سے جو تھے پیاسے

زمانہ کہہ رہا ہے بانیِ جود و عطا تو ہے
خدا کی دین تیری دین ہے دستِ خدا تو ہے

[illegible] تیری دلون کی نازبرداری مین رہتی ہے — سخا تیری غریبون کی طلبگاری مین رہتی ہے
دوا تیری معاون سب کی بیماری مین رہتی ہے — ہوا تیری گلستانون کی گلکاری مین رہتی ہے

مرے گلزارِ مقصد کی بہارِ جانفزا تو ہے
ہمیشہ جو پھلے پھولے وہ نخلِ مدعا تو ہے

تری چشمِ کرم سب پر نظر کرنیکو پھرتی ہے — تری طرزِ سخن دل پر اثر کرنیکو پھرتی ہے
دعا ہی تیری گھر گھر اپنا گھر کرنیکو پھرتی ہے — تری شانِ رحیمی درگزر کرنیکو پھرتی ہے

خطاکارون کو جو کچھ بھی نہین دیتا سزا تو ہے
گنہگارون کے حق مین باعثِ عفوِ خطا تو ہے

عجب انداز کا آقا ترا جشن شہانہ ہے
ترے اس قوت بازو سا ہر جو گزرا وہ زمانہ ہے
مقابل اسکے ذکر جشن جمشیدی فسانہ ہے
ترے ایوان شاہی کا نرالا کارخانہ ہے

حصار راحت عالم کی مستحکم بنا تو ہے
تری شان حشمت ہستی ہے ہان ظل خدا تو ہے

گروہ تیرا توانائی وہ دم افتادہ دیتا ہے
تسلی قلب محزون کو دم فریاد دیتا ہے
کہین روئے کوئی تو بیکسی کی داد دیتا ہے
مسیحا ہے دوائے خاطر ناشاد دیتا ہے

مریض یاس کی حالت ہمیشہ دیکھتا تو ہے
وہ کیون اپنی دوا کرنے لگا جسکی دوا تو ہے

بنا دیتا ہے قسمت کو جب قسمت بگڑتی ہے
ترے دربار سے خدائی بات دن ہاتھا گرتی ہے
جگا دیتا ہے تو جب آرزو کی جڑ اکھڑتی ہے
جو لٹ جاتے ہین اُن لوگونکی پوری تجھسے بنتی ہے

تلافی کرنے والا رنج و غم کی برملا تو ہے
غمون کی ابتدا مین ہون خوشی کی انتہا تو ہے

یہ وہ دن ہے ہر اک دولت سے مالامال ہوتا ہے
یہ وہ دن ہے کہ جسمین دور سب جنجال ہوتا ہے
یہ وہ دن ہے کہ جسمین پھول لالون لال ہوتا ہے
اسی مین متفق باہم گرہ سے سال ہوتا ہے

کھلے جس سے گرہ قسمت کی وہ عقدہ کشا تو ہے
غرض سب کچھ ہے کوئی کیا کہے تجھکو کہ کیا تو ہے

دکھا دی صنعت عقدہ کشائی تیری چٹکی مین
تمناؤن کی دستاویز پائی تیری چٹکی مین
کرم مٹھی مین ہے حاجت روائی تیری چٹکی مین
خدا کی شان ہے ساری خدائی تیری چٹکی مین

دلون کیواسطے بنیاد رسم مدعا تو ہے
سبھی کے پردۂ امید مین جلوہ نما تو ہے

دعا یہ ہے کہ حاصل تجھکو عیش جاودانی ہو
ترے دریا کا پانی چشمۂ حیوان کا پانی ہو

میسر تجھکو یون ہی ثمرۂ صد شادمانی ہو
مبارک تجھکو یہ تجدید سال زندگانی ہو

زمانہ یہ کہے رنگ بقا حسن بقا تو ہے
خدائی تیرے سائے مین ہو ظل کبریا تو ہے

خداوند تعالےٰ تیری امید و نکا حامی ہو
یہ رسم جشن سالانہ تری رسم دوامی ہو

کرو ہر سال یون ہی بستہ تار غلامی ہو
زمانے بھر کا مالک تو ہی ای نواب نامی ہو

تشکر دیکھے کہ سارے دھر کا فرمانروا تو ہے
خدائی تیرے سایہ مین ہو اور ظل خدا تو ہے

## قطعہ بہ تھنیت خطاب جی-سی-آئی-ای سنہ ۱۹۰۸ء موسوم باسم تاریخی

## تشبیب خطاب

خدائے برتر و اعلےٰ نے ظل سبحانی
کیا ہے سارے رئیسون مین انتخاب تجھے

تو وہ ہے صاحب اقبال اس زمانہ مین
ملے ہین عیش کے سامان بے حساب تجھے

کیا ہے فضل سے اپنے جناب باری نے
ہر ایک مشکل تاتل مین کامیاب تجھے

کبھی رہا نہ کبھی ساغر امید ترا
ہمیشہ عیش کی بخشی شراب ناب تجھے

یہ آرزو ہے اسی طرح تو رہی سرسبز
عروج بخت کسی دن نہ دے جواب تجھے

چمن چمن ہی سرسبز یون کی چرچے ہون
زبان گل بھی کہے طرفہ باریاب تجھے

دعا تشکر کی یہی ہے کہ اے مرے آقا
خدا کرے کہ مبارک ہو یہ خطاب تجھے

## قطعہ

مین آج چلا جوشش مسرت مین جو گھر سے
امید نے بڑھ کر یہ بتائی مجھے تدبیر

سرکار بہت خوش ہین عجب وقت ملا ہے
چل حاضر دربار ہو اچھی نہین تاخیر

یہ عرض تمنا کے لیے نیک گھڑی ہے | آیا ہے لقب۔ مانگنا تو بھی کوئی جاگیر
سمجھا چکی اب تو یون عقل پکاری | ہشیار شتر اسکی سے بھکی ہوئی تقریر
سرکار کے صدقے مین ہو سب کچھ تجھے حاصل | کم تیری کسی سے بھی نہین عزت و توقیر
کچھ عرض ہی کرنا تو فقط بات یہ کہنا | تو خوش رہے مجھسے یہ بڑی ہے مری جاگیر
اِس مژدہ کے سنتے ہی مسرت ہوئی بیحد | یہ شعر پئے نذر خوشی مین سے کئے تحریر
اے ظلِ خدا - عاشق پیغمبر و حیدر | اے کانِ سخا بحرِ عطا۔ صاحب توقیر
اللہ کی رحمت ہے کہ لے آئے رحمت | القاب وہ آیا ہے کہ جو تھا تری جاگیر
سب کو یہ مسرت ہے - گئی چیز ملی ہے | اکسیر یہ اضافہ ہے کہ بن آئی ہی تدبیر
اِک تازہ خوشی اور ہے کرنیل ہوا تو | صد شکر کہ حاصل ہوئی یہ بھی تجھے توقیر
یون اِسکی خوشی اور بھی دونی ہوئی سبکو | یہ مفت مین ہاتہ آیا ہے بے کوشش و تدبیر
ہے فضلِ خدا نام ہے اقبال اِسیکا | صائب ہے تری فکر رسا ہی تری تقدیر
دل خیر سگالون کا بڑہا تیرے لقب سے | اور سینۂ پرکینۂ دشمن مین لگا تیر
سب شاد ہین کرتا ہے جو تو بندہ نوازی | اب ایک بھی وابستۂ دولت نہین دلگیر
تو وہ ہے جو دے خاک کی چٹکی بھی اٹھا کر | سائل کے لئے خاک سے بنجائے وہ اکسیر
بخشش کے لئے تجھکو بنایا ہے خدا نے | اخلاق و مروت کی عنایت ہوئی جاگیر
جلتا ہوا دیکھا دلِ بدخواہ کا خرمن | بجلی کا اثر رکھتی ہے گویا تری شمشیر
تیرے ہی نمکخوار ہین دنیا کے ہنرور | تیرے ہی سلامی ہین خدائی کے مشاہیر
خوش آتا ہی وہ شان کرم پر ہی بھروسا | مجرم کو بلاتا ہے اگر تو پئے تعزیر
کیا شان ہے سو جان سے صدقے ہی تجمل | کیا حسن ہے چہرہ ہے ترا چاند کی تصویر
جو آگیا در پر ترے وہ جا نہین سکتا | احسان نے ڈالی ہے ہر اک پاؤن مین زنجیر
بہتر ہے کہ اب ختم ہو یہ نظم دعا پر | منت مری کرتی ہے بڑی دیر سے تاثیر

سب ایک زبان ہو کے کہین اپنی خدا سے — اللہ کرے اس سے زیادہ تری توقیر

## قطعہ

مسند اقبال پر ہے جلوہ گر کس شان سے — خسرو حامد علی خان بہادر ذی حشم

یا الٰہی اور ہون دس لاکھ ایسے سال جشن — پاسے عمر خضر یہ کان سخا بحر کرم

## دیگر

ذرہ یہ فرخ قدم عالی گہر عالی ہمم — جم مرتبہ دارا حشم کان سخا بحر عطا

کیوان علم عیسے نفس حامد علیخان دائم — زندہ رہے لاکھون برس بہر علی و مصطفا

## قطعہ

ہمیشہ دولت و اقبال ہو سرکار کا یاور — فلک ہو تابع فرمان مرے حامد علیخان کا

رسول اللہ کا شیدا علی کے نام کا تابع — فدا دل سے جناب شبر و شبیر ذیشان کا

امامت کا تو قائل ہو امامت کی تو خدمت لے — غلامی ہے تری اب حرز جان ہر مسلمان کا

ہو کیون نا زمجھکو بندہ ہون ادنیٰ سا اک تیرا — ہمیشہ ہون فدا مین جان و دل سے اپنے سلطان کا

ترقی عمر مین دولت مین ہو شان تجمل مین — سر اقدس پہ ہو سایہ ہمیشہ فضل یزدان کا

## رباعی

سرکار کی آن بان ہر آن بڑھے — ہمت کی طرح عیش کا سامان بڑھے

بڑھ بڑھ کے شکر کا دل عالی بڑھے — اقبال بڑھے عمر بڑھے شان بڑھے

## رباعی

سرسبز کبھی نخل تمنا نہ ہوا — دل باد بہاری سے شگفتہ نہ ہوا

تم سے نہ کہی تو اور پھر کس سے کہے — مدت سے شکر کا کچھ اضافہ نہ ہوا

## رباعی

سرکار کی ہے سالگرہ سب ہین نہال — حاضر ہین برائے نذر جاہ و اہل

بنے بھی دکھائی نذر یہ دیکے دعا | تنخواہ شہر بڑہے - تمہارا اقبال

## رباعی

سرکار کی عمر جاودانی دیکھوں | مصروف لعیش و کامرانی دیکھوں
ہر رات شب قدر سے بڑھکر ہو شہر | ہر روز مین نو رو نئی جوانی دیکھوں

## عرضداشت منظوم مشعر بہ عفو تقصیر خود

میرے سرکار میرے پیاری حضور | میرے عزت پناہ جان پرور
تیری بخشش جہان مین ایسی ہے | جیسے سورج کی دہوپ دنیا پر
چاند نے دل پہ داغ کھایا ہے | کر کے تصویر تیری پیش نظر
مجھسے ممکن نہین ادا ے سپاس | تیرے لطف وکرم ہین جان پرور
تو ہے ذرہ نواز مین ذرہ | تو مرا شاہ مین ترا چاکر
جوڑکر ہاتھ عرض کرتا ہے | یہ سراپا قصور بندۂ در
غیر حاضر ہوا غلام جو کل | اسکی کاوش کو جانتا ہے جگر
آہ پتھر کی بھی نہ کام آئی | پھونک دی سوز غم نے جان شرر
وقت افطار کھولکر روزن | مجکو پینا پڑا ہے خون جگر
تیری دہشت سے ہو گیا پانی | رنگ لایا ہے آج خون جگر
میرا ہرگز نہین ہے یہ مقصد | کہ رہون روز غیر حاضر در
چند ساعت کیواسطے سرکار | پانچ دن مین صفر دآیا گھر
گھر بھی کیسا جو تو نے بخشا ہے | مجھے رہنے کو اسے مرے سرور
اس خطا کا قصوروار ہون مین | اور خطا خاص چاکرون کا ہنر
اگر ایسا نہو تو دنیا مین | نہ کھلین لطف شاہ کے جوہر

اب جو منظور ہو سزا دیدے / مین نے قدمون پہ رکھدیا ہی سر

تو ہی جب ہو گیا خفا مجھسے / پھر کریگا کرم کی کون نظر

یہ تو پہلے سے ہوتی آئی ہے / کہ خطا آئنہ کرم جوہر

مین رہون دور یون عتاب کے ساتھ / متحمل نہین دل مضطر

اتنا انصاف میرا ہو جائے / رہتے ہین حاضر اور بھی اکثر

کون مجھ سے زیادہ رہتا ہے / حاضر اب خاص شام و سحر

اپنی قسمت سے کہ رہا ہون مین / خیر جو کچھ ہوا ہوا بہتر

اسکا رونا ہے کیون نہ تھا حاضر / پیٹتا ہون کہ کیون گیا تھا گھر

گو خطا وار ہر گھڑی ہون مین / ایسی لیکن ہوئی خطا کمتر

منفعل خود ہون اِس خطا پر مین / عفو کر عفو اے کرم گستر

واسطہ مین علی کا دیتا ہون / کر تو میری خطا سے قطع نظر

یہ سمجھ کر معاف کردے تو / کہ خطا کے لئے بنا ہے بشر

یاد سرکار نے کیا ہے تجھے / تار پر بھیجدے مجھے یہ خبر

ختم کر اب دعا پہ عذر خطا / اے شرر اختصار ہے بہتر

یہ دعا دے حضور انور کو
سایۂ پنجتن رہے سر پر

## تضمین غزل بندگان اعلیحضرت حضور پرنور عالیجاہ ناصر الملک امیر الامرا سر سید نواب محمد حامد علیخان بہادر دام اقبالہم و ملکہم المتخلص بہ رشک

ی عالم مین تجھسا رہرو راہ رضا کیون ہو / کوئی تجھسا خبردار رموز کبریا کیون ہو

ی حاجت روا تیری طرح تیرے سوا کیون ہو / خدائی بھر مین تجھسا یا علی مشکل کشا کیون ہو

ترا ثانی جہان مین کوئی بھی نامِ خدا کیون ہو

بجز میرے شہید ناز کوئی دوسرا کیون ہو
نگاہِ شوق ہر اک کے لیے تیر قضا کیون ہو

جسے ہو جان پیاری وہ کرشمون پر فدا کیون ہو
تمہارا کشتۂ ابرو کوئی میرے سوا کیون ہو

یہ ارمان ہے کہ دشمن بسمل تیغ ادا کیون ہو

نظر آیا ہجوم یاس ہی آنکھین اگر کھولین
کلیجہ منہ کو آیا غم سے ہم ہنی غم اشین ہولین

تمنا ہین لہو کے آنسوؤن سے خوب ہی رو لین
ہمارے خون سے جب ہاتھ دھو کی حسرتین ہو لین

یہی نمین کرے دستِ نگارین کو حنا کیون ہو

خدا کا شکر ہے معشوق قسمت سے ملا کم سن
ابھی ہو باتے ہوتے ہین شرارت آشنا کم سن

تمنا ہے رہے یون ہی ہمارا دلربا کم سن
ابھی ہین شوخیون کے دن وہ ہے نام خدا کم سن

ادا دن مین ہی بیباکی ابھی شرم حیا کیون ہو

کہین ایسا نہو کچھ کام دل نکلے نہ منت سے
تجھے واقف کیے دیتا ہون اُس کمسن کی عادت سے

کہین ایسا نہو حیرانیان ہون حسن صورت سے
اگر سے حسرتِ دل وصل مین پاس نزاکت سے

ترے ارمان رہجائین تو پھر مجھسے گلا کیون ہو

کہان کرتے ہین دعوے خونکا عشاق قاتل پر
نبچے باقی نہ تیرا وار کوئی اپنے بسمل پر

ہر اک معشوق ڈھاتا ہے ستم ہر ایک مائل پر
پھرے خنجر گلے پر تیر غمزے کے چلین دل پر

جفاؤن کے لئے تیری ہمین ہین دوسرا کیون ہو

ذراسی بات مین اپنا مقدر بن کے پھر بگڑا
غضب آیا ستم ٹوٹا قیامت ہو گئی برپا

وہ آئے تھے یہان مشکل سے اُٹھا اک نیا قصا
حیا سے سرنگون ہو گئے جب وصل مین پوچھا

خطا ہے ہوئی ہے کیا بتاؤ تو خفا کیون ہو

جنون جیسے ہوا ہے تجکو ان سرشار آنکھونکا
نہ جائیگا کسی صورت سے یہ آزار آنکھونکا

کبھی آنسو نہین تھمتا مری خونبار آنکھونکا
دل ہمیار ہے بیمار ان بیمار آنکھونکا

بھلا اِسکی دوا کیا ہو بھلا اِسکو شفا کیون ہو

ثمرِ اُلفت کا پائینگے ہمین اُمید تھی اِسکی — قلم سر ہو گیا ۔ یہ پھل مِلا ۔ اچھی محبت تھی
دلِ ناشاد پر ایسے چلی شمشیرِ ناکامی — کہان کی آرزو جڑ کٹ گئی نخلِ تمنا کی

جو خود مایوس ہو اُسکو کسیکا آسرا کیون ہو

کسیکے بارِ احسان کا ہمارا دل نہین خوگر — لگا جائین ذرا آکر وہ پائے ناز سے ٹھوکر
اگر ایسا ہمارے بعد ہو جائے تو ہے بہتر — الٰہی جذبِ اُلفت سے چلے آئین وہ تربت پر

یہ خاکِ ناتوان منت کشِ بادِ صبا کیون ہو

[illegible] ہین تجھی پر مبتلا ہو کر کدھر جائین — کہان اِنکا ٹھکانا ہے کہان یہ اور جا بھٹکین
[illegible] کھائے ہین تجھی نے جسقدر دیکھی ہین بلائین — اُڑاتی ہین ترا گھونگر دلِ عشاق کی آہین

اِنھین سے برہمی آخر تجھے زلفِ دوتا کیون ہو

[illegible] دل کسی پر زور اُسپر کب چلا اپنا — ہزارون بار ہمنے دل لگا کر آزما دیکھا
[illegible] بدلے رات دن جھیلے ستم کیا کیا — محبت جب بسی دل مین تو پھر کیا ڈر مصائب کا

نہ اُٹھے گر یہ بارِ غم تو کوئی مبتلا کیون ہو

[illegible]ت وہ بلا ہے جسکو سُنکر جی دہل جائے — نہ نکلے آہ گو سوزِ نہان سے کوئی جل جائے
[illegible]ب ہے اگر وہ دل بھی تلوونسے مسل جائے — زبان پر کچھ نہ آئے اور گھٹکر دم نکل جائے

گلا کیون ہو شکایت کیون ہو آہِ نارسا کیون ہو

[illegible] وہ برقِ حسن شمعِ شوق افزا ہے — جلانا اُسکی عادت اُف نکرنا میرا شیوا ہے
[illegible] مہکر کیون ساری دنیا کو چنا ہے — محبّت ہو جو سچّی صبر بھی اللہ دیتا ہے

وگرنہ جان دینے کا کسیکو حوصلا کیون ہو

[illegible] اُسکی قسمت جنکے لڑتی ہین — خدا رکھے ابھی کمسن ہین بے سمجھے اکڑتے ہین
[illegible] تو لڑتے ہین جھگڑتے ہین — سوالِ وصل پر لے رشک وہ کیا کیا بگڑتے ہین

مگر اسکے سوا دل مین ہمارے مدعا کیون ہو

# متفرق

## شکریہ تشریف آوری

فیضِ قدم سے تیرے اے شاہِ لطف گستر
آنے سے تیرے حسرت دلکی نکل رہی ہے

ہمرنگ بوئے گل ہون جامے سے اپنے باہر
مدت مین ناامیدی کروٹ بدل رہی ہے

شعر

مسافت کے گھٹانے مین بڑا کام کرتی ہے
مرے سرکار کی موٹر ہوا کے پر کترتی ہے

شعر

نکہتِ گل کی طرح جامے سے باہر مین بھی ہون
جشن کے صدقے مین قسمت کا سکندر مین ہی ہون

شعر

تیری کوٹھی دیکھنا یا روے انور دیکھنا
جشن مین کیا اوج پر ہے میرا اختر دیکھنا

شعر

خسروِ حامد علیخان خوش ہین دل ہے باغ باغ
مین زمین پر ہون مگر عرشِ برین پر ہے دماغ

شعر

جشن کے قربان صدقے طالع بیدار کے
چومتی ہے نہر میرے پاؤن مین سرکار کے

نوٹ خسرو باغ کے میلے مین بندگان حضور معلےٰ دام اقبالہم دلکھم بنگلے مین رونق افروز تھے اور بنگلہ نہر مین تعمیر تھا اس موقع پر یہ شعر جو خاص لطف دے رہا تھا اسکا بیان احاطۂ تحریر و تقریر سے باہر ہے۔



بسم اللہ الرحمن الرحیم

غم سے آزاد ہے وابستۂ ارمان تیرا
خوش ہے جمعیتِ خاطر سے پریشان تیرا

جان تن مین ہے مرے بندۂ احسان تیری
دل مرے پاس ہے منت کشِ ارمان تیرا

برہمن جپتے ہین ہر دم تری مالا یارب
کلمہ پڑھتے ہین دن رات مسلمان تیرا

یاد کرتا ہے تجھے خلق سے غافل ہوکر
ہمہ تن ہوش ہے مستِ مئے عرفان تیرا

پھول ہے میرے کلیجے مین یہ داغِ اُلفت
دل کی ٹھنڈک ہے یہ سوزِ غمِ پنہان تیرا

ہر تماشے مین تماشا ترا آتا ہے نظر
رنگ ہر رنگ مین پاتا ہون نمایان تیرا

چشمِ بینا ہے وہی تو نظر آئے جسکو
دلِ دانا ہے وہی جسمین ہو ارمان تیرا

یا الٰہی دلِ مجروح کی حسرت نکلے
آنکھ ڈالے مرے زخمون پہ نمکدان تیرا

ابنِ مریم ہے ترے عشق کے بیمارون مین
تیرے متوالون مین ہے موسیٰ عمران تیرا

دونون عالم ترے محکوم ہین تو حاکم ہے
کون ہے وہ جو نہین تابعِ فرمان تیرا

پرسشِ روزِ جزا کا ہو شرر کو کیا ڈر
شافعِ حشر ہے پیغمبرِ ذیشان تیرا

تن سے بھی خوش ہون جو نکلجائے یہ ارمان ترا
میرے ہر زخم پہ خالی ہو نمکدان تیرا

تجکو آتا ہے یہی خون کے آنسو رونا
کچھ عجب رنگ ہی لاے دہن گریان تیرا

تیری آنکھین سرِ محفل کبھی اوپر تو اٹھین
کیا نہ اُلٹے گا صفین لشکرِ مژگان تیرا

خلق کے واسطے اِک طرفہ تماشا ہوگا
حشر کے روز مرا ہاتھ گریبان تیرا

سب اُسے جانین گے تصویر غرض کیا ہوگی
پرسشِ حشر سے یہ خوف ہے حیران تیرا

کوئی حسرت نہ رہے گی مرے دل مین باقی
اشک بن بن کے نکلجائے گا ارمان تیرا

ٹوٹ جانے مین ہے اِن دونو کی یکسان حالت
ملتا جلتا مری توبہ سے ہے پیمان تیرا

اُسنے بھی اپنے کلیجے مین بٹھا رکھا ہے
اُنس رکھتا ہے مرے دل سے جو پیکان تیرا

انکو دل چیر کے کس طرح دکھادون یارب
اسپہ مچلے ہین کہ ہم دیکھین گے ارمان تیرا

جان لینا ہے تو لین اور بلائین لیکن
منہ دکھائے نہ خدا اے شبِ ہجران تیرا

کیا مرا حالِ زبون دیکھ کے تو روتی ہی
اشک تھمتا نہین کیون شمعِ شبستان تیرا

عمرِ جاوید کی ممنون بلا ہو میری
لونگا احسان نہ اے چشمۂ حیوان تیرا

ایک دل اور مصیبت ہے زمانہ بھر کی
جی سکے خاک مریضِ شبِ ہجران تیرا

دلِ بیتاب غضب مین ہون ترے ہاتھون سے
مفت دیتا ہون اگر ہو کوئی خواہان تیرا

ایک مین ہون کہ کوئی بات نہ پوچھے میری
ایک تو ہے کہ ہر اِک شخص ہے خواہان تیرا



کام بننے نہین دیتی شررِ زار کے تو
یہ چلن ٹھیک نہین گردشِ دوران تیرا



جلوہ فروش تو ہی سرِ کوہِ طور تھا
جسپہ کلیم غش تھے وہ تیرا ہی نور تھا

دیکھا تھا پیار سے انھین بس یہ قصور تھا
جب تک جئے غضب مین دلِ ناصبور تھا

اندازِ قہر۔ نازِ قیامت۔ ادا ستم
بچپن مین بھی غضب وہ بتِ پُرغرور تھا

ہم جبسے غش ہین برقِ تجلی پہ اے کلیم
تم تھے نہ شوقِ دید تمھین تھا نہ طور تھا

مجھ پہ خفا ہو جو عادت سے بگڑ گئی بات
میری خطا نہیں یہ تمہارا قصور تھا

اچھا جو آپ رات نہ تھے بزم غیر میں
کیوں مضطرب بغل میں دل ناصبور تھا

اے کشتی امید خدا را نہ ڈوبنا
اب پاس آگیا وہ کنارا جو دور تھا

ہم بس جھک گئے وہی جلوہ تھا سامنے
اٹھی جدھر کو آنکھ اسی کا ظہور تھا

بے وجہ کب یہ زندگی مستعار ہے
مٹنے کے واسطے ہمیں ہونا ضرور تھا

ان حسن بے وفا تھا اسی نے تو کی دغا
بس پر نہیں یہ ناز تھا اتنا غرور تھا

دل کی نزاکتوں سے مصیبت میں جان تھی
یہ تو بغیر ٹھیس لگے چور چور تھا

اب اسکا کیا علاج وہ مجھ پر برس پڑے
حالانکہ دشمنوں کا سراسر قصور تھا

کل چل نہیں پڑی یہ بڑی خیر ہو گئی
دیوانہ آپکا صف محشر سے دور تھا

زخمی کسی کا دل ہو تو انکی بلا سے ہو
انکو نظر کا تیر لگانا ضرور تھا

اچھا ہوا کہ آج بہانے یہ ٹل گئی
اقرار وصل شان نزاکت سے دور تھا

شکوہ بتوں کا داور محشر سے کیوں کیا
الفت شعار کرنے کی تھی شعر کا قصور تھا

دل میں نہیں رہا کہ جگر میں نہیں رہا
درد فراق کونسے گھر میں نہیں رہا

اے پیچ و تاب شام جدائی معاف کر
سودا کسی کی زلف کا سر میں نہیں رہا

تیری تلاش نے نہ ٹھہرنے دیا کبھی
میں دو گھڑی بھی چین سے گھر میں نہیں رہا

نیرنگ حسن و عشق نہیں چھیڑتے مجھے
اب وہ خیال ہی مرے سر میں نہیں رہا

تو دل میں آگیا تو سب ارمان نکل گئے
جب تو بسا تو کوئی نظر میں نہیں رہا

عمر رواں کا ساتھ دیا گھر میں بیٹھ کر
بیتابیوں سے کیا میں سفر میں نہیں رہا

سب حسرتیں مٹیں تو وہ دل میں ہوئے مقیم
آئے بھی کب کہ جب کوئی گھر میں نہیں رہا

اترا ہوا ہوں اب تو سبھی کی نگاہ سے
انکی نظر سے گر کے نظر میں نہیں رہا

مجکو نہ پوچھ کہ پس قتل کیا ہوا
خنجر کو ڈھونڈھتے ہے جو گھر مین نہین رہا

کیون لیجا سے ہے جوش جنون دشت کی طرف
صحرا کا لطف کیا مرے گھر مین نہین رہا

آنے بھی کب وہ رسم عیادت کیواسطے
جب یہ سنا کہ کچھ بھی شرر مین نہین رہا

دوا سے اور بھی درد جگر دوچند ہوا
بجھائی آگ تو دل سے دھوان بلند ہوا

تنار اپنے مسیحا پہ دردمند ہوا
قضا جو آئی تو نام وفا بلند ہوا

بلا سے چھوٹ گیا جسکو تو نے چھوڑ دیا
پھنسا غضب مین وہی جو تجھے پسند ہوا

بھری نگاہ کسیکی دل حزین ٹوٹا
اُمید جس سے ہمین تھی وہ باب بند ہوا

نہ پوچھو دل کی اسیری کا ماجرا ہمسے
کسیکا حلقۂ زلف دوتا کمند ہوا

دیکھنا ہے کہ محشر مین کیا وہ کہتا ہے
جو گفتگو مین کسی سے کبھی نہ بند ہوا

خط سے تمنے کلیجے مین چٹکیان لے لین
وہ چھیڑ کی کہ مرا درد دل دوچند ہوا

وہ جانتے ہی نہین کیا کیا کرشمون نے
اُنھین خبر ہی نہین کون دردمند ہوا

یہ جان کر کہ تعلق ہمین سے رکھتا ہے
شرر کا نام بھی اُس بت کو ناپسند ہوا

نگاہ دل کے دل نے ذلیل و خوار کیا
قصور وار ہین یا قصوروار کیا

وہ کشتگان نظر تھے جنھون نے ذبح کیوقت
گلے لگا کے ترے خنجرون کو پیار کیا

جو چاہو مجکو سزا دو گنہگار ہون مین
گناہ یہ ہے کہ دل آپ پر نثار کیا

ہے بہ کو سنے۔ مینے دعائین دین انکو
خفا جو مجسے ہوے مینے انکو پیار کیا

خیال گیسوے جانان کو دی جگہ دل مین
غضب کیا کہ بلا کو گلے کا ہار کیا

کسی کے وعدۂ فردا کا کیون یقین آیا
مین کیا بتاؤن کہ کس لیے اعتبار کیا

تمھارے آنے کی جسوقت آس ٹوٹ گئی
تو ہمنے موت کے آنے کا انتظار کیا

شبِ فراق کے جاگے ہوئے نہین اُٹھے
ہزار شورِ قیامت نے ہوشیار کیا

جو موت آئی تو آب جان دے نہین سکتے
یہ کیا کیا ہمین تونے امیدوار کیا

ہزار بار اُسے آزما لیا پھر بھی
جب اُسنے قول کیا ہمنے اعتبار کیا

حسین ہمکو ستاتے ہین جی جلاتے ہین
چلن بُرون کا اِن اچھّون نے اختیار کیا

جو آنکھ جھپکی شبِ غم تو دردِ دلِ شرر
جگر مین چٹکیان لے لے کے بیقرار کیا

بتو ابھی سے یہ انداز کبریائی کا
ذرا تو سوچ کے دعوے کرو خدائی کا

برا نصیب وہ سنکر بگڑ گئے مجھ سے
گھڑی کی بات تھی مذکور آشنائی کا

عدو نے رنج سے میری بُرائیان کین ہین
تم اعتبار نہ کرنا سُنی سُنائی کا

حرم سے کام نہ مطلب ہے بتکدہ سے ہمین
تمھارے در پہ ہے ارمان جبہ سائی کا

یہی کہین گے وہ چاہت کے ذکر پر کہ غلط
یہی سُنینگا کہ جھوٹا ہے تو خدائی کا

شرر ہجوم تمنا سے ناک مین دم ہے
فقط مرا ہی نہین بلکہ کُل خدائی کا

شہ رگ سے بھی نزدیک ہے اِس پر نہین ملتا
رونا ہے تو یہ ہے کہ وہ ملکر نہین ملتا

سجدے کو درِ یار کا پتھر نہین ملتا
تکیے کے لئے زانوے دلبر نہین ملتا

تم لے گئے یا ہو کے لہو آنکھ سے ٹپکا
کیون سینے مین میرا دلِ مضطر نہین ملتا

دن تیری جدائی کا قیامت سے بڑا ہے
اِس سے تو کسی حال مین محشر نہین ملتا

ملجاتا ہے ڈھونڈھے سے خدا بھی مگر اے دل
ہم جان فدا کرتے ہین جسپر نہین ملتا

ساقی ترے قربان اِدہر بھی تو کرم ہو
مین کب سے کھڑا ہون کوئی ساغر نہین ملتا

پائے گی قضا آکے شبِ ہجر بھلا کیا
جب ہمکو ہمارا تنِ لاغر نہین ملتا

اللہ ری مری بیخودیِ عشق کہ ظالم
دروازے پہ ہون اور ترا گھر نہین ملتا

اپنون سے کوئی غیر بھی بڑھ کر نہین ہوتا
غیرون سے کوئی دوست بھی بڑھ کر نہین ملتا

قاصد نے یہان آ کے غلط بات بنادی
کہتا ہے کہ اُس بُت کا کہین گھر نہین ملتا

کعبے مین وہ کیا مجکو شرر خاک ملے گا
جب دیر سے بُت خانے کے اندر نہین ملتا

یہ بھی اک ظلم نرالا ہے ستمگارونکا
دانہ پانی بھی کیا بند گرفتارونکا

چھوتے رہتے ہین ترا مصحفِ عارض گیسو
اللہ اللہ یہ رتبہ ہے سیہ کارونکا

بیڑیان گوشۂ زندان مین فغان کرتی ہین
حال دیکھا نہین جاتا ہے گرفتارونکا

ہوش اڑا لیتی ہین فوراً یہ نشیلی آنکھین
نگہِ شوخ سے دم بند ہے ہشیارونکا

جوبنی مین کبھی سنتے ہی نہ تھے پہلو سے
ایسی بگڑی کہ پتا بھی نہین اُن یارونکا

اپنی ناکامیِ تقدیر کا کیا حال کہون
سایہ تک بھی نہ ملا یار کی دیوارونکا

آسمانون کو غرض یہ تھی جو ہر دم پھرتے
یہ اثر ہے مری تقدیر کے سیارونکا

کبھی مژگان کے اشارے ہین کبھی ابرو کے
تیر چلتے ہین کبھی وار ہے تلوارونکا

نگہِ شوخ عیادت کے لئے اٹھی ہے
اب خدا حافظ و ناصر ترے بیمارونکا

کبھی دیتے ہین درون تارِ نظر سے اُسنے
برق نے کام نکالا جگرِ افگارونکا

کبھی مژگان کا تصور کبھی ابرو کا خیال
کھیل چھریون کا کبھی ہے کبھی تلوارونکا

ذرّے افشان کے رخِ صاف پہ چمکے ہین شرر
چاند کے سامنے کیا رنگ جمے تارونکا

دشمن نے مجھے کوچۂ جانان سے نکالا
صیاد نے بلبل کو گلستان سے نکالا

کمبخت کی اب خیر نہین آج کسی نے
اُلجھا ہوا دل کاکلِ پیچان سے نکالا

شامت تو نہین آئی ہے تیری دلِ نادان
پھر ربط اُسی فتنۂ دوران سے نکالا

تقصیر کی تقصیر نہین حضرتِ آدم
قسمت نے تمہین روضۂ رضوان سے نکالا

پھر دشت نوردی کے مزے لوٹ رہا ہون
وحشت کا بھلا ہو جو مجھے زندان سے نکالا

صیاد کی بیداد سے ناشاد سے دیکھو
کمبخت کو کس رُت مین گلستان سے نکالا

اب ٹھوکرین کھاتے ہو شرر کیا کرے کوئی
کیون تمنے قدم کوچۂ جانان سے نکالا

ترے زبان پہ جو ذکر سے طہور آیا
وہ بادہ کش ہون کہ واعظ بھی سُر آیا

ہوین سنا ہے مرے گھر وہ رشک حور آیا
نگاہ شوق پکاری کہ مجھ مین نور آیا

یہ بات سچ ہے کہ نخوت ذلیل کرتی ہے
وہین بدل گئی عادت جہان غرور آیا

کیا زمانے مین بدنام تجکو دشمن نے
یہ تیرے سامنے ظالم ترا غرور آیا

کہ بدگمان سے ہے تم مجکو کیا سمجھتے ہو
تمہاری باتون مین گھاتون مین ضرور آیا

ضرور آؤگے ایسے ہی تم تو سچے ہو
تمہارے وعدے کا ہمکو یقین ضرور آیا

[illegible]سکو نگاہین کس طرح خلد مین یارب
اگر وہان بھی مجھے یاد [illegible] آیا

کسی کی زلف مین دل تو شرر پھنسا بیٹھا
یہ کیا ہوا کہ تری عقل مین فتور آیا

میرا ہر داغ نہان اک گل خندان نکلا
مین سمجھتا تھا جسے دل وہ گلستان نکلا

ساتھ کس روز نہ تھے میری جگر کے ٹکڑے
کب مرا اشک روان میرا [illegible]ان نکلا

کبھی تمنے نگہ لطف سے دیکھا مجکو
کوئی حسرت مری نکلی کوئی ارمان نکلا

ہائے جس شوخ سے اُمید مسیحائی تھی
وہ قضا بنکے سر گور غریبان نکلا

جسکو پایا اُسے ہمنے ترا شیدا پایا
ہمنے دیکھا جسے وہ تیرا ثناخوان نکلا

زخم پر زخم لگے تو بھی نہ حسرت نکلی
تیر پہ تیر پڑے پھر بھی نہ [illegible]ان نکلا

شوق پابوس مین اُٹھا مری مرقد سے غبار
جب کبھی وہ طرف گور [illegible] نکلا

اُسکی تصویر سے باتین شب غم کین ہمنے

دل بہلنے کا شہر خوب یہ سامان نکلا

چاند بھی تیرے مقابل نہین ہوتا
کامل بھی جو ہوتا ہے تو کامل نہین ہوتا

ن کے دسانے کو کہا جاتا ہے پیچ ہے
شکوہ بھی مرا سننے کے قابل نہین ہوتا

رنگا ذکر کیا ذکر جو بگڑی مین مدد دین
اپنا بھی برے وقت مین شامل نہین ہوتا

کی مجھے سنکر اسے قتل کی حسرت
مین اُس سے وہ مجھسے کبھی غافل نہین ہوتا

اُسے غیر کا مرنا نہ دکھا لے
جو میرے عزادارون مین شامل نہین ہوتا

تا ہون کہ دل لو تو وہ کہتے ہین ادا سے
یون لینے کو لے لینگے مگر دل نہین ہوتا

ادنی بات نہین تیری گلی مین
گلزار مین کیا شور عنا دل نہین ہوتا

ہے ان انکھون ہی سے آنکھون کا مزا ہے
جس دل مین محبت نہین وہ دل نہین ہوتا

ت کی صورت دیکھ کے ڈرتی ہے قیامت
بس بھی ہو کہ اللہ سے قائل نہین ہوتا

ہے کہ ہم تجھسے قیامت مین ملین گے
ان باتون سے مطلب مرا حاصل نہین ہوتا

دردِ دل بیمار کا چارہ جو شہر کیا
وہ چارہ گری پر کبھی مائل نہین ہوتا

جانب سے ترا دل نہ ستمگر پھرتا
اور پھرتا بھی تو اس حلق پہ خنجر پھرتا

کو بے ہوئے برسون یونہین مضطر پھرتا
وہ نہ لیتے تو یہ ہوتا کہ مین در در پھرتا

پہ جانے کی ضرورت کیا تھی
مین پہنچتا بھی وہان تک تو مکدر پھرتا

سے مرنے سے نہوتا لیکن
یہی ہوتا کہ مہینون وہ کھلے سر پھرتا

ان غیر کی سنلی نہ کیا کچھ بھی گلہ
مین جو اِک بات بھی کرتا تو ترا سر پھرتا

جو ملتی تو پلٹتی قسمت
تو اگر خط مجھے لکھتا تو مقدر پھرتا

کیا انکی شکایت کرتا
قول سے اپنے مین کیونکر سرِ محشر پھرتا

جان دینہ ہی ہی مجھکو جگہ اچھی تھی

اے شرر کوچۂ جانان سے مین کیونکر پھرتا

ملتے ہی اُنکے مجھسے مرا دل جدا ہوا — پروردگار بیٹھے بٹھائے یہ کیا ہوا
مین ہون اسیر غم دلِ شیدا پھنسا ہوا — میرے لئے وہ حلقۂ گیسو بلا ہوا
افسوس ہے کہ جنکے لئے مین فنا ہوا — اُنکو خبر نہین کہ مرا حشر کیا ہوا
آنکھین ثبوت دیتی ہین وصلِ رقیب کا — کہتا ہے راز آپکا کاجل بہا ہوا
مین کوئی چیز ہی نہین اُنکی نگاہ مین — نقشِ خیالِ خام ہون وہ بھی مٹا ہوا
اے آتشِ فراق بس اتنا نہ چھیڑ تو — مین آپ سوزِ دل سے ہون اپنے جلا ہوا
دل کو خراب تیری محبت نے کر دیا — کمبخت نے بگاڑ دیا گھر بنا ہوا

اُس سنگِ در سے پھوڑنے جاتا ہے سر شرر
پتھر پڑین سمجھ پہ بھلا مبتلا ہوا

وہ سیکھا ہے ستم ایجاد کرنا — بہر صورت مجھے برباد کرنا
تمہاری یاد نے مجکو سکھایا — تڑپنا لوٹنا فریاد کرنا
خبر جسدم مرے مرنے کی پہنچے — خیالِ حسرتِ فرہاد کرنا
مزہ جینے کا پایا ہمنے پھنس کر — گزر مشکل ہے بے صیاد کرنا
خدا اُس گیسوون والے کو رکھے — جسے آتا نہین آزاد کرنا
مرے پر کھولدینا فصلِ گل مین — بس اتنا کام اے صیاد کرنا

قیامت مین وہ کہتے ہین شرر سے
خدارا اب نہ تم فریاد کرنا

آپ کی چال ڈھال کیا کہنا — ہر طرح بے مثال کیا کہنا
ہر گھڑی ملتی ہے نئی لذت — اے ہجومِ ملال کیا کہنا
کسنے تمکو بُرا کہا صاحب — تم بڑے بے مثال کیا کہنا

مٹ کے بھی انکا در نہیں چھوڑا
ہم سے نکمے سہی زمانے کے
وہ جو پوچھیں تو کچھ کہیں ہم بھی
کلمہ برق طور پڑھتی ہے
کھتے ہیں چھیڑ و غیر کا قصہ
بے وفا سے سوال ہیں فضول

اے دل پائمال کیا کہنا
تم بڑے باکمال کیا کہنا
حال دل بے سوال کیا کہنا
اے سراپا جمال کیا کہنا
ہر گھڑی اپنا حال کیا کہنا
بے مروت سے حال کیا کہنا

بولے سیری غزل شرر سنکر
یوں سوال وصال کیا کہنا

نصفت قابو سے ہمارا دل گیا
کیا مرے نالے قیامت ڈھا گئے
پھٹ گیا انگور دل کے زخم کا
دل لیا اور داغ دیکر کھا گئے
زخم دل سب آپ ہی سل جائیں گے
ہمنے کل اس دھوم سے شیون کیا
کیا بتائیں کیوں یہ حالت ہوگئی
کیا قیامت ڈھا گئی ساقی کی یاد

شوخی جانان تجھے کیا مل گیا
کیا تمہارا بھی کلیجہ ہل گیا
یا کوئی غنچہ چمن میں کھل گیا
اسکو یوں سمجھو کہ بدلا مل گیا
جس گھڑی سینے سے سینہ مل گیا
چرخ کانپا عرش اعظم ہل گیا
کیا خبر ہے کیوں ہمارا دل گیا
زخم کا انگور فوراً کھل گیا

جلوہ بت سے شرر آنکھیں کھلیں
بتکدے میں ہمکو کعبہ مل گیا

اسنے جب دم خط مرا دیکھا مکدر ہوگیا
آل تماشا آج اشک دیں تر ہوگیا
یا الٰہی کون سا ہلتا ہوا فقرا چلا

وہ مرا لکھا پڑ ہا سارا برابر ہوگیا
جوش جا دو تھا کہ قطرہ سی سمندر ہوگیا
غیر کا قابو سی کے دلپہ کیونکر ہوگیا

سامنے رہنے سے آخر اُسکا بھی جاتا حجاب | تیرا آئینہ بھی قسمت کا سکندر ہو گیا

حشر آیا اور بنا فوراً ترے قامت کا جز | فتنہ اُٹھا اور سمایا ترے برابر ہو گیا

دیکھکر تجھکو دمِ گلگشت گلشن بے نقاب | گل گریبان پھاڑ کر جامے سے باہر ہو گیا

مدعی جو کچھ کہے اُس سے مجھے مطلب نہین | دیکھنا یہ ہے کہانتک اُسکو باور ہو گیا

میرا مرجانا غنیمت ہے تمہاری یاد مین | زندگی کا بوجھ اب سینے کا پتھر ہو گیا

اب زبان بھی بند ہے الفت مین وہ ڈالے ہین پیچ | کیا بتاؤن مین کہ دل مجبور کیونکر ہو گیا

ایک مدت سے تھا مرگِ ناگہان کا انتظار | تیری چتون کا اشارہ مجکو خنجر ہو گیا

تم خدا سے کیون قیامت کی دعا مانگو شرر
جیتے جی فرقت کا دن ہی روزِ محشر ہو گیا

حسرتِ وصل نے جی سے بھی گزرنے ندیا | جب اجل آئی شبِ غم مجھے مرنے ندیا

دم بھی نکلا تو تری یاد مین نکلا ظالم | مرتے مرتے تجھے نظرون سے اُترنے ندیا

دشتِ غربت مین مصیبت کی شکایت ہے فضول | جب مجھے چین کبھی میرے ہی گھر نے ندیا

آئے پرسش کو تو یہ کہکے گئے آتا ہون | قبر مین چین نہو اِس لئے مرنے ندیا

بحرِ غم تیرے تلاطم کی حقیقت کیا تھی | میری قسمت نے مجھے پار اُترنے ندیا

عمر بھر چین کی کمبخت کو حسرت ہی رہی | خلشِ غم نے کبھی دل کو ٹھہرنے ندیا

خلشِ درد کا شکوہ نہ کیا دل نے کبھی | یہ وہ چھالا تھا کہ کانٹے کو اُبھرنے ندیا

اُنکی صورت مری نظرون مین بسر کیا کرتی | جب مرا ساتھ مرے دیدۂ تر نے ندیا

ہائے تقدیر نمک تک بھی نہ چھڑکا اُسنے | کچھ مزا مجکو مرے زخمِ جگر نے ندیا

کھینچ لایا ہے مجھے میدانِ قیامت مین جنون | ہائے تربت مین بھی جی بھر کے ٹھہرنے ندیا

جسنے مایوس کیا تھا وہی آڑے آئی | اُنکے ملسکنے کی اُمید نے مرنے ندیا

جان دینے کو ابھی اُسنے لگا رکھی ہے

لیکے دل یہ تو کہو کچھ بھی شمشیر نے نہ دیا

نہ حال پوچھا اس حزین کا نہیں ہی قسمت سے کہین کا
نہ ذرہ ہی آفتاب دین کا نہ آئنہ اس بت حسین کا

جو زلف دیکھی تو مین یہ سمجھا کہ شام فرقت کا ہی اندھیرا
جو چہرہ دیکھا تو مین نے جانا کہ چاند نکلا ہی چودھوین کا

جو اسکی صورت کو دیکھتا ہون خدا کی قدرت کو دیکھتا ہون
پھر اپنی قسمت کو دیکھتا ہون کہ مجھکو عشق اور اس حسین کا

تمہارے شیرین لبون کی گالی ہی جو مجھکو خوشی سی کھالی
نہین حلاوت سے یہ بھی خالی مزہ ہی رکھا نہین انگبین کا

یہ خوب سوجھی کہ ذبح کرکر کئی ہین خنجر کے ٹکڑے ٹکڑے
مگر کہین تیغ رنگ لائے لہو تو دھو ڈال آستین کا

یہ تینے مانا کہ صفا وہ شعلہ ہے جسنے جی جلایا
مگر ابھی تک جلا نہ ہو وہ تمہارے رخسار آتشین کا

کسیکا جیسے پیٹ کے سونا وصال کی شب تھا اک تماشا
ادھر تمنا کا تھا تقاضا ادھر وہ کہنا نہین نہین کا

بہت ہی ہنسے یہ عہد کرکے انہو گی پوری وہان تمنا
یہین بلو تم اگر ہے منا کرو جو وعدہ کرو یہین کا

صدا بچائے گناہ سے لگائے قاتل نے ہاتھ ایسے
دہان زخم جگر سے اپنے بلند ہی شور آفرین کا

یہ رنگ لائی بتون کی طاعت کہ روز محشر دو عزت میری
بنا ہی خورشید اوج رحمت نشان سجدہ مری جبین کا

جسے سمجھتے ہین چرخ خضرا دھوان ہی سوز جگر کا میرے
نہین ہی خورشید روز محشر شمشیر ہے یہ آہ آتشین کا

ہمیشہ مانند زلف پرخم مزاج رہتا ہی اپنا برہم
غضب مین آئی ہوئی ہے ہردم خیال کچھ کچھ کہین کہین کا

مری طرفسے جو منہ کو پھیری عدو کی آغوش مین ہین مہ جبین
اسیر ہی دل مرا ازل سے انہین کے گیسوی عنبرین کا

شمشیر ہے دل کا عجیب عالم یہی ستاتا ہی مجکو ہردم
جسے سمجھتے ہوا اپنا ہمدم وہی تو ہے سانپ آستین کا

مین کیا کہون کہ مجھکو کسکی ادا نے مارا
وہ خود سمجھ رہا ہے جس بیوفا نے مارا

ظالم وصال کی شب پردے نے تھوڑا پایا
گھونگٹ کی اوٹ لیکر تیری حیا نے مارا

تیرے شہید الفت تربت مین کہہ رہے ہین
مٹی خراب انکی جنکو قضا نے مارا

دل نذر حسن کرنا کب تھا گناہ ایسا
کیون تیر بنکے ظالم تیری ادا نے مارا

ان چمن مین جب دم نرگس نے گل کو گھورا
سنبل کا تازیانہ باد صبا نے مارا

اِن نغمہ سنجیون نے کنجِ قفس مین ڈالا
بلبل تجھے چمن مین تیری صدا نے مارا

تیری نظر سے گر کر ممکن نہین ہی اُٹھنا
محشر مین وہ اُٹھین گے جنکو قضا نے مارا

کیون ایسے ڈر رہے ہو کھدونگا روزِ محشر
یہ بے خطا ہین مجھکو میری قضا نے مارا

مرنے کا غم نہین ہی ہان اسکو رو رہا ہون
دشمن کی شئے سے مجھکو اُس بیوفا نے مارا

آئے تھے ہم عدم سے ہستی کی سیر کرنے
جب آنکھ پائی ہمنے ذوقِ فنا نے مارا

کب بھید سے ہون واقف ہان اتنا جانتا ہون
جسنے کیا تھا پیدا اُسکی قضا نے مارا

جسکو خدا نے چھوڑا اُسکو بتون نے چھوڑا
جسکو بتون نے مارا اُسکو خدا نے مارا

آفت تھا وصلِ جانان خنجر لیا ادا نے
شوخی نے صبر لوٹا طرزِ حیا نے مارا

ہم آہِ سرد بھر کے گزرے شرر جہان سے
صحرائے بیکسی مین ٹھنڈی ہوا نے مارا

نہ جینے دیگا یہ انداز مُنہ چھپانے کا
یہی طریقہ ہے ظالم مری مٹانے کا

ترے فراق مین سب کچھ اُٹھاؤنگا لیکن
کبھی رقیب کی باتین نہین اُٹھانے کا

برنگ دردِ نہان ہون نگاہِ عالم سے
وہ راز ہون جو نہین آپکے بتانے کا

یہ بار بار جوانی کہان پلٹتی ہے
ستا بھی لو یہی موقع ہے دل ستانے کا

تمہارے رخسے کرے ہمسری مجال نہین
یہ آئینہ تو ہے صورت فقط دکھانے کا

یہ حشر وصل کے وعدے کا آخری دن ہے
خدا کو مان یہ موقع نہین بہانے کا

ملو کہ کوچ کی تیاریان ہین سوئے عدم
قریب آؤ کہ ہے عزم دُور جانے کا

سناؤن خاک تمہین داستان غم اپنی
یہی کہوگے کہ جھوٹا ہے تو زمانے کا

شرر وہ غیر کے ہمراہ آئے وقتِ اخیر
یہی تو وقت تھا عاشق کے جی جلانے کا

مرا شوق کھو رہا ہے جو کبھی وصال ہوگا
تو کسی کی نازکی کا مجھے کب خیال ہوگا

ہوا خاک طور جل کر ہوے غش جناب موسیٰ
نظر جلال ہوگی اثر جمال ہوگا

مرے جذب دل مین صدقے نہین آج ہی تو آئے
جو پس فنا وہ آئے تو یہ کیا کمال ہوگا

کہی جا کے اُنسے کھدی نکرین وہ اب لگاوٹ
ہمین ہوش ہی نہین ہی جو غم ملال ہوگا

بھلا آپسے لگا کر اسے کیون تباہ کرتا
مجھے کیا خبر تھی دل کا مرے یہ مآل ہوگا

ترے عشق کی بدولت یہی ہوگا ہم نہونگے
اگر اور کچھ دنون تک یہی اپنا حال ہوگا

کبھی کہ رہی ہی بلبل مرے پر ہین گر نہ کترین
گزر اس طرف خزان کا اگر ایک سال ہوگا

نہ ملو تو صاف کہدو کہ مین اپنی جان کھودون
نہ تمہین ملال ہوگا نہ مجھے ملال ہوگا

ترے غم نے لاکھ ظالم مجھے خاک مین ملایا
مگر آس بندہ رہی ہی کہ ترا وصال ہوگا

ترے جور کی شکایت نکرونگا روز محشر
کہ خدا کے آگے ظالم تجھے انفعال ہوگا

یہ نہین ہے وضع میری کرون میل بدعی سے
اُنہین کیا غرض پڑی ہی جو مرا خیال ہوگا

مجھے رات بھر تڑپنا ستم فراق سہنا
نہ کبھی وبال گزرا نہ کبھی وبال ہوگا

جو کریگا قتل غمزہ تو جلائیگا کرشمہ
کبھی یہ کمال ہوگا کبھی وہ کمال ہوگا

ترے درد سے ہے راحت مجھی اضطراب دل کا
نہ کبھی خیال گزرا نہ کبھی خیال ہوگا

مجھے غیر سے ہے نفرت کہو لاکھ بار کہدون
جو خیال ہے تو اتنا کہ تمہین ملال ہوگا

تم عزل دشمن اتنا نکرو چلو چمن مین
کوئی تازہ پھول سونگھو ابھی دل بحال ہوگا

تری چال ہے قیامت اسے بھول کر بھی ظالم
کبھی یہ دھیان آیا کوئی پائمال ہوگا

ہوئی غیر سے محبت کہو اب بھی تم یہ سمجھے
کہ جو حال ہے ہمارا یہی اسکا حال ہوگا

یہ سمجھ کے دیدیا تھا کہ ضرور قدر ہوگی
تمہین اپنے دل مین سوچو کسیکا وبال ہوگا

مرا منہ عاصی جو کھلے گا روز محشر
ترا رحم آگے بڑھ کر ہی مری ڈھال ہوگا

اگر اور سو برس تک چلی ناؤ زندگی کی
شمشیر اپنے دل سے نہ کبھی زوال ہوگا

کیا کہون جان ہے یا ہے دل شیدا اچھا
تم خریدار ہو جسکے وہی سودا اچھا

ذکرِ دشمن کا نہ نکلے گا نتیجا اچھا
ایسے موقع پہ تو خاموش ہی رہنا اچھا

نہ مری موت سے اچھی نہ مسیحا اچھا
دردِ الفت سے یونہین دلکا تڑپنا اچھا

ناز اچھا ہے ادا اچھی ہے غمزا اچھا
جلوۂ حسن ہے ہر شان مین تیرا اچھا

موسمِ گل نے کیا رخ سوے صحرا اچھا
ملگیا جوشش جنون کو یہ سہارا اچھا

وقتِ زاری ترے مژگان کے تصور نے دیا
ڈوبنے والے کو تنکے کا سہارا اچھا

مین بہی موجود ہون یہ جان ہی یہ دل ہی مرا
آپ ان مین سے جو لےلین وہی سودا اچھا

ہمسری کا اُسے کس بات پہ دعوےٰ تجھسے
ماہِ کامل سے کہین ہے ترا چہرا اچھا

دل کے دیدینے کا الزام مجھی پر آیا
حشر مین مینے کیا خون کا دعوےٰ اچھا

قتلِ عاشق کے لئے چینِ جبین کافی ہے
ہاتھ جب تیغ سے خالی ہے تو غصا اچھا

جنسِ الفت مین فقط دل کے وہ گاہک ٹھیرے
کہتے ہین او نہین مال تمہارا اچھا

کہتے ہو جاؤ کسی اور کو اب پیار کرو
جب یہی ہے تو دکھاؤ کوئی اتنا اچھا

نامہ بر جا کے سنا انکو برا حال مرا
وہ جو ہر بات پہ کہدیتے ہین اچھا اچھا

دیکھو سمجھو نہ کرو غیر کی باتین ہمسے
دیکھو مانو یہ نہین روز کا جھگڑا اچھا

مرغِ بسمل کی تڑپ کوئی نئی بات نہین
جس تماشے کو وہ دیکھین وہ تماشا اچھا

نہ گرو بحرِ محبت مین سنو حضرتِ دل
جان کی خیر جو چاہو تو کنارا اچھا

تیرے خنجر سے جو پہنچے وہ جراحت اچھی
تیرے ہاتھون جو چپک جائے وہ پھاہا اچھا

میرے گھر کی انہین دو ایک سے آبادی ہے
دل مین ہے درد و غم و یاس کا رہنا اچھا

وہ مری آنکھ ہے جس آنکھ کا رونا بہتر
وہ مرا دل ہے کہ بس دل کا نہونا اچھا

اسکے کوچے سے نہ اٹھا صفتِ نقشِ قدم
ناتوانی نے مری مجھکو گرایا اچھا

آپ وہ آنکھ جہان پڑ گئی دل لوٹ گیا
آپکا فضل خدا سے ہے سراپا اچھا

اے شرر خاک ہی کردے کہین سوزِ نہان
روز کے مرنے سے اِک روز کا مرنا اچھا

آکے خیالِ یار کلیجا مسل گیا — ارمان دل سے یا کوئی کانٹا نکل گیا
تنہا مکان پاکے تصور کی بن پڑی — آئے جو ہم لحد مین تو کچھ جی بہل گیا
اللہ تیرے عارضِ پُر نور کی جلا — میری نظر نے پاؤن جو رکھا پھسل گیا
صورت کے ساتھ ہی تری حالت پلٹ گئی — قسمت کے ساتھ ہی مرا نقشہ بدل گیا
بلبل کا آشیانہ چمن مین نہ رہ سکا — اُٹھا جو شعلہ آتشِ گل کا تو جل گیا
لغزش ہوئی تو روک لیا اُسکے لطف نے — مین گرتے گرتے راہِ طلب مین سنبھل گیا
[illegible] جاتا ہے بسمل مین جو دے گیا مزہ — کہنا کسیکا چھوڑ مرا دم نکل گیا
دل جان اسنے لی تو دعائین ہزار دین — [illegible]ن بات کی کہ عید بھی سُنکر اُچھل گیا
کیا رشک ہو اُسے دلِ عاشق نہو کہین — کیون آکے صحنِ باغ مین غنچہ کو مل گیا

ممکن نہین کہ رحم نہ آئے اُنہین شرر
غیرونکا میرے حال پہ جب دل پگھل گیا

وہ پرسش کے لئے آجائین ایسا ہو نہین سکتا — اب ایسے وقت مین بھی اُنسے اتنا ہو نہین سکتا
تمہین نے کہدیا ہوگا جو دشمن نے مجھے چھیڑا — بغیر اسکے کسی صورت سے ایسا ہو نہین سکتا
اب عجز نما لیتے ہین اُن بیمار آنکھون سے — جو اچھا کر نہین سکتا وہ اچھا ہو نہین سکتا
خدا کے سامنے کا عذر اِک اچھا بہانہ ہے — تمہارا قول محشر مین بھی پورا ہو نہین سکتا
اُنہین کیا یاد ہے وہ ہی مرتے ہین دشمن پہ — جو کہتے تھے کہ دل اپنا پرایا ہو نہین سکتا
بڑی حسرت سے پھر کہتا ہون تم سو جاؤ پہلو مین — اُسی صورت سے پھر کہدو کہ ایسا ہو نہین سکتا
یہ کہکر جلوۂ جانان نکل آیا ہے پردے سے — کہ یون پردے مین رہکر مجھسے پردا ہو نہین سکتا
مین کیون جاؤن دوبارا بھی گیا ہی بازارِ محبت مین — سرِ بازار اُن زلفونکا سودا ہو نہین سکتا

مرا خط دیکھ یہ قاصد زبانی اُسنے کہدینا
کہ ارمانوں نکا اس سے کم خلاصا ہو نہین سکتا

بُت بے درد آجائے مرے قابو مین اک دم کو
الٰہی کیا تری قدرت سے ایسا ہو نہین سکتا

چلا جاتا ہے پیچھے ناقۂ لیلےٰ کے دیوانہ
اُلٹ دے پردہ محمل کو اتنا ہو نہین سکتا

شررؔ اُنکو بلا یا بات کرنے کو تصور مین
خیالون مین کوئی آئے تو رسوا ہو نہین سکتا

جانا ہے تجھے گھر تو مٹا کے مجھے گھر جا
اتنا تو کہا مان کہ برباد ہی کر جا

پامال مری قبر کو کرنا ہے تو کر جا
یہ مفت کا احسان جو دھرنا ہی تو دھر جا

جب آنکھ یہ کہتی ہے کہ دل مینے چرایا
سمجھاتی ہے چتون اُسے کمبخت مکر جا

اے موت جو آنا ہے تو فرقت مین چلی آ
احسان بُرے وقت مین کرنا ہی تو کر جا

رکھ دے تہ شمشیر گلا دوڑ کے اے دل
آخر تجھے مرنا ہے مگر نام تو کر جا

ہم سے تو گنہگار ہین اے رحمت باری
اللہ کرے اس سے زیادہ تر ادھر جا

مرنے کو تو سب مرتے ہین مرنے کو ہوا کیا
جینے کا مزہ جب ہی کہ وہ خود کہے مر جا

خاموش ہون جو ہر مرے مقتل مین کہینگے
یہ یاد رہے کچھ وہی برسا جو نہ گرجا

اے ابرِ کرم کُھل کے برس آنکھ لگی ہے
اُمید کے سوکھے ہوے کھیتونکو بھی بھر جا

قاصد تو نہ آیا ہے نہ آئے گا دہان سے
حسرت کا کہا مان اُدہر تو ہی شررؔ جا

مین بھی ہون ساقی بھی ہے بادل بھی ہے چھایا ہوا
[illegible] نہ جائے دَور مجھ کمبخت تک آیا ہوا

دل مرا تم کیا کرو گے لیکے مرجھایا ہوا
اب رہا کس کام کا یہ پھول کملایا ہوا

رنگِ وحشت عشق مین دونون پہ ہے چھایا ہوا
مین بھی گھبرایا ہوا ہون وہ بھی گھبرایا ہوا

اس قدر یادِ کمر مین ناتوانی بڑھ گئی
[illegible]بہ نہین سکتا ہے آنسو آنکھ مین آیا ہوا

نامہ بر کیا جانے لایا ہے وہ ہانسی کیا پیام
خیر ہے کیون آرہا ہے آج گھبرایا ہوا

پیاری چالین پیاری باتین پیاری گہاتین پیارے ڈہنگ
حُسن سے ہے چمکا ہوا جوبن سے ہے گدرایا ہوا

اے دلِ نادان یہ داغِ آرزو تازہ نہین
تو اُٹھا لایا کہان سے پھول کملایا ہوا

وہ غمِ دل سُنکے بولے کیا بدلدین ہم نصیب
اُسکے آگے جا کے رو جسکا ہی لکھوایا ہوا

پھر وہ کی آنکھ پڑ جائے نہ اُنپر اس لئے
میری آہون کا دھوان ہی ہر طرف چھایا ہوا

بیٹھتے ہی بوسے تری تلوار کے چین آگیا
جمگیا خونِ تمنا جوش مین آیا ہوا

میری آنکھون مین دلِ پژمردہ میرا پھر گیا
کوئی غنچہ باغ مین دیکھا جو کملایا ہوا

کیا کہین گے دیکھنے والے خدا کیواسطے
کیون عدو کو لے کے تو پھرتا ہی اترایا ہوا

ایک مین ہون دردِ اُلفت سی جگر تھامے ہوے
ایک تو ہے اپنے اندازون پہ اترایا ہوا

کیا کہون مین اپنی محفل مین مجھے وہ دیکھکر
پوچھتے ہین مجھسے تو ہے کسکا بلوایا ہوا

تیرے عشقِ رخ سے کاہش ماہ کی قسمت مین ہی
تیرے خوفِ حسن سے ہی بھرتھرایا ہوا

مینے پہچانا عدو کو اے شررؔ یہ بارہا
محفلِ جانان سے ہے میرا نکلوایا ہوا

دل اُس بُت پہ اپنا فدا کر دیا
خدا کی خدائی نے کیا کر دیا

ترا دل بتِ سنگدل موم ہو
عدو نے خدا جانے کیا کر دیا

دمِ امتحانِ وفا جان دی
تری چاہ کا حق ادا کر دیا

خفا ہون مین خود اپنی تقدیر سے
اِسی نے تو تم سے جدا کر دیا

جوابِ وفا کونسا راز تھا
یہ قاصد کو کیون خط چھپا کر دیا

تہِ گفتگو سے ستم یار نے
جفا کو بھی ثابت وفا کر دیا

خطا مجھسے ایسی ہوی کونسی
کہ صیاد مجھکو رہا کر دیا

وصالِ بتان کچھ خطا تو نہین
مجھے کیون خدا نے جدا کر دیا

ازل مین نہ جھگڑا کیا کچھ شررؔ

وہی لے لیا جو عطا کر دیا

خدائی مین ہی چرچا ہے ہمارے داغ پنہان کا
شب غم بے اثر ہے جوشش گریہ چشم گریان کا
غضب کی بدگمانی تھی کہ حورین تو نہین آئین
بہ رنگ نالہ اسباب معیشت کچھ نہین کہتا
کوئی حسرت تو ہے قاتل نکلجائے دم آخر
ارے او بدگمان صیاد کیون سی دین مری آنکھین
محبت وعدہ وفا کرنے سے تم انکار کرتے ہو
گلا ناحق دبا تا ہے ہمارا جوشش وحشت مین
ہوا ہون تنگ مین امید کی مشکل پسندی سے
مسلتے ہو مرا دل بیٹھکر آغوش دشمن مین
تماشے کے لئے میری اجل بھی آگئی آخر
تڑپ اٹھا دل بیتاب مثل برق سینے مین
تمنا کو پیام شوق پہنچانے کی جلدی ہے
فلک کے رہنے والون کو بھی آزادی نہین ملتی

ہر اک گھر مین اُجالا ہے چراغ زیر دامان کا
جو روتا ہون تو ہنستا ہے چراغ اپنے شبستان کا
کسی نے روزن تربت سے اکثر اسلئے جھانکا
کہ مین ہون رہنے والا احسانہ زنجیر زندان کا
اجازت دے تو بڑھکر چوم لون منہ تیغ عریان کا
گلستان کی طرف کنج قفس سے مینے کب جھانکا
وفور شادمانی بھی سبب ہے مرگ انسان کا
کوئی پوچھے کہ ہمنے کیا بگاڑا ہے گریبان کا
گلے وہ خود لپٹ جائین تقاضا ہی پہ ارمان کا
خیال اچھا کیا گھر مین بلا کر اپنے مہمان کا
قیامت ہوگیا دل سے نکلنا اُنکے پیکان کا
یہ کسنے مجکو یارب روزن دیوار سی جھانکا
کبو تر بنکے ہر ٹکڑا اڑا جاتا ہے دامان کا
کہ ہالہ ہے ازل سے طوق گردن ماہ تابان کا

کسی کے چہرہ زیبا کو کس حسرت سے تکتی ہے
شمر ر رونا ہے مجکو آرسی کی چشم حیران کا

ستائے گی دل تیری چتون کسیکا
یہ جوشش مصیبت نیا رنگ لائے
مجھے اپنی جانب سے برباد کرنے
جگر تھام لیتے نہ یون شاد پھرتے

یہ بجلی جلائے گی خرمن کسیکا
جو سن لین کبھی آپ شیون کسیکا
جوانی کو لایا لڑکپن کسیکا
سنا ہی نہین تمنے شیون کسیکا

رسائی تھی تقدیر مین خاک ہوکر
مرے ہاتھ آیا ہے دامن کسیکا

شہیدادا جی اُٹھے کیا عجب ہے
جو پڑ جائے مدفن پہ دامن کسیکا

شہر یاد آتا ہے رہ رہ کے ہمکو
چھڑانا جھٹک کر وہ دامن کسیکا

تم بھی تو دیکھ جاؤ یہ موسم بہار کا
گلشن کھلا ہوا ہے دل داغدار کا

پہنچا نہ پس کے شکل حنا اُنکے پاؤن تک
نکلا نہ مدعا دل اُمیدوار کا

آنا ہے وہ نشان مٹانے کیواسطے
اللہ رے نصیب ہمارے مزار کا

اے شور حشر مجکو جگاتا ہی کس لئے
جاگا ہوا ہون آپ شب انتظار کا

کیا غم سبھی اسیر قفس ہون جو اسے ظفر
آنکھون مین سب ہے بسا ہوا عالم بہار کا

چل دیا سر پہ بلا ڈالکے کہین اُن کا
نظر آتا سہے ہمین قد مین جو بن اُنکا

باغ جنت مین وہ حورونکا تبسم کچھ کچھ
وہ سر حشر مرے ہاتھ مین دامن اُنکا

مرگ دشمن کی خبر اُنکو نہ سنوائی خدا
چہرا اُترا ہوا دیکھین مرے دشمن اُنکا

کیا مزہ ہو وہ کرین وصل کا وعدہ جیسے
اور مین چوم لون مُنہ چھوڑکے دامن اُنکا

کہین ملتے ہین ترے کوچے سے شیدا جال
ہے یہی طور رہی وادی ایمن اُنکا

تیرہ بختی سے کہو اور کوئی گھر ڈہونڈہے
ہے مرے گھر کا اُجالا رُخ روشن اُنکا

وہ پشیمان اُدہر خلق مین رسوائی سے
مین پشیمان اِدہر کہینچ کے دامن اُنکا

رہزنی ہمنے اگر کی ہے تو اتنی کی ہے
خوب لوٹا ہے شب وصل مین جوبن اُنکا

تاکتا ہے دل شیدا یہ ستم تو دیکھو
پردۂ ناز مین چھپ چھپ کر لڑکپن اُنکا

سر پڑا بار تھا آج اِس سے سبکدوش ہوئی
کیونکر احسان نہ مانے مری گردن اُنکا

ہفت اقلیم مین کل بجتے تھے جنکے ڈنکے
آج ڈہونڈہے سے بھی ملتا نہین مدفن اُنکا

بلبلین موسم گل پر اگر اترا ئین گی
بجلیان جلکے جلا دینگی نشیمن انکا

ن نظر شرم سے نیچی ہے پشیمان ہون مین
اے شرر کچھ نہ ملا لوٹ کے جوبن انکا

برزم عالم مین مسرت کے ہین سامان کیا کیا
چار دن کے لئے کرتا ہے یہ انسان کیا کیا

شکوہ بنکے بگڑتے رہے سامان کیا کیا
دیکھے آنکھون نے مری خواب پریشان کیا کیا

اُس طرف خنجر مژگان کی جو دیکھی ہے جھلک
اِس طرف شوق سے تڑپی ہر رگ جان کیا کیا

وقت پر میرے بنے کام بگڑنے کیلئے
جمع ہو جاتے ہین تقدیر سے سامان کیا کیا

بت کے مذکور سے واعظ بھی نہین ہین خالی
ایک کافر نے بگاڑے ہین مسلمان کیا کیا

شب غم جوش مصیبت مرا دیکھا نہ گیا
رات بھر روتی رہی شمع شبستان کیا کیا

حسرتین آپسے ملنے کی ہین کیسی کیسی
کیا بتاؤن کہ مرے دلمین ہین ارمان کیا کیا

بزم دشمن میں اشارہ ونسے بتایا سب نے
کہنے والون نے کہا تجھکو مری جان کیا کیا

اُنکے ہاتھون سے پڑا لوٹ مین سامان اپنا
لُٹ گئے قافلۂ حسرت و ارمان کیا کیا

دے کے دل مجھکو ندامت ہوئی کیسی کیسی
کیا کہون اپنے کئے پر ہون پشیمان کیا کیا

کوئی اتنا تو بتا دے کہ کہون کیا اُنسے
پوچھتے ہین وہ ترے دلمین ہین ارمان کیا کیا

بیخودی مین نہ رہا یاد ہمین کچھ بھی شرر
عہد کیا کیا کئے اُس شوخ نے پیمان کیا کیا

عشق کا راز کسیطرح نہ پنہان ہوتا
ہم چھپاتے بھی تو صورت سے نمایان ہوتا

وصل جانان کی تمنا مین کٹی عمر فضول
دل مین اس سے تو کوئی اور ہی ارمان ہوتا

سچے شکوون نے مری بات بنا دی ورنہ
اِسطرح وہ نہ کبھی سر بگریبان ہوتا

کر گئی کام تری تیغ بڑا کام ہوا
ورنہ مجھپہ ملک الموت کا احسان ہوتا

جس طرح مین تجھے دل دیکے ہوا ہون نادم
یون ہی تو غیر کی چاہت سے پشیمان ہوتا

ہمنے پہلے ہی کہا تھا دلِ ناداں تجھسے
دامِ گیسو مین نہ پھنستا نہ پریشان ہوتا

وہ نہ آئے تو قضا ہی شبِ فرقت آتی
اے شرر کوئی تو تسکین کا سامان ہوتا

دلِ ناداں ترے نالون کا اثر کیا ہوگا
ایسے شیون سے جہان زیر و زبر کیا ہوگا

دل وہ کس کام کا جسپر نہ چلی تیغِ ادا
جسنے کھایا نہو ناوک وہ جگر کیا ہوگا

موت کے بعد ہی سمجھتا ہون تمہارا آنا
بند اب دیدۂ بیدار کا در کیا ہوگا

عرش کی سیر تصور سے جو کی دل نے کہا
ایسا جلوہ جو یہان ہے تو ادھر کیا ہوگا

جب کہا رہتے ہو دل مین وہ یہ بولے ہنس کر
دل مین انسان کے انسان کا گھر کیا ہوگا

بس زمانے پہ امید ہین نہین تیرے ملنے کی
وہ زمانہ تری فرقت مین بسر کیا ہوگا

کہتے ہین اسنے تو بے طرح کلیجہ پھونکا
ہم تو سمجھے تھے کہ ایسا ہی شرر کیا ہوگا

… پھینکا دلِ مضطر اپنا
اپنے ہاتھون سے اجاڑا ہے بھرا گھر اپنا

… سبھی عذرِ جفا سوچ لئے
منہ تو آئینہ مین دیکھو سرِ محشر اپنا

… دور سے اے بتکدۂ عشق سلام
تو جو کعبہ ہو تو ہرگز نہ جھکے سر اپنا

… پھر بھی دیکھون کہ اٹھا ہے خنجر
تم ذرا پھر بھی کہدو کہ جھکا سر اپنا

… کون گنہگار بنے فائز کیا
کون اتنی سی پئے لیجئے ساغر اپنا

… ٹ کے سر پیش کئے دیتے ہین
دے تو دین آپ ذرا دیر کو خنجر اپنا

… ن یہ دیکھا ہے کہ شب بھر لوٹا ہے
صبح کو بان کے چلتے ہوے بستر اپنا

… ہین قتل کی دہمکی پہ ہنسی
خود ہتیلی پہ لئے پھرتے ہین ہم سر اپنا

اے شرر وحشتِ دل کی ہے وہ حالت آخر
ہمنے جنگل کے لئے چھوڑ دیا گھر اپنا

جانے کو وقتِ صبح کوئی پھر چلا گیا — مڑ مڑ کے جاتے وقت اِدھر دیکھتا گیا

دشمن کو لے کے باغ مین وہ بیوفا گیا — رستے مین میرے واسطے کانٹے بچھا گیا

بے وجہ وہ بگڑ کے مرے گھر سے کیا گیا — یہ جانیے کہ جینے کا سارا مزا گیا

طالب ترے فراق مین رونے کے واسطے — دریا سمٹ کے دیدۂ تر مین سما گیا

بیمارِ ہجر کی چارہ گری کچھ نہ پوچھیے — مانگی دوا تو تیغ کا پانی پلا گیا

دونون کا ایک حشر ہوا ہے فراق مین — غم مینے کھا لیا ترا غم مجھکو کھا گیا

قاصد نے میرے حالِ زار رو کے یون کہا — اسکو سنے گا کون یہ کس سے کہا گیا

مقصود تھا یہی کہ نہ بر آئے مدعا — مطلب کی بات کی تو وہ ظالم اُڑا گیا

بدنام کر کے خانہ نشین وہ بنا شرر — خود چھپ گیا مگر مرے پردے اُٹھا گیا

آنے کے واسطے کوئی تیار ہو گیا — اچھا ہوا مین عشق کا بیمار ہو گیا

پھر مجھکو نئے عشق کا آزار ہو گیا — آزاد ہو کے پھر مین گرفتار ہو گیا

اُمید نے غضب مین مری جان ڈالدی — مرنا فراقِ یار مین دشوار ہو گیا

بس اے کلیم دیکھ لیا ہمنے آپ کو — دم بھر مین کیا سے کیا دمِ دیدار ہو گیا

اُمیدِ ہمکناریِ جانان کو کیا کہون — کمبخت غم گلے کا مرے ہار ہو گیا

چشمِ عتابِ یار کا تیرِ نگہ دیکھنا — تارِ نگاہ خنجرِ خونخوار ہو گیا

ہنگامِ دید صورتِ تصویر بن گئے — اِک [illegible] کام بھی ہمین دشوار ہو گیا

پلٹے ہوئے نصیب کی بیداد دیکھنا — دلدار ہو کے یار دل آزار ہو گیا

مانا کہ عہدِ یار نہ ہوگا وفا کبھی — کیا کم ہے یہ کہ مجھسے بھی اقرار ہو گیا

لوٹا شرر کا ہوش کسی چشمِ مست نے — مدہوش بے پیئے ہوئے میخوار ہو گیا

ہم نہ جھوئیں گے کبھی احسان لطف یار کا
تشنہ لب پا کر ہمیں پانی دیا تلوار کا

ایسی سہل [illegible] کیا پڑی ہے قتل کو ہمیں تنہا
سخت جان ہوں کاٹ پھلے چلانچ تلوار کا

[illegible] محشر میں جا سکے دم نکلتا ہے مرا
کچھ خدا کا خوف ہے کچھ اُس بت عیار کا

[illegible] چشم یار سے حالت ہوئی دل کی تباہ
ہائے اک بیمار کو غم کھا گیا بیمار کا

سخت جان [illegible] کا ہوں عبث [illegible]
ہاتھ تم بڑھ کر اٹھا لو تو سہی تلوار کا

حضرت موسے کا جیسے ہوش لوٹا طور پر
[illegible] کرشمہ تھا دیدار کا

کیا کروں کس طرح دم توڑوں مجھے وہ ضعف ہے
توڑنا مشکل ہوا ہے آنسوؤں کے تار کا

اے شرر چمکا دے ہیں آہ نے داغ جگر
سیر کے قابل ہے اب عالم مرے گلزار کا

آ [illegible] پاس [illegible] وفا تیور بدلکر رہ گیا
وہ سنبھل کر رہ گیا خنجر اٹھا کر رہ گیا

یہ کہا [illegible] کہ ہم محشر میں ہونگے دادخواہ
دشمنوں کا آپ کے کیوں جی دہل کر رہ گیا

[illegible] اب شوق انسا چھیڑنا لازم نہ تھا
خیر گزری آج وہ تیور بدلکر رہ گیا

آنکھ ہم پر ڈالتے ہی شرم نے روکا نہیں
کام آ جاتے مگر خنجر نکل کر رہ گیا

[illegible] ہے حرمان وصل کی شب شام سے وہ سو گئے
دل ہمارا آتش حسرت سے جلکر رہ گیا

[illegible] سوز نہاں میں کس غضب کی آگ تھی
خون دل آنکھوں میں آیا تھا کہ جلکر رہ گیا

[illegible] نے اجازت ہی ٹپکنے کی نہ دی
اشک کا طوفان آنکھوں میں ابل کر رہ گیا

اے شرر مجبور ہے وہ نازکی سے کیا کرے
رات بھی آنے کو تھا پہلو بدلکر رہ گیا

[illegible] نا نہ خراب نازکی کا
نکلا کبھی حوصلہ نہ جی کا

[illegible] ہر پھول ہر کلی کا
اک جلوۂ حسن ہے کسی کا

[illegible] کے جئے تو حشر کے دن
رونا روئیں گے زندگی کا

بیدرد نے دشمنی بھی چھوڑی ٭ مشکل ہے نباہ دوستی کا
کچھ کر کے دکھائے تب مین جانون ٭ وہ بت جو خدا بنا کسی کا
کچھ اور نہین ہے مجمع حشر ٭ ہنگامہ ہے اپنی دل لگی کا
پتھر ہین دھرے ہوئے لحد پر ٭ یہ پھل ہے بتون کی دوستی کا
وہ حال ہمارا سُنکے بولے ٭ کیون ہمکو خیال ہو کسی کا
خنجر جو مرے گلے پہ پھیرا ٭ جوہر چمکا ستمگری کا
دیکھی ہے کبھی جو اپنی صورت ٭ مُنہ چوم لیا ہے آرسی کا
ہو اک نظر ادھر بھی - دیکھو ٭ مدفن سر راہ ہے کسی کا
لو اب تو ملو جوان ہو تم ٭ یہ وقت نہین ہے بے بسی کا
خود دل کو لگا کے مر رہے ہین ٭ بد نام ہے نام عاشقی کا
اُس شوخ کا خندہ تھا قیامت ٭ رونا ہمین پڑ گیا ہنسی کا
آئینے کو توڑ کر وہ بولے ٭ ہمسے دعوے برابری کا
بجلی نے ہزار جان ماری ٭ نقشہ نہ کھنچا تری ہنسی کا
مین کیا کہون کیا ہے میرا مدفن ٭ اک ڈھیر سمجھ لو بے بسی کا
اب بات کہان وہ کمسنی کی ٭ جوبن پہ شباب ہے کسی کا
جینے کا مزہ ہے تم پہ مرنا ٭ مرنے پہ ہے لطف زندگی کا
اتنی تو کٹی ہے عیش مین عمر ٭ مالک ہے خدا رہی سہی کا
کیون نزع مین چھیڑتے ہو مجکو ٭ یہ وقت نہین ہے دل لگی کا
اچھا ہے چرائین آپ دل کو ٭ دشمن ہے یہی ہمارے جی کا
مرقد مین کہان وہ جوشِ حسرت ٭ ساتھی نہین کوئی بیکسی کا
آنکھون آنکھون مین دل چرایا ٭ عیار یہ ذکر ہے ابھی کا

جلنا ہی بڑا غضب ہے اور پھر
جلنا بھی شرر سے آدمی کا

کیا حال سر مجمع اغیار کہوں گا
خلوت مین چلو پوچھ لو سو بار کہونگا

ان آنکھون مین سرمہ کو نہ بیکار کہونگا
جلاد کو کھینچے ہوے تلوار کہونگا

مین آپ کہون یہ مری ہمت نہین پڑتی
پوچھین گے تو درد دل بیمار کہونگا

جس آنکھ مین اعجاز مسیحا نظر آیا
اُس آنکھ کو کس مُنہ سے مین بیمار کہونگا

اظہار محبت سے غرور اُنکا بڑھے گا
حال دل پُر درد نہ زنہار کہونگا

دعوے ہے مجھے ضبط کا اسواسطے چپ ہون
کس مُنہ سے مین حال دل بیمار کہونگا

کیا وہ بت بے درد مرا درد سُنے گا
کچھ اُس سے کہونگا بھی تو بیکار کہونگا

سب فتنہ محشر جسے کہتے ہین اُسی مین
سفاک تری شوخی رفتار کہونگا

جب خوف نہین جان کا پھر ڈر مجھے کیا ہے
جو جی مین مرے آئیگا سو بار کہونگا

کیا خط مین لکھون درد جدائی کی حقیقت
جب آؤ گے تب حال دل زار کہونگا

تو نے ہی دیا ساتھ مرا کنج لحد تک
اے حسرت دل مین تجھے غمخوار کہونگا

یاد آئی مجھے صحبت احباب شرر پھر
اب اور بھی حسرت بھری اشعار کہونگا

کوئی ہمدرد دنیا مین الٰہی تو اگر دینا
ہمارے درد دل کو بانٹ لے اپنا بشر دینا

مرے مرنے کی اے قاصد اگر اُنکو خبر دینا
تو یہ کرنا کہ رونے پیٹنے سے منع کر دینا

تمنا ہے در دلدار تک اُڑکر چلا جاؤن
الٰہی اضطراب شوق کو تو ایسے پر دینا

سنا قاصد جو تو پلٹے تو چھپکر رات کو آنا
چھپا کر غیر سے دینا ہمین نامہ اگر دینا

نہ لینا تھا اگر اب لے لیا ہے پاس رہنے دو
یہ تمنے کس سے سیکھا دل اِدھر لینا اُدھر دینا

تم اپنے در پہ لٹکانا کہ عبرت ہو زمانے کو
اگر مانگے کوئی تمسے نہ ہرگز میرا سر دینا

کسیکی ہمین کیا کوشش کسیکا زور کیا ہمین
خدا کا کام ہے بگڑے مقدر ٹھیک کر دینا

یہ مانا قید غم سے دل رہا ہو جائے مشکل ہے
تمہین آسان ہے دشوار کو آسان کر دینا

نصیب دشمنان تمکو علاقہ غیر سے کیا ہے
تم اپنے ہجر کے صدمے مجھے دینا اگر دینا

نہ جانا ساتھ میت کے فقط گھر پر چلے آنا
دکھانے کے لئے دنیا کی رسم اتنی تو کر دینا

جسے کہتے تھے تم سفاک قاتل بیوفا ظالم
کہا تھا تم سے کسنے دل اُسے اپنا شرر دینا

پھر ہنسے غیر سے پھر عہد تمہارا ٹوٹا
کچھ خبر بھی ہے دل زار دوبارا ٹوٹا

پھر رخ پر جا کے جو آہ شرر افشان ملی
دیکھنے والے یہ سمجھے کوئی تارا ٹوٹا

جب سے انکار کیا تو نے یہان آنے سے
ہمدمو دست مرے جینے کا سہارا ٹوٹا

تو نہ آیا شب وعدہ تو ہوا یہ ظالم
عہد تیرا دل ناشاد ہمارا ٹوٹا

گلشن دہر مین دل ٹوٹ گیا پھولونکا
ہاتھا پائی مین جو گل ہار تمہارا ٹوٹا

خیر وہ کچھ نہ سہی غیر کا ماتم ہی سہی
ہم بھی یون خوش ہین کہ پردہ تو تمہارا ٹوٹا

ہم بغل غیر کو دیکھا تو بہت گھبرا کر
دل مرا یون مرے پہلو مین پکارا ٹوٹا

آتے آتے مرے گھر غیر کے گھر جا پہنچے
دل مشتاق مرا عہد تمہارا ٹوٹا

غیر کے سامنے یون اسنے مرا دل توڑا
خالی اک جام دیا وہ بھی کنارا ٹوٹا

اُنکی اُمید نہی موت آئی عیادت کو شرر
کیا بُرے وقت نصیبون سے سہارا ٹوٹا

میری قسمت نے مجھے ایسا دل مضطر دیا
چین گویا میرا جینا جسنے دو بھر کر دیا

راہ اُلفت مین قدم رکھتے ہی اپنی جان دی
جتنے جھگڑے ہونیوالے تھے اُنہین طے کر دیا

پاؤن کے چھالون کی حالت دیکھکر بہر علاج
دشت غربت نے ہر اک کانٹے کو اک نشتر دیا

قتل پر خوش ہون تمہارے ہاتھ سے لیکن مجھے
اسکا رونا ہے عدو نے کس لئے خنجر دیا

اپنے بسمل پر نیا ڈھایا ستم اُس شوخ نے
تھک گئے جب دست نازک غیر کو خنجر دیا

سچ ہے کب تمنے چرایا کب لیا حیلے سے دل
ہان بجا ہے ہمنے خود اپنا دل مضطر دیا

ہم اسے پورا کرینگے اب کرین یا حشر مین
قول جب اُسنے دیا مجکو تو یہ کہکر دیا

تیرے پرزے بھی کبوتر کی طرح اُڑتے کو ہین
یہ جتانے کے لئے قاصد کو اُسنے پر دیا

وہ بھی آخر مدعی کی جستجو مین پڑ گئے
اُنکو بھی آخر مری تقدیر نے چکر دیا

چھانٹ کر روز ازل مجکو شرر تقدیر نے
پھوڑنے کو سر در دلدار کا پتھر دیا

باتین بنا بنا کر دیکھو نکل نہ جانا
آنکھین نہ پھیر لینا ہمسے بدل نہ جانا

یہ جتنے بت ہین انکی ہین صورتین تو اچھی
پتھر کے اِنکے دل ہین اے دل بہل نہ جانا

مدت ہوی تم اِن مین آکر بسے ہوے ہو
آنکھون کو میری دیکھو تلوون سے مل نہ جانا

یہ کمسنی کے وعدے اُسدن بھی یاد رکھنا
آجائے جب جوانی ہمسے بدل نہ جانا

ایسا نہو وہان بھی شرمندگی ہو مجکو
میدان حشر مین تم تیور بدل نہ جانا

ارمان دید جانان یہ ہمسے کہ رہا ہے
آنکھون سے راہ چلنا تم سر کے بل نہ جانا

کھولے خدائی بھر کے عقلون نے راز پنہان
لیکن کسی نے اب تک سر ازل نہ جانا

یہ شاعری ہماری کس کام کی جو ہمنے
ذوق سخن نہ سمجھا لطف غزل نہ جانا

اِس رحم کے مین صدقے کہتے ہین ای شرر وہ
آہ شرر فشان سے کمبخت جل نہ جانا

دیکے دل تجکو ہر اک رنج و محن دیکھ لیا
بیوفا ہمنے محبت کا چلن دیکھ لیا

اُسکے رخسارے گل اُمید کھلے دم بھر مین
جسنے تیرے رخ روشن کا چمن دیکھ لیا

اُٹھکے آنا ہی پڑا عرصہ محشر مین ہمین
چال مین تیری قیامت کا چلن دیکھ لیا

اُڑ گئے ہوش جو اُس شوخ کی آنکھین دیکھین
ہم نہ کہتے تھے غزالان ختن دیکھ لیا

داغ جتنے ہین مرے دل مین کہان یہ اتنے
خوب اِس چرخ کے تارونکا چمن دیکھ لیا

پھر کہین آنکھون کے نیچے تری آنکھین ظالم
دشتِ غربت مین اگر کوئی ہرن دیکھ لیا

تجھسے رُلکر بھی زمانے کی نگاہین دیکھین
تجھسے چھُٹکر بھی زمانے کا چلن دیکھ لیا

کبھی غربت مین گیا یاد نہ بھولے سے مجھے
خوش رہو تمکو بھی اے اہلِ وطن دیکھ لیا

نہ سہی غیر کا فقرہ نہ سہی آپ کا جور
ہمنے قسمت ہی سے یہ رنج و محن دیکھ لیا

یاد آیا ہمین مظلوم شرر کا لاشہ
کسی میت کو جو بے گور و کفن دیکھ لیا

---

جلانا مارنا جب اختیاری اور ہو جاتا
تو وہ ظالم خدائی بھر پہ بھاری اور ہو جاتا

اگر اندازِ شوخی کی نگاہِ شوخ پڑ جاتی
سمندِ نازِ ہنگامِ سواری اور ہو جاتا

جو اپنے ہاتھ سے ساقی پلاتا ہمکو محفل مین
تو قسمت سے مذاقِ بادہ خواری اور ہو جاتا

ذرا کے باغ سے دو پھول بھی لاتی جو تربت پہ
ترا احسان اے بادِ بہاری اور ہو جاتا

رکاوٹ پر یہ عالم ہے تمہین پر دم نکلتا ہے
اگر ملتے تو شوقِ جان نثاری اور ہو جاتا

اگر وہ لاش پر آتے تو اُنکا کیا بگڑ جاتا
مرا لاشہ ذرا دنیا پہ بھاری اور ہو جاتا

اگر پامال ہی کرنے کی خاطر تم چلے آتے
تو پھر عالم ہی تربت کا ہماری اور ہو جاتا

خدا رکھے اُنہین فوراً کلیجہ تھام کرتے
جو اندازِ فغان و آہ و زاری اور ہو جاتا

نہ آنے دے مجھے گھر مین تو دربان قتل کر ڈالے
تمنا ہے کہ اتنا حکم جاری اور ہو جاتا

اڑا دے ہوش جلوے نے جو سر گرمِ ادا ہوتے
تو اس عالم مین عالم ہمپہ طاری اور ہو جاتا

سمجھکر سوچ کر دل بھی اگر دیتا حسینونکو
شرر پر پھر خیالِ پختہ کاری اور ہو جاتا

---

مین کس گنتی مین ہون شاہ و گدا کا سامنا کیسا
بھلا محشر مین بندے اور خدا کا سامنا کیسا

مریضِ غم ہون تاثیرِ دوا کا سامنا کیسا
مسیحا بھی اگر آئین شفا کا سامنا کیسا

وہان تو خیر سے مجھپر جفا پردے مین ہوتی ہے
دل ناداں بھلا اُس بیوفا کا سامنا کیا

محبت کا تقاضا ہے کہ اُسکے روبرو جائے
یہان بے موت مرتے ہین قضا کا سامنا کیا

جدائی مین تری مرجائینگے ہم شام سے پہلے
شب فرقت قلق کسکا بلا کا سامنا کیا

ہوا سینہ سپر کیا مین چلا ہی واہ ری ہمت
مرے دل نے کیا تیر جفا کا سامنا کیا

عوض دنیا مین ملجاتا ہے بندونکو گناہونکا
سزا کیو اسطے روز جزا کا سامنا کیا

شرر کو ساتھ لیجا کر کسی دن کوی قاتل مین
دکھا دینگے کہ ہوتا ہے قضا کا سامنا کیا

گو ترے جانے سے میرا دل بہت گھبرائیگا
رفتہ رفتہ کچھ دنون مین صبر آہی جائیگا

تم اگر روٹھے تسلی کے لیے کون آئیگا
دل کو مین سمجھاؤنگا اور دل مجھے سمجھائیگا

شوق دیکھو کھا رہا ہون خنجر سفاک سے
تو گلے ملنے کو باہر کب نکلکر آئیگا

خون دل کے چار قطرے آنکھہ سی بہ جائینگے
اس سے بڑھکر اور کیا ہوگا جو دل بھر آئیگا

گر نہین جاتا نہ جائے نامہ بر پروا نہین
شوق کا مضمون خود خط کو اُڑا لیجائیگا

ابتو میرا دل مرے پہلو مین اک آئینہ ہی
جب وہ آئے سامنے تصویر بھی بنجائیگا

مین تو صدمہ رشک دشمن کا اُٹھا لونگا مگر
تو محبت کرکے دشمن سے بہت پچھتائیگا

کسنی اُس بت کی یون کہتی ہوی رخصت ہوئی
یہ ترا اُٹھتا ہوا جوبن قیامت ڈھائیگا

صبر بھی ممکن نہین میرے دل بیتاب سے
آرزو بھی کہہ نہین سکتا کہ تو شرمائیگا

ایک بوسہ دیجیے پھر دیکھیے بخشش کا پھل
ایک دیگا جو خدا کے نام پر دس پائیگا

جان لے حاضر ہی لیکن یہ بتا دی تو مجھے
جان لیکر میری ظالم کیا ترے ہاتھ آئیگا

نامہ بر پر وہ نہ برسے غیر ممکن ہے شرر
آگ ہو جائے گا تیرا نام گر سُن پائیگا

حرم کے کام آتا یا صنمخانے کے کام آتا
جو ہوتا کام کا مین - کام مین لانیکی کام آتا

اگر ہوتا نصیب اچھا نہ تھا مٹنے کا غم ساقی
مین جب دم خاک ہوتا تیرے پیمانے کے کام آتا

دعا کا سلسلہ سر دو کرنا تھا جو کافی ہے
خدا کے سامنے یہ ہاتھ پھیلانے کے کام آتا

خدا نے گھر بھی کیسے رکھدیا ہے سنگ اسود کو
درِ دلدار پر ہوتا تو دیوانے کے کام آتا

زمانہ یار وہی بنتا تھا قسام ازل اسکو
کبھی رنجش جو ہو جاتی تو ملجانے کے کام آتا

اکیلی تیغ خود تب بھی جبلی اور بجھ گئی آخر
یہ جلنا چیز ہی کیا تھا جو پروانے کے کام آتا

مجھے ناحق پھرایا احتیاط کر حاصل ہوا اسکا
مری قسمت کا چکّر کاش پیمانے کے کام آتا

اگر چشم حقیقت سے بتون پر غور کر لیتا
حرم کو چھوڑ کر زاہد بھی بتخانے کے کام آتا

نکلتا دل سے جب تاثیر کرتی منتین لاکھون
اگر نالہ کسی کے کان تک جانے کے کام آتا

جو رستے مین پڑا رہتا تمہارا کیا بگڑ جاتا
ہمارا یہ سر شورین ٹھکرانے کے کام آتا

شرر کا یہ دلِ صد چاک اپنے پاس کہنا تھا
کہ جب ہوتی پریشان زلف سلجھانے کے کام آتا

سر نہ تھا بوجھ تھا تن سے مرے اُترا اُترا
غم کی کیا بات ہے ناحق ترا چہرا اُترا

دل مین آئے جو تصور سے کچھے یہ کہکر
ایسے آئینہ مین ناحق مرا نقشا اُترا

کیا کسی سے خبر مرگ عدو سن لی ہے
خیر ہے آج ہے کیون آپکا چہرا اُترا

ناخنِ تیغ سے اتنا کوئی جا کر کہدے
آج پھر اِس دلِ مجروح کا پھاہا اُترا

اُسنے نظرون مین جو تولا دلِ شیدا میرا
جان نثاری کے ہر انداز مین پورا اُترا

دھوپنے بھی تجھے چوری سے ہمیشہ دیکھا
چپکے چپکے تری دیوار سے سایا اُترا

عمر بھر دیکھے یہی سیر تماشے ہمنے
جام محفل مین چلا طاق سے شیشا اُترا

بادہ کش وہ ہون تری آنکھ مری ساقی ہے
مست وہ ہون نہ کبھی نشۂ صہبا اُترا

سر مرا کاٹ کے کس ناز سے قاتل نے کہا
جب مری تیغ نے یہ بوجھ اُتارا اُترا

ون جلانے سر بالین نہین آئے ہین شرر

آسمان سے مرے لاشے پہ سیحا اترا

در دِ فرقت اور پھر ان کے گھرانا مرا
وصل مین وہ حسرتِ دل کہکے چپانا مرا
پردہ رسمِ عدو اٹھنے کا باعث ہوگیا
پی رہے ہو تم بغل مین غیر کے بیٹھے ہوے
تم سناتے ہو مجھے مت جاؤ گنا لیکن ضرور
جب الگ بیٹھا ہوا تھا مین تجھے لازم نہ تھا
بات اتنی ہے تمہاری دُہن مین غافل سبب
گھر رہا ہے مجمع اغیار اور میری طلب
سو رہے محشر مین سے سویا تھا مین مدت کے بعد
خودا سے دل دیدیا ہونا تھا جو کچھ ہوگیا
جا بھی واعظ کب مجھے درکار ہی جنت تری
ناز کرتا ہون کہ تیرا ہون گدائے بےنوا
اور تو سب آرزوئین دل کی پوری ہوگئین

کیا کہون کب آپ سُن سکتے ہین افسانا مرا
ہائے وہ انکا بگڑنا اور سمجھانا مرا
آپکا گھر مین نہ ہونا اور ادھر جانا مرا
میرے پہلو کی طرح خالی ہے پیمانا مرا
اک نہ اک ان رنگ لائیگا یہ سنجھانا مرا
بھیجنا دشمن کو اور محفل سے اٹھوانا مرا
رکھ دیا ہے نام دیوانون نے دیوانا مرا
فی الحقیقت چاہتے ہو تم نہین آنا مرا
آکے تربت مین ہلایا تو نے کیون شانا مرا
اب کئے پر اپنے ہے بیکار پچتانا مرا
مین ہون رندِ لاابالی گھر ہی میخانا مرا
قصرِ شاہی سے کہین بڑھکر ہی کاشانا مرا
اب فقط باقی رہا ہے ایک مر جانا مرا

اے شرر مین کیا کرون کیونکر چھپاؤن ماجرا
خود مری صورت کہے دیتی ہے افسانا مرا

محال ہے نگہ شوق کو نظر آنا
تمہارے بوسہ رخسار سے نہین مطلب
ادھر وہ آئی تو فرطِ خوشی سے جان گئی
ہماری موت کو ہمراہ اپنے لے آیا
یہ کی چال کرشمہ ہے تیری شوخی کا

خیال مین بھی ہے مشکل تری کمر آنا
ہم ایک بات کہین گے ذرا ادھر آنا
غضب تھا جذبۂ دل مین مے اثر آنا
تلاش غیر مین انکا بے خبر آنا
کبھی حجاب مین رہنا کبھی نظر آنا

خیال یہ ہی ہے میرے گوشۂ دل مین
ذرا خدنگ نظر دیکھ بھال کر آنا

بتا رہا ہے حقیقت وجودِ مطلق کی
ہر ایک چیز مین جلوہ ترا نظر آنا

یہی تو باعث افشائے رازِ الفت ہے
ذرا سی بات مین دل کا ہمارے بھر آنا

ہماری آنکھون مین پھر پھر کے قہر ڈھاتا ہے
کسیکا راتون کو چھپ چھپ کے اے شرر آنا

## ب پ

مجھ ناتوان پہ کیون نہ ستم آسمان ہے اب
یا رب جفا اٹھاؤن وہ طاقت کہان ہے اب

تر سنج کس لئے نگہِ دلستان ہے اب
[illegible] کیا [illegible] کمان ہے اب

فتنون کو آزما چکے وہ اپنی چال سے
اے شورِ حشر آ کہ ترا امتحان ہے اب

[illegible] ناز و دلبری ہی نہین ہے تو آپ مین
شوخی وہ کیا ہوئی وہ شرارت کہان ہے اب

[illegible] ظلم سے دیدی تو کیا ہوا
عاشق کی جان پر ستم آسمان ہے اب

[illegible] کیا اسطے ایسا تو ستم
اٹھتے نہ عہد اب کہ خدا درمیان ہے اب

[illegible] رہا ہے تیغ کو کھینچے ہوئے کوئی
جانِ حزین سنبھل کہ ترا امتحان ہے اب

[illegible] پریشانی کسی زلفِ سیاہ کی
تاریک اپنی آنکھ مین سارا جہان ہے اب

پوشیدہ بوئے گل کی طرح دل مین جو رہا
عالم پہ آشکار وہ رازِ نہان ہے اب

سو واسطے کہ کافر و دیندار سب ملین
دیر و حرم کی راہ مین نیا مکان ہے اب

پہلے سے اب نہین وہ جوانی کے ولولے
توبہ شرر وہ مرحی طبیعت کہان ہے اب

پھر بہار آئی ہوا پھر دل مین پیدا اضطراب
پھر لئے جاتا ہے ہمکو سوئے صحرا اضطراب

ہے شبِ فرقت مین میرے دلکو جیسا اضطراب
آگ پر سیماب کو ہوگا نہ اتنا اضطراب

چین استقلال آسائش شکیبائی خرد
کیا کہون مین لے گیا ہے دل سے کیا کیا اضطراب

پھر ہوے وہ یاد مجکو پھر بندھی رونے کی دھن
پھر شب فرقت پیام درد لایا اضطراب

جب ذرا اک بات اونسنے پیار سے کی تو پھر
رنج کسکا غم کہان کا اور کیسا اضطراب

قصۂ غم سنکے میرا وہ یہ فرمانے لگے
درد کہتے ہین کسے ہوتا ہے کیسا اضطراب

ضبط ہی کرتا ہون مین ہرچند بھلا ہی نہ تو
کم نہین ہوتا کسی صورت سے دل کا اضطراب

تیری فرقت مین ہمارے رات دن [illegible]
درد وحشت رنج فرقت داغ سوز اضطراب

پانی پانی ابر [illegible] ہو مجکو روتا دیکھکر
برق ہے بیچین کچھ دیکھے جو میرا اضطراب

مرغ بسمل سے شرر سے برق سے سیماب سے
اے شرر ہے دل کا ہمارے ہے نرالا اضطراب

اب تو کمال شاد ہین مشق ستم سے آپ
روئین گے میرے بعد بہت میرے غم سے آپ

کچھ حال ہو تو آپ سے کہنا ہے [illegible]
کیا پوچھتے ہین حال دل زار ہم سے آپ

اتنا تو [illegible] حضرت آدم بنا ہی دین
دنیا مین کیا ذرا تھا جو آے ارم سے آپ

اس بت کے دیکھنے کی جو دھن [illegible]
آ جاو کچھ بتکدہ اوٹھے حرم سے آپ

دم [illegible] قسم [illegible]
آے ہین پیش آج بڑا لطف و کرم سے آپ

سارے وبال مول لئے [illegible]
ہستی مین ہم تو آے ہین ملک عدم سے آپ

تکیہ سے زہد پر نہ عبادت پہ ناز ہے
بخشے گا عاصیون کو وہ اپنے کرم سے آپ

پہلے تو جانتا ہی نہ تھا کوئی نام تک
مشہور ہو گئے ہین فقط میرے دم سے آپ

عشق بتان مین کیسی گزرتی ہے اے شرر
کچھ کہئے اپنی رام کہانی تو ہم سے آپ

آنکھ [illegible] دیتے ہین اپنی جان آپ
کر رہے ہین مفت مین [illegible] آپ

کیا مٹائین دل سے تیری حسرتین
کیون کرین ہم اپنا گھر ویران آپ

آئینے مین کسکی صورت دیکھ لی — اسقدر کیون ہو گئے حیران آپ

کہتے ہین خیر اب تو شکوے سُن لئے — لیکن آئندہ کو پکڑین کان آپ

کوئی کیا کچھ مانگتا ہے آپ سے — لے کے دل بنتے ہین کیون انجان آپ

آپ کے بیمارِ غم کا ہے وہ حال — دیکھکر ہو نگے بہت حیران آپ

لی بلائے عشق اسنے اپنے سر — اِس مصیبت مین پھنسا انسان آپ

غیر سے کچھ بھی نہین ہے واسطہ — سر پہ رکھئے تو بھلا قرآن آپ

موت کو دم دے کے فوراً ٹال دون — میرے گھر آئین اگر مہمان آپ

کچھ تو کہئے حالتِ دل اے شرر
کھوئے بیٹھے ہین عبث اوسان آپ

# ت ٹ

تیرا جلوہ ہے کہ اے یار خدا کی قدرت — نظر آئی دمِ دیدار خدا کی قدرت

غیر سے اُنکا بڑھے پیار خدا کی قدرت — مجھسے ہر روز ہو تکرار خدا کی قدرت

پہلے ہان نا تو وہ کرتے تھے مری باتو پر — اب نہ انکار نہ اقرار خدا کی قدرت

اچھی آنکھون کو بھی بیمار کہا کرتے ہین — صحت و شہرتِ آزار خدا کی قدرت

لوٹتا پھرتا ہے عشاق کے دل وہ ظالم — دن دہاڑے سر بازار خدا کی قدرت

جسکی تصویر کو مین دل سے لگا کر رکھون — ہو وہی درپئے آزار خدا کی قدرت

اِک ذرا اُسنے جھروکے سے جو دیکھا سرِ راہ — آدمی بن گئے دیوار خدا کی قدرت

مُنہ لپیٹے ہوئے ہر وقت شرر رہتی ہین
نہ کوئی یار نہ غمخوار خدا کی قدرت

ابرو کا دل پہ وار جگر پر نظر کی چوٹ — رو کون کدھر کی چوٹ بچاؤن کدھر کی چوٹ

فرہاد دلکی چوٹ سے اچھی ہی سرکی چوٹ
وہ کوئی دم کی چوٹ ہے یہ عمر بھر کی چوٹ

حالت ہوئی ہے اب یہ تری ناتوان کی
کافی ہے اُسکو موج نسیم سحر کی چوٹ

لذت جفا کی اُسکے کلیجے سے پوچھئے
کھائی ہے جسنے یار کی ترچھی نظر کی چوٹ

مین ہوگیا اِسی سے شبِ وصل دردمند
میرے جگر کی چوٹ ہوئی ہی گجر کی چوٹ

دن رات دل کو ابرو و مژگان کا ہی خیال
کس دل سے مین اُٹھاؤن یہ آٹھون پہر کی چوٹ

خالی ہوی نہ جانِ شررؔ رنج و درد سے
اچھی ہوئی جو دل کی تو اُبھری جگر کی چوٹ

## ث

گفتگوے وصل کی ہے فائدہ تکرار عبث
اُسکے انکار پہ اے دل ترا اصرار عبث

اُسنے لکھا بھی تو لکھا یہ مری خط کا جواب
خواہش وصل عبث حسرتِ دیدار عبث

سر پٹکنے کو ہے سنگِ درِ جانان کافی
لیچلا ہمکو جنون جانبِ کہسار عبث

اُنکو یہ بھی نہین معلوم کہ ہی کون اُدھر
ہم کھڑے روتے ہین ہردم پسِ دیوار عبث

جلوۂ یار عیان ہر در و دیوار سے ہے
کوبکوڈ ہونڈھتے ہین طالبِ دیدار عبث

ہے فقط قتل کو ابرو کا اشارا کافی
تیز کرتے ہو مرے واسطے تلوار عبث

اُنکو فرصت ہی نہین ہی مرے گھر آنیکی
منتظر رہتے ہین یہ دیدۂ بیدار عبث

نہ پسیجے گا دل اُس بت کا کبھی تم پہ شررؔ
نالہ بیکار ہے اور آہِ شرربار عبث

## ج چ

پھر ہوش مین نہین ہے دلِ بیقرار آج
جاتا ہے اُسکے کوچے مین پھر بار بار آج

میری رسوائی سے منظور تھی اپنی شہرت
نہ تھے دین کا رکھا نہ مجھے دنیا کا

اُسنے اک یہ بھی نکالا مری تشہیر مین پیچ
پڑ گئے عشق بتان سے مری تقدیر مین پیچ

پھندسے اورون کے بھی مقسوم مین پڑتی ہین مگر
اے شرر تیری تو قسمت کے ہین جاگیر مین پیچ

میری جانب سے جو آتا ہی الٰہ جھوٹ سچ
واقعی کہتا ہے تو قاصد کہ اسنے خط پڑھا
وہ بھی جھوٹا سمجھتے ہین تو مین سچا انہین
غیر اور میرے مقابل جھوٹے اور سچے کا فرق
یہ کسوٹی ہے جب کھوٹے کھرے کی جانچ کی
نامہ بر جھوٹون مین انکو بات سے بڑکر عزیز
کیا کرینگے پیش محشر مین خدا کے سامنے
غیر کی جھوٹی حقیقت واقعی حالت ہی
ہوگی قسمت سے گر میرا عدو کا سامنا
عاشقی مین دشمنون کا امتحان ہوجائیگا

دیکھئے کب غیر کا کھلتا ہے اُنپر جھوٹ سچ
یا سُناتا ہے کوئی قصہ بنا کر جھوٹ سچ
آجکل چلتا ہے دونون مین برابر جھوٹ سچ
کچھ دنون مین آپ کھلجائیگا سب پر جھوٹ سچ
کھول دیتا ہے ہر اک انسان کا جوہر جھوٹ سچ
تو اگر پڑ سے بھی دیدے مجکو لا کر جھوٹ سچ
بے گناہی کا بنا رکھا ہے محضر جھوٹ سچ
سُنکے بدلے خوب ہو جاتا ہے ملکر جھوٹ سچ
آپ پرکھا جائیگا اے بندہ پرور جھوٹ سچ
آپ اک دن کھینچ دیکھین اپنا خنجر جھوٹ سچ

وصل کا وعدہ وفا ہو جائے جب جانون شرر
یون تو وہ باتین بنا جاتے ہین اکثر جھوٹ سچ

تو ہی کچھ اور چلے مجھپر خنجرِ خونخوار کھینچ
آبلون مین کچھ خلش کا بھی مزہ باقی رہے
صورتِ تصویر حیران ہو کر رہگیا
سر کو پتھر سے ٹکراؤن بند ہی مجکو دہن
مجکو ہے یہ خوف جل بھن کر نہ رہ جائے کہین

کج ادائی کی کچھے تصویر یون تلوار کھینچ
اس طرح اے جان گر تلوون سے میری خار کھینچ
جب کہا مانی سے مینے تو شبیہ یار کھینچ
پھر مجھے اے جوشِ وحشت جانب کہسار کھینچ
تو نہ اے دل اسطرح سے آہ آتشبار کھینچ

جلوۂ جانان طلب گاری پہ دیتا ہے صدا
اے شرر نالے ابھی کچھ دن پس دیوار صبح

ح

مجھکو مدفن مین نہین ہے حاجت انوار صبح
میرے داغ دل کے جلوے دے رہے ہین کار صبح

دیکھے رخسار کو کھول دن اگر رخسار صبح
مہر انور آنکھ ڈالے جانب انوار صبح

کچھ نہین ہے سامنے اعلے کے ادنی کا فروغ
دم مین کھو دیتا ہے مہر آسمان پندار صبح

جاتے جاتے جائیگی فرقت کی شب گھبرا ہین کیا
یار کی رفتار سے کچھ کم نہین رفتار صبح

سینہ چاکان ازل کا ہو نہین سکتا علاج
کب سزاوار رفو ہے زخم دامن دار صبح

غیر سے فرصت کہان ہے آئین گے وہ کسطرح
یہ بھی اک فقرہ ہے کیسا وعدۂ دیدار صبح

وصل کی شب میرے دل مین ہین ہزارون حسرتین
اے خدا پیدا نکرنا حشر تک آثار صبح

وصل کی شب بے چھری عاشق کو کرتا ہے حلال
خون کا ہوتا ہے پیاسا جلوۂ دیدار صبح

شام سے آنکھین لڑائے بیٹھے ہین وہ سوی شرق
وصل مین کیا اوج پر ہے طالع بیدار صبح

وصل مین بھی ہجر کے دھڑکے سے نیند آتی نہین
چٹکیان لیتے ہین دل مین رات بھر افکار صبح

آنکھ گہر جائیگی جلدی مجھکو تنہائی کا غم
شام ہی سے دلکو تڑپانے لگے آزار صبح

ٹکڑے ٹکڑے کر دے دلکے وصال یار ہین
نالۂ مرغ سحر تھا تیغ جوہر دار صبح

بے طرح چھائی ہوئی ہے دود دل کی تیرگی
ہجر کی شب کیا نظر آئین ہمین آثار صبح

یاد گیسو مین تصور بندھ گیا رخسار کا
آج ہمکو رات بھر آئے نظر انوار صبح

تیری زلفون کی بلائین لیتے ہین گیسوی شام
تیرے عارض پر تصدق ہوتے ہین انوار صبح

کسقدر پیری مین چمکے ہین ہمارے داغ دل
دیکھنا کیسا پھلا پھولا ہے یہ گلزار صبح

عارض جانان مری آنکھون کے نیچے پھر گیا
جی جلانے کے لئے پیدا ہوئے آثار صبح

اے فلک اس رات کی پردہ دری کے واسطے — محفلِ ہستی مین کیون پیدا ہوے آثارِ صبح

شام کے نالون سے بڑہکر بھی جلاتی ہی شرر
ہجر مین جب کھینچتا ہون آہِ آتشبارِ صبح

ہم مضطرب ہین بسملِ بیتاب کی طرح — دل لوٹتا ہے ماہیِ بے آب کی طرح

فرقت مین تیری درد و الم رنج و آرزو — سب میرے دل مین جمع ہین احباب کی طرح

کشتی پہنسی ہوی ہے مری بحرِ عشق مین — چکر ہزارون کہاتی ہے گرداب کی طرح

روتا ہون اسقدر تری فرقت مین رات دن — آنکھ سے اشک بہتے ہین سیلاب کی طرح

یارب دکہا دے جذبِ محبت کا کچھ اثر — بے چین وہ بھی ہون دلِ بیتاب کی طرح

بلبل کو ہے سرور کسی گل کا انتظار — ہے منتظر جو دیدۂ بے خواب کی طرح

دنیا مین آکے جانے کو جی چاہتا نہین — کیا خوشنما ہے عالمِ اسباب کی طرح

ہن عالمِ شباب کی باتین کہان شرر
ہین یاد بھی تو یاد ہین کچھ خواب کی طرح

## خ

پھر دکہا دو ہمین دوبارا رخ — کیون چھپاے ہو پیارا پیارا رخ

رشکِ دشمن عجیب شے نکلا — خود بخود پھر گیا ہمارا رخ

تم اگر رخ کرو مری جانب — دوڑکر چوم لون تمہارا رخ

کون کہتا ہے چاند کا ٹکڑا — ماہِ کامل ہے اُنکا سارا رخ

دیکھ لین آپ تیر برسا کر — نہ پھرے گا کبھی ہمارا رخ

ہو گیا رخ اُدھر زمانے کا — جس طرف پھر گیا تمہارا رخ

آئنے کو بھی ہو گیا سکتہ — دیکھتے دیکھتے تمہارا رخ

اُسکی صورت پہ مرتے ہین شرر
کُھپ گیا دل مین پیارا پیارا رُخ

کہان تم سا ہے کوئی دوسرا شوخ
غلط کیا ہے اگر تجھکو کہین ہم
قیامت سرمگین آنکھون مین کاجل
شرارت کوٹ کر ا مین بھری ہے
شباب آتے ہی شوخی بڑھگئی ہے

تمہاری ہے نظر تمسے سوا شوخ
ستمگر بے مروت بیوفا شوخ
غضب ہے دستِ نگین کی خاخ
تمہاری آنکھ ہے بے انتہا شوخ
کبھی بچپن مین وہ آشنا نہ تھا شوخ

بہت سے شوخ دیکھے ہین شرر نے
مگر ان شوخ ہے سب سے سوا شوخ



د ڈ

قدرت سے ہے بس دل کو تمنائے محمدؐ
یارب نہ پڑین میری کسی اور پہ نظرین
محشر مین مرا نام طلبگار نبیؐ ہو
سرمے کی جگہ مین اُسے آنکھونمین لگاؤن
تربت مین نکیرین جو آئین گے کہونگا

برسون سے تڑپتا ہے یہ شیدائے محمدؐ
محشر مین یہ آنکھین رہین جویائے محمدؐ
دنیا مین پکارین مجھے شیدائے محمدؐ
ملجائے اگر خاکِ کفِ پائے محمدؐ
اللہ کا مین بندہ ہون شیدائے محمدؐ

دل مین ہو شرر عشق تو ہو عشق نبیؐ کا
ہو مجھکو تمنا تو تمنائے محمدؐ

اللہ کی سرکار ہی سرکارِ محمدؐ
کس شوق سے لین بڑھکے نگاہونکی بلائین
بل میرے مقدر کا نکلجائے جو دیکھون

دربارِ خدا جانیے دربارِ محمدؐ
آئے جو نظر خواب مین رخسارِ محمدؐ
بل کھائے ہوئے گیسوئے خمدارِ محمدؐ

اللہ رے اعجاز کہ جس سنگ کو دیکھا — تھا موم کی صورت دمِ رفتارِ محمد

بیٹھے ہی رہے چرخِ چہارم پہ مسیحا — اترائے ہوئے پھرتے ہین بیمارِ محمد

اُس آنکھ مین جنت نہ جچی گی کبھی جسنے — دیکھی ہے بہارِ گلِ رخسارِ محمد

ہے گیسوے پرخم کا یہ عارض سے اشارا — آزاد ہے دوزخ سے گرفتارِ محمد

گردون پہ مہِ نو ہے پئے تسلیم ہوا خم — جب آئے نظر ابروے خدارِ محمد

آنکھون کی تمنا ہے شرر خواب مین اک دن
آجائے نظر جلوۂ دیدارِ محمد

خاک مین عیش ملا ہو گئی راحت برباد — کر چکا مجھکو تمہارا غمِ الفت برباد

[illegible]ل دینے سے ہوئی عیش کی دولت برباد — سچ ہے انسان کو کرتی ہے مروت برباد

لُٹ گیا کوئی کسیکی ہوئی عزت برباد — کون اے عشق نہین تیری بدولت برباد

[illegible]ر مشا مین تو وہ بولے مجھے بدنام کیا — یہی کیا خوب گمر لازم و محنت برباد

[illegible]نی نہ رہی قیامت ہے غضب ضعف مرا — کر دیا دونون نے سرمایۂ طاقت برباد

[illegible]دل کے مٹنے کا نہین غم مجھے صدمہ یہ ہے — کہین ہو جائے نہ ظالم تری حسرت برباد

بس اس دل نے پریشان کیا ہے مجھکو — یا الٰہی ہو یونہی جسنا نہ الفت برباد

[illegible]سگون کے تغافل کا اثر ہوتا ہے — ہوشیارون کو کریگی تری غفلت برباد

[illegible] لیلی نہ ملی اور اسے شیرین نہ ملی — قیس و فرہاد کی آخر ہوئی محنت برباد

[illegible]عشق و [illegible] یہ سب کہ جس کوچے مین — ہو کے برباد بھی ہوتی نہین عزت برباد

آپ [illegible] چاہتے ہین مجھے دیکھکے مشتاقِ جفا — چاہتے ہین کہ مین کر دون کی صورت برباد

مین [illegible]ن یہ کہون جانا نہ احسان آیا — تم وفا دن پہ کہو تیری محبت برباد

ان حسینون نے بھلا کس سے نباہی ہے شرر
آپ کیون مفت ہوئے جاتے ہین حضرت برباد

اٹھا کرتا ہے دل مین دمبدم درد
کہون مین درد دل کس سے الٰہی
کسی کی یاد سے بیچین ہے دل
مٹے گا جی سے جیتے جی نہ ہرگز
کسی خورشید رو کا ہے تصور
ستم تو عجب ہے تو کرتا ہے ظالم
کوئی تحریر اگر لکھے مجھے تو

شب فرقت بلا اچھا یہ ہمدرد
نہ ہمدم ہے کوئی میرا نہ ہمدرد
نہ اٹھے کس طرح سے دمبدم درد
دکھائیگا مجھے ملک عدم درد
اٹھا کرتا ہے دل مین صبحدم درد
کہون کیونکر کہ کرتا ہے ستم درد
ابھی مٹ جائے دل سے یکقلم درد

رفیق اپنا قدیمی ہے شرر یہ
جدا ہوگا نہ دل سے ایک دم درد

وہ دین خط کرکے کیونکر نامہ بر بند
ہر اک سے کرتے ہین تعریف آکر
دل مرحوم کا وہ مرثیہ ہے
نہ مٹنے کا یہ حیلہ خوب سوجھا
پلا دے آب خنجر تشنہ لب ہون
اسے زلفون کی زنجیرون مین جکڑو
اگر پھر دعا مین ہاتھ اٹھاؤن

جو اپنے گھر مین رہتے ہین نظر بند
نہین ہوتے لب زخم جگر بند
قیامت ہے اثر مین جسکا ہر بند
پلٹ کر چل دیے دیکھا جو در بند
خدا کے واسطے پانی نہ کر بند
نگاہون مین کرو دل کو نظر بند
تو ہو باب اجابت پیشتر بند

تڑپ کر نیند آئی ہے شرر کو
بہت روکر ہوئی ہے چشم تر بند

آدمی کرتا ہے کیون اتنا گھمنڈ
ایک دن نیچا دکھائیگا تجھے
دل دکھانا اور پھر اتنا غرور

چار دن کی زندگی پر کیا گھمنڈ
اے فلک اچھا نہین اتنا گھمنڈ
جور بیجا اور پھر ایسا گھمنڈ

جب سے حائل ہو گیا ہے درمیان — گر رہا ہے آپکا پردا گھمنڈ
کیون نہین رکھتا زمین پر پاون تو — کس ادا پر ہے تجھے اتنا گھمنڈ
باغ مین پھولون سے کہتی ہے خزان — حسن پر ہرگز نہین زیبا گھمنڈ
ناز کرتا ہے وہ اپنے دار پر — لوٹنے پر بسمل شیدا گھمنڈ
ناز کا انداز کیونکر کھو گیا — گر رہا ہے کیون تر انقشا گھمنڈ
ہوش لٹ جانیکا باعث ہو گیا — دید کا اسے حضرت موسیٰ گھمنڈ
لیکے اپنے منہ مین کانٹون کی زبان — گر رہا ہے پاؤن کا چھالا گھمنڈ
دیکھکر نیرنگ میرے شوق کی — گر رہا ہے آپکا جلوا گھمنڈ
[illegible] دشمن سے یہ کیا حالت ہوئی — ٹکسیا کیون خاک مین تیرا گھمنڈ
دیکھتے ہی آئنہ ہوش اڑ گئے — تیرے آگے آ گیا تیرا گھمنڈ

شعر مین حضرت [illegible] شوار ہے
کہنہ مشقی پر نہین زیبا گھمنڈ



قدر ہے مجھے اے شوخ ترا پیار لذیذ — اس سے بڑھ کر ہے شب وصل کی تکرار لذیذ
[illegible] ہے پوچھے کوئی لذت اسکی — کون کہتا ہے نہین عشق کا آزار لذیذ
باتین [illegible] کے مرے دلکو مزے آتے ہین — فقرے کستے ہین وہ کیسے دم گفتار لذیذ
[illegible] کو ترے غم مین ڈبو کر [illegible] — بے مزہ سے کو بنا لیتے ہین میخوار لذیذ
[illegible] تیری قیامت کا مزہ دیتی ہے — تیری رفتار دلاویز ہے گفتار لذیذ

ہر طرح کا وحشی آزار کے حاصل ہین مزے
گالیان کھائی ہین ہمنے شرر زار لذیذ

## رڈ

جب پھرا مجھسے مرا دل ترا شیدا ہوکر
کیا رہے گا ترے گیسو مین یہ تیرا ہوکر

سر بازار محبت مری مٹی ہے خراب
بک رہا ہون مین غرض مند کا سودا ہوکر

جذبۂ دل جو یہی ہے تو بت پردہ نشین
خود نکل آئیگا چلمن سے تماشا ہوکر

اور ہونگے وہ سزاوار ہے الفت جنکو
ہم تو برباد ہوے آپ پہ شیدا ہوکر

رنگ لائے گی کسی روز مصیبت اپنی
خون دل جسم سے ٹپکے گا پسینا ہوکر

آتشین رخ سے تمہارے جو مقابل ہو کبھی
رنگ خورشید اڑے رال کا شعلا ہوکر

اب علاج دل بیمار بھلا کیا ہوگا
جب تم اچھا نہین کرسکتے مسیحا ہوکر

تمکو بے پردہ نکلنے کی ضرورت کیا ہی
تم مرے دل مین رہو میری تمنا ہوکر

گرد اڑ اڑ کے جو اس چاند سے چہرے پہ پڑی
رنگ رخسار کھلا اور بھی میلا ہوکر

بات اچھی ہو تو لازم ہے حسد دنیا مین
کیون برا کوئی سنے خلق سے اچھا ہوکر

دم آخر ہی دکھا دو مجھے اپنا جلوہ
اب تو چلمن سے نکل آؤ تماشا ہوکر

نخل امید کی ہر شاخ ہری ہوجاے
موت مجھ تک اگر آجاے مسیحا ہوکر

کہتے ہین آج شرر آپکا جی سے گزرا
آپکی جان سے دور آپ پہ شیدا ہوکر

ایسا گھبرایا کہ کھینچا ہاتھ خنجر سر چھوڑکر
چل دیا مجھکو تڑپتا وہ ستمگر چھوڑکر

مین تو سب کے ساتھ آیا تھا یہان گھر چھوڑکر
سب کہان سرکے مجھے مرقد کے اندر چھوڑکر

دم نکلتا ہے مرا تو بھی تماشا دیکھ لے
دیکھ یون جاتی ہے دلکی آرزو گھر چھوڑکر

اس ستمگر نے مرے خط کا یہ لکھا ہی جواب
خوب بے پر کی اڑائی ہے کبوتر چھوڑکر

کیون اٹھاتا ہے مجھے دربان یہ کسکا حکم ہے
مین کہان سر پھوڑنے جاؤن ترا در چھوڑکر

یادِ مژگان تیر بنکر ہوگئی سینے کے پار / اور نکلی بھی تو نکلی دل مین نشتر چھوڑ کر

دشتِ غربت مین ہمارے ساتھ ہوگا اور کون / چل دیا جب ساتھ اپنا دل سا ہمبر چھوڑ کر

وہ بڑے ہی قسمت کا لکھا مٹ نہین سکتا کبھی / جا نہین سکتی ہے مجکو گردشِ سر چھوڑ کر

سچ ہے یہ دونون ازل سے لازم و ملزوم ہین / جان جائیگی کہان قاتل کا خنجر چھوڑ کر

لے مین صدمے پھر ذرا کہدو اُسی انداز سے / اب ستاؤ گے تو اُٹھ جائینگے بستر چھوڑ کر

مجھسے وعدے ایسا ہی شوخ نے اس بات کا / درد دل کہتے پھر میدانِ محشر چھوڑ کر

کہ رہی ہے زلف اسکی پھانس کر دلکو شرر
اب کدھر جاتا ہے تو قسمت کا چکر چھوڑ کر

گھبرا گئے وہ حالِ دلِ زار دیکھکر / آ کے پلٹ گئے مجھے بیمار دیکھکر

بجلی سی کوندنے لگی رفتار دیکھکر / آنکھین جھپک گئین تری تلوار دیکھکر

چتون کے اک اشارہ سے کردو مجھے تمام / کھاتے ہو کیون ترس مجھے ہر بار دیکھکر

یہ بھی تو میرے نام کی ہوکر نہین رہی / دل پھٹ گیا ہے غیر سے تکرار دیکھکر

خورشید نے جو شام سے منہ کو چھپا لیا / شرما گیا وہ چاند سا رخسار دیکھکر

وہ ہے ہجومِ شوق کہ اللہ کی پناہ / گھبرا گیا مین آپ کا دیدار دیکھکر

کہتے تھے جسکو بوسے وفا اے ستم شعار / دنیا سے اُٹھ گئی تری رفتار دیکھکر

جیتا ہے موت کے لئے ظاہر ہے حال سے
یہ کہ گئے شرر کو وہ سو بار دیکھکر

افشان کو جبسے تو نے دی ہی جگہ جبین پر / اُس دن سے پاؤن اپنا ٹکتی نہین زمین پر

شوخی فدا ہے تیرے اندازِ دلنشین پر / تجھسا حسین کوئی دیکھا نہ اس زمین پر

میرے لہو کی چھینٹین مقتل مین اُڑ رہی ہین / ڈر ہے کہین نہ آئے قاتل کی آستین پر

الفت کے بیکسون نے جانین جو اپنی دی ہین / حسرت برس رہی ہے مقتل کی سرزمین پر

گھونگھٹ جو اُسنے اُٹھا آنکھین کھلین قمر کی
افشان چُنی تو تارے صدقے ہوے جبین پر

تیری نظر کے صدقے او آن بان والے
پھر ہو اُسی ادا سے ترچھی نظر ہمین پر

اب کوئی اُسنے کہدے آکر بہار دیکھین
اُگنے لگا ہے سبزہ مدفن کی سرزمین پر

آجائے ہان جو لب پر کیا جانے کیا ستم ہو
دل لوٹ ہین ہزارون ظالم تری نہین پر

آہین جو دل سے نکلین پہلے فلک پہ پہنچین
بن بن کے بجلیان پھر سب گر پڑین ہمین پر

کیا رنگ لائین آخر میرے لہو کی چھینٹین
گلشن کھلا ہوا ہے قاتل کی آستین پر

حسن ملیح تونے مجھکو دکھا کے ظالم
رکھا نمک کا پھاہا زخم دل حزین پر

یہ قہر کی نگاہین تم غیر پر نہ ڈالو
مشق ستم ہمیشہ کرتے رہو ہمین پر

جب ہم مرے تو ہمنے عقبےٰ مین جا کے جانا
جو مر چکی ہے دنیا یہ سب مری تہین پر

آتے ہی تیر اُسکا پہلو مین میرے بیٹھا
آئے نہ پیار کیونکر اس یار دلنشین پر

گرم فغان شرر کو پایا تو مسکرا کر
بجلی گرائی اُسنے ہر آہ آتشین پر

مری رسم وفا پر انکا اطمینان پیدا کر
طریق جان نثاری اب نیا ارمان پیدا کر

دلِ شیدا ز راہِ وفا کی شان پیدا کر
وہ سرگرم ادا ہے موت کا سامان پیدا کر

بتون کے کشتگان ناز کا مجمع بہت ہوگا
الٰہی حشر مین اک دوسرا میدان پیدا کر

ضرورت ہی پے شکر ستم یارب زبانون کی
مرے ہر رونگٹے مین نطق کا سامان پیدا کر

بتون کی شوخیون نے ساری دنیا لوٹ لی یارب
کہا تھا کسنے تجھسے ایسے تو انسان پیدا کر

صبا انکو تو جو کچھ مجھسے کہنا ہو وہ کہدین گے
نگر تو کیا سُنے گی بھلے اپنے کان پیدا کر

بغل مین رہ کے کیا ارمان نکلے گا دل مضطر
تڑپنے کے لئے اپنے کوئی میدان پیدا کر

یہ طعنے اور مارے ڈالتے ہین بزم جانان مین
پتنگے جل کے کہتے ہین کہ ایسی جان پیدا کر

میسر ہو وصال یار یہ ممکن نہین یارب
تجھے قدرت ہے سب کچھ غیب سے سامان پیدا کر

حنا کہتی ہے ہٹ کمبخت میرا رنگ جمنے دے
وفا کا یہ تقاضا ہے کہ میری شان پیدا کر

یہ کیا سوجھی ستم ایجاد اس سے مدعا کیا ہے
یہ کیوں لکھا ہے خط میں نامہ بر جان پیدا کر

تو ساقی یہ ذرا ہو جب کبھی پہنچا صدا آئی
کہ پیاسا ہے تو جا پیاسوں کی بھلے شان پیدا کر

ملا کر خاک میں دل کس ادا سے ہنس کے کہتے ہیں
اگر اب ہنس کے تجھکو تو مٹی چھان پیدا کر

زمانہ ہو گیا کمبخت حسرت کو یہاں رہتے
دل ناکام اب کوئی نیا مہمان پیدا کر

اگر دیکھوں تجھے دیکھوں اگر جانوں تجھی جانوں
الٰہی آنکھ دے دل میں مری عرفان پیدا کر

اگر میں عرض کرتا ہوں ادھر آ کر گلے مل لو
تو فرماتے ہیں وہ جا بھی ذرا اوسان پیدا کر

بھلا کب تک رہیگا تو یہاں اک روز چلنا ہے
ارے غافل سفر کے واسطے سامان پیدا کر

دل ناداں ازل سے یاس کو میں ساتھ لایا ہوں
مٹائے گی ابھی اچھا کوئی ارمان پیدا کر

تری نیچی نگاہوں سے تو اپنا کچھ نہیں بگڑا
مری بربادیوں کے اب نئے سامان پیدا کر

جوانی کی سمجھ ناکام رکھتی ہے شرر سب کو
کسی کمسن کا اپنے دل میں اب ارمان پیدا کر

جوانی آتے ہی آتا ہے جوبن ان حسینوں پر
کہیں یہ ہو نہ جائے بار شرمگیں نازنینوں پر

خدا کے سامنے محشر کے دن کچھ رنگ لائیں گے
لہو کے رہ گئے دھبے جو قاتل آستینوں پر

یہی جی چاہتا ہے مر کے اب مدفن میں چھپ جاؤں
جو ملنا یاد آتا ہے کسی کا چھپ کے زینوں پر

رقیبوں سے ذرا اترا کے ملتا ہی تو گھبرا نکو
مگر ہم سے جو ملتا ہے تو جاتا ہے مہینوں پر

تمہارے گیسوؤں نے یوں ہزاروں دل چھپا رکھے
کہ کالے سانپ جیسے بیٹھ جاتے ہیں دفینوں پر

کسی صورت سے ممکن ہی نہیں بچ کر نکل جانا
سمجھ لو موت آئی دل اگر آیا حسینوں پر

شرر کب ساتھ دیتی ہے یہ دنیا بادشاہوں کا
گڑے ہیں وہ قبر کے اندر جو بیٹھے شہ نشینوں پر

جو قاتل ہیں انہیں کچھ رحم کب آتا ہے بسمل پر
کلیجہ تم نے کیوں تھاما مری بیتابیِ دل پر

تجھے بھی حق ہے تو بھی شکر ادا فریاد بسمل پر
غضب کا داغ کھایا حسرت دیدار قاتل پر
نقاب رخ پر روشن یون نظر آتی ہے چھیری ہے
دم نظارہ کیون یہ شرم ہے اے غیرت لیلی
کچھ ایسا رشک ہے مجنون کی حالت بگڑی جاتی ہے
یہ رہ رہ کر کونسا اٹھاتے یارب دار فانی سے
غضب ہے شوخی قاتل کہ قاتل کی نگاہین بھی
یہ بُت واقف ہین جو ایذا اٹھاتا ہو جدائی کی
لبون پر دم ہے اب آئے ہین وہ تسکین دینے کو
جدائی ہین تسلی کے لئے یہ دور کی سوجھی

چمن کے پھول کیا ہنستے نہین شور عنادل پر
اڑین اپنی آنکھین چوٹ ناحق آگئی دل پر
کہ جیسے نور کی چادر پڑی ہو ماہ کامل پر
مری آنکھون کے پردے پڑ گئے کیا تیری محمل پر
نگاہین پڑ رہی ہین خلق کی لیلے کے محمل پر
یہ کیون ایسی ادا سی چھا رہی ہے آج منزل پر
گری پڑتی ہین بجلی بنکے جسم زار بسمل پر
خدا ہی جانتا ہے جو گزرتی ہے مرے دل پر
ہماری کشتی امید کب پہنچی ہے ساحل پر
تصور نے تری تصویر کھینچی آنکھ کے تل پر

کسی بیداد گر سے کس لئے کرتا ہے تو شکوہ
گزرنے دے شب ہجر گزرے جو فرقت مین ترے دل پر

وہ سمجھتے ہین تری کوشش تری دعا بیکار
جب اسکے دل پہ اثر کچھ نہین محبت کا
تمام قصہ درد فراق اسنے سنا
ستے ہوون کے دلون کا پتا بتاتا ہے
ہماری طرح کہین کی نہین رہی یہ بھی
وہ ابتدا تھی کہ دل تم پہ کر دیا صدقے
ہماری عرض تمنا پہ کہدیا اس نے
کسیکا نام بھی لینے سے ہوش جاتا ہے

اگر یہ سچ ہے تو تم نے یہ دل دیا بیکار
سنا بھی حال ہمارا تو کیا سنا بیکار
پھر ایک لفظ یہ منہ پھیر کر کہا بیکار
نہین ہے ایک بھی اس بت کا نقش پا بیکار
تمہارے ہاتھ مین آکر ہوئی حنا بیکار
یہ انتہا ہے کہ جو کچھ کیا کیا بیکار
تمہارے گھر بھی جو آجائین ہم تو کیا بیکار
ہوا ہے تو تو دل زار مبتلا بیکار

زبان رک گئے وہ اور سمجھتے جاتے ہین

شرر ہے نفس سے یہ اظہار مدعا بیکار

رقیب یار کی محفل سے ٹل سکے کیونکر
ہمارے دل کا یہ کانٹا نکل سکے کیونکر

بھرا ہے خون تمنا کا دل مین اک دریا
ہمارے دیدۂ تر سے اُبل سکے کیونکر

تمہاری تیغ سے پانی کبھی نہین ملتا
پھلے نہال تمنا تو پھل سکے کیونکر

یہ مینے مان لیا کل یہان وہ آئینگے
مگر یہ آئی ہوئی آج ٹل سکے کیونکر

محیط اشک مین ڈوبا ہوا ہے خانۂ تن
شرار آہ جلائے تو جل سکے کیونکر

مرے گلے یہ جو رکھدی تو یہ بھی کیا کم ہے
تمہارے ہاتھ سے تلوار چل سکے کیونکر

تری ادا کا جو بسمل ہو کیا علاج کرے
تری نظر سے جو تڑپے سنبھل سکے کیونکر

تمہین کہو دل بیتاب کسطرح ٹھہرے
تمہین بتاؤ طبیعت بہل سکے کیونکر

وہ اپنے دل سے ہین مجبور پیار کرتا ہے
عدو پہ خنجر بیداد چل سکے کیونکر

عدو کو ان مین جگہ دی ہے اسکی خاطر سے
وہ میری آنکھونکو تلووں سے مل سکے کیونکر

شب وصال ہے لیکن وہ روٹھی بیٹھی ہین
ہمارے دل سے تمنا نکل سکے کیونکر

چبھے ہوئے ہین تمنا کے سیکڑون کانٹے
وہ چٹکیون مین مرا دل مسل سکے کیونکر

یہ آسمان ہے بے مہر یار بیگانہ
شرر کا کام زمانے مین چل سکے کیونکر

[illegible] سیکھے ہین میرے ساتھ وہ بچپن سے توڑ جوڑ
دشمن کے جیسے ہوتے ہین دشمن سے توڑ جوڑ

وہ چھیڑتے رہے مجھے مقتل مین بار بار
خنجر چلا کیا مری گردن سے توڑ جوڑ

[illegible] دل کو اس سے ہے امید وصل کی
ظاہر ہین جس شریر کی چتون سے توڑ جوڑ

[illegible] ہین اب وہ جوانی مین صاف ہی
دیکھے ہون ہمنے جسکے لڑکپن سے توڑ جوڑ

بلبل سے منہ پھلائے ہوئے ہی بہار مین
گل نے اڑا لئے ترے ان بن سے توڑ جوڑ

ہونے کو یون تو ہم بھی قیامت کے ہین شریر
چلتے نہین مگر بت پرفن سے توڑ جوڑ

وہ توڑ جوڑ تمسے جو چلتا ہے رات دن
تم بھی چلو شررؔ رخِ بُت پُر فن سے توڑ جوڑ

ش

رہتا ہے زلف و رخ کا تصور تمام روز
کٹتے ہین رنج و غم مین یہان صبح و شام روز

باتون مین ٹالتا ہے مجھے صبح و شام روز
چلتا ہے چال وہ بتِ محشر خرام روز

روز انکو دردِ دل کی سناتا ہون داستان
رہتا ہے غم کا حال اگر نا تمام روز

صحت مریضِ عشق کو ہونی محال ہے
آیا کرین مسیح علیہ السلام روز

کچھ کچھ تو آ چلا ہے وہ بیدرد راہ پر
ہونے لگے ہین اب تو پیام و سلام روز

الفت یہ مجھسے ہے یہ محبت ہی میرے ساتھ
آتی ہے میرے گھر شبِ فرقت کی شام روز

جبسے بہار آئی ہے توبہ کو توڑ کر
ہم میکدے مین پیتے ہین دو چار جام روز

اب کوستا بھی چھوڑ دیا ہمکو یا نصیب
ہم مانگتے ہین جسکی دعا صبح و شام روز

مین کیا کہون شررؔ دلِ وحشی کا اپنے حال
مضطر یہ رات بھر ہے پریشان تمام روز

ملتا ہے ہمکو لطفِ سوال و جواب روز
لیتا ہے وہ وفا کا ہمارے حساب روز

پیتے ہین روز سنتے نہین واعظون کی ہم
آنکھین دکھاتے ہین یہ فضیلت مآب روز

کیا ڈھائیگا ستم یہ ستم اور دیکھئے
حد سے گزر رہا ہے کسیکا شباب روز

ناخوش گئے ضرور کہ جب دو گئے ہین وہ
گھٹتے گئے ہین آئین گے اب جناب روز

کھول آنکھ بے خبر نہین ہستی کا اعتبار
مٹ جاتے ہین ذرا مین ابھر کر حباب روز

آہ و فغان کو سنکے مری کہہ رہی ہین وہ
کرتا ہے غل فضول یہ خانہ خراب روز

افسوس غم مین غیر کے کیا حال ہوگیا
مین دیکھتا ہون آپکی آنکھین پرآب روز

انداز شوخیون کا نرالا ہے آج کل
اک تازہ گل کھلاتا ہے انکا شباب روز

کیا ہے کمی جہان مین جی بھر کے کر ستم
تو عاشقون کی لاشون کو مٹی مین داب روز

کہنے لگے وہ ناز سے پامال کر کے دل
ایسا ہی ایک چاہیے مجھکو جناب روز

پیتا ہون مین بھی خون جگر آجکل شرر
پیتا ہے ساتھ غیر کے وہ بھی شراب روز

## س

نا امیدی اسکی ہے ڈوبا ہی جو ساحل کے پاس
نارسائی اسکی ہے جو لٹ گیا منزل کے پاس

آہ و زاری بیقراری یاس و حسرت درد و غم
جنکے ہمدم رہتے ہین یہ سب ہمارے دل کے پاس

ایک دل سے اٹھ نہین سکتا ہے یہ اندوہ و غم
چاہیے دو چار دل ہون اور میرے دل کے پاس

کیا خبر کیون قتل کرنے مین مری یہ دیر ہے
ابرو و مژگان کے تیغ و تیر ہین قاتل کے پاس

کسطرح یارب بسر ہوگی شب فرقت مری
شب قیامت کی ہے گھڑیان ٹھہری مشکل کے پاس

آگیا ہے تیر قاتل میرے سینے تک مگر
اب جگر کے پاس ٹھہرے دیکھیو یا دل کے پاس

وائے حسرت جب شرر وہ لاش پر آئے کہا
دو گھڑی بیٹھے نہ اک دن ہائے ہم تم ملکے پاس

## ش

کر رہا ہے مرے جگر کی تلاش
دیکھنا تیر فتنہ گر کی تلاش

دوسرے اظہار درد دل منظور
پھر ہوئی ہے پیامبر کی تلاش

غیر کے گھر مین تمکو دیکھ لیا
تمنے دیکھی مری نظر کی تلاش

پھر اٹھے ہاتھ آسمان کی طرف
پھر دعا کو ہوئی اثر کی تلاش

جسکے ہر ہر قدم پہ اُٹھے حشر
ہمکو ہے ایسے فتنہ گر کی تلاش

جا بہی اے نارسائیِ قسمت
میرے نالے کو ہے اثر کی تلاش

لا دوا ہے مرض محبت کا
ہین ناحق سے چارہ گر کی تلاش

بہید کیونکر ملے خدائی کا
کیا بشر اور کیا بشر کی تلاش

دل تو پامال کر چکا ظالم
اب ہوئی ہے مری جگر کی تلاش

ہجر کی شب مجہے شرر کیسی
شام ہی سے ہوی سحر کی تلاش

## ص

درد جگر درد دل کرتے ہین ہر دم خلوص
بن گئی ہمدم تڑپ رکہنے لگا غم خلوص

اشک رواں کس لئے چھوڑکے جاتا ہے تو
رکہتے ہین مجہسے بہت دیدۂ پرنم خلوص

سچ ہے بُری کیون نہون ہم مین بُرائی ہے یہ
غیر سے رکہتے نہین تیری طرح ہم خلوص

آٹھون پہر دل مین ہے کیون اسی برہم کہون
رکہتی ہے مجہسے تری کاکل پرخم خلوص

کسکو یہ اُمید ہے رنجش باہم گھٹے
میرے یہان آئے وہ اور ہو باہم خلوص

جب وہ کسی کا نہین سب سے ہے نفرت اُسے
کس لئے پھر یار سے رکہتا ہے عالم خلوص

ہوش مین رہنا ذرا اسکو نہ کرنا خفا
تمکو مبارک شرر یار سے باہم خلوص

## ض

تمہین بتاؤ کہ دیکہین کیونکہ تمہارا ہم آفتاب عارض
فروغ عارض کا ہے وہ عالم کہ بنگیا ہے نقاب عارض

نکلکے خط کیون گہٹے یہ جوبن رہے ہمیشہ یہی لڑکپن
خدا دکہائے نہ زندگی بہر مجہے ترا انقلاب عارض

وصال کی شب مین جتنے بوسے دیے ہین گن گنکے تمنے عارض
سمجھ لو جب جا ہو سب لکھا ہے ورق پہ دلکے حساب عارض

نہین ہے پردے مین حسن جانان غضب تھا یہ ہے دم نقاب
کہانسے پیدا کرے ہماری نگاہ مشتاق تاب عارض

وہ دو گھڑی دن سے سو رہے ہین پڑی ہے زلف سیاہ منہ پر
چھپا ہے بدلی مین آج گویا قریب شام آفتاب عارض

غرور اتنا عبث ہے ظالم بہار خوبی ہے چند روزہ
ہمیشہ ہرگز نہین رہیگا تیرا حسن و شباب عارض

کبھی تو آ سنے دیو غیرت گل کبھی بہار گلاب و نسرین
کئے ہین شہور گلشنون مین صبا نے کیا کیا خطاب عارض

خیال ہے خطہ منہ نشین ہے شبیہ ہر دم ہے ساتھ دمکے
بلا سے ہین نامراد آنکھین یہ دل تو ہے کامیاب عارض

ابھی تو نام خدا ہین کمسن نمود خط کا نہین نشان ہی
بیاض خورشید کیطرح ہے تمام سادی کتاب عارض

یہ شمع فانوس انجمن ہے کہ شعلہ ہے برق ابر کا ہے
چھپا کے چھپتی نہین تجلی نقاب کیا ہو حجاب عارض

عزیز کیون ہو نہ مردمک کو کہ کلک قدرت کی ہے نشانی
شرر اسے تم نہ خال سمجھو ہے نقطہ انتخاب عارض

ہاں اونسے واسطہ ہے نہ فریاد سے غرض
دن رات ہے ہمین تو تری یاد سے غرض

آنکھونکو تیری دید کا لپکا ہے رات دن
ہر دم ہے میرے دل کو تری یاد سے غرض

اسکی بلا سے کوئی مرے اس سے بحث کیا
ظالم کو طرز جور کی ایجاد سے غرض

تیر نگاہ یار نے مجھکو کیا تمام
خنجر کا اب نہ خوف نہ فریاد سے غرض

سودا ہوا ہے جبسے قد یار کا ہمین
کچھ سرو سے ہے کام نہ شمشاد سے غرض

نقشہ کھچا ہوا ہے مرے دل مین یار کا
مانی کی ہے تلاش نہ بہزاد سے غرض

مطلب نہ کوہ سے ہے نہ جنگل مین اپنا کام
مجنون سے واسطہ ہے نہ فرہاد سے غرض

دیکھو شرر کے دل مین ہین حسرتین تمام
نکلی نہ ایک اس ستم ایجاد سے غرض

## ط

سر کو دیوار سے گردن کو ہے تلوار سے ربط / دل ناشاد کو ہے آہ شرربار سے ربط

چشم فتّان کا تصور ہے دل مفتون کو / ایک بیمار کا ہم پاتے ہین بیمار سے ربط

ساری دنیا سے عداوت نہین اچھی ظالم / دشمنی چاہیے دو چار سے دو چار سے ربط

تیرے شیدا کا عجب ڈہنگ رہا کرتا ہے / کبھی دیوانہ سے الفت کبھی ہشیار سے ربط

کوئی تدبیر ہو ایسی کوئی صورت ایسی / آرزو نکلے مرے دل کی ترے یار سے ربط

کیون محبت ہی مرے دلکو تری زلفون سے / کہ مسلمان کو ہوتا نہین کفار سے ربط

یاس و غم رنج و محن درد و قلق ہمدم ہین / آج کل اپنا بڑہا ہی انہین دو چار سے ربط

یہ بہی قسمت کی ہے خوبی کہ ہو نفرت مجھسے
اور ہو اے شرر اُس شوخ کا اغیار سے ربط

## ظ

ہم بشر ہین نہین رہ سکتے خطا سے محفوظ / ہان ترے فضل کے باعث ہین سزا سے محفوظ

یا الٰہی نہ مٹین داغ محبت دل سے / یہ مرے پھول رہین گرم ہوا سے محفوظ

تجھکو بیدادگری مین ہے سلیقہ اچھا / کوئی انسان نہین تیری جفا سے محفوظ

جان لیکر ہی ٹلی کہپ گئی دل مین جسکے / چاہیے سبکو رہین اسکی ادا سے محفوظ

چشم بد دور لڑکپن کی شرارت ہی ابہی / آپکا عہد جوانی ہے حیا سے محفوظ

نظر بد کی ہوا تک نہین جانے پاتی / رخ روشن ہے تجلی کی ردا سے محفوظ

آتشین آہ کا جو نکلا ہے بلا کا جہونکا / تم ہمیشہ رہو اِس گرم ہوا سے محفوظ

جال آفت کا ہی یہ زلف پریشان تیری / مرغ دل کیا رہے اِس دام بلا سے محفوظ

لن ترانی کے نہ جہیلے کبھی صدمے مینے / کان میرے ہین ابہی ایسی صدا سے محفوظ

اب نہ ہوا مین نہین داخل جو خطا ہوتی ہی
آسرا ہے مجھے بخشش کا تری رحمت سے
جسکے ہاتھون نہین ایمان کی پروا تجکو
ہاتھ قاتل سے کہون رنگین ہوے میرے

ملے جنون تیری بدولت ہون سزا سے محفوظ
دل بغل مین ہے غم روز جزا سے محفوظ
کہتے ہین کیون نہ رہون ایسی وفا سے محفوظ
یا الٰہی یہ رہین بار حنا سے محفوظ

کیون شرر زعم اسی پر تہا یہ کیا حال ہوا
رہ سکا ہوش نہ اس بت کی ادا سے محفوظ

## ع

دیکھتے ہی کیا انداز معشوقانہ شمع
جلکے کہتا ہے یہی سب سے ہر اک پروانہ شمع
ڈر کے مارے مین آتے کانپتی ہین بجلیان
رات کیا حسرت کی صحبت تھی کہ ہم روتی رہی
اٹھتے ہی رنگ دوئی تھے عاشق و معشوق ایک
وہ چمک ہے آگ کی اور یہ حسن کا نور ہے
تجکو ہے کس بات کا غم تجسکو کسکا رنج ہے

خاک ہو غیرت سے جسکے صورت پروانہ شمع
کاش سن لیتی ہمارے درد کا افسانہ شمع
کس طرح روشن کریگی میرا ظلمت خانہ شمع
اور سوز عشق کا کہتی رہی افسانہ شمع
شمع پروانہ ہوئی اور ہوگیا پروانہ شمع
آبرو کیا پائے پیش عارض جانانہ شمع
جل رہی ہے شام سے کیون آج مایوسانہ شمع

عشق مین جسکے شرر دل خاک جلکر ہوگیا
وہ ستمگر قبر پر میری کبھی لایا نہ شمع

## غ

لالے کا کیا دکھاتی ہے فصل بہار داغ
اے ماہ میرا تو دل پہ داغ دیکھ تو

صدقے ہین میرے ناخونپہ ایسے ہزار داغ
تجھ مین ہے ایک داغ تو مجھ مین ہزار داغ

محشر مین کیا حساب بتاؤن مین ای خدا
جب بیشمار جسم ہین جب بیشمار داغ

یہ داغ کب ہین پھول ہین اے آتش فراق
میرے جگر کے اور ذرا تو ابھار داغ

سوزِ نہان لحد مین مرے کام آگیا
لاکھون چراغ بنگئے زیرِ مزار داغ

جو کچھ تھا دل مین آتش پنہان سے جل گیا
اب حکم ہو تو پیش کرے جان نثار داغ

اترا رہا ہے پیر فلک ایک چاند پر
بہتر شرر کے دل مین ہین اس سے ہزار داغ

# ف

دل کھچ رہا ہے اک بت گلفام کی طرف
آنکھین لگی ہوئی ہین مری بام کی طرف

مین خوب جانتا ہون نشیب و فرازِ عشق
آغاز مین خیال ہے انجام کی طرف

گو خم لنڈھائے مینے مگر حرص ہی وہی
شیشہ ہے دل مین اور نظر جام کی طرف

بیساختہ دھوان مرے دل سے نکل گیا
دیکھا جو مینے زلف سیہ فام کی طرف

قاصد بتا کہ اسنے دیا تجھکو کیا جواب
تھا التفات بھی مرے پیغام کی طرف

ہمت سے مینے جھیلی ہین لاکھون مصیبتین
مائل ہوا نہ دل کبھی آرام کی طرف

گردش کیکی آنکھہ کی ہر دم ہی دھیان مین
کیا ہو خیال گردش ایام کی طرف

جامہ دری کا شغل ہے جب سے ہوا ہی ہوش
مصروف رات دن ہون اسی کام کی طرف

رہ رہ کے یاد آتی ہے وہ زلف اے شرر
دل میرا کھچ رہا ہے اسی دام کی طرف

# ق

مدعی ہونگے تری رسم وفا کے عاشق
ہم فقط ہین ترے انداز و ادا کے عاشق

گلشن دہر مین ثابت قدمی ہے شیوہ — ہم وہ بلبل ہین کہ ہین بوے وفا کے عاشق
تجکو بیفائی مین اک لاگ ہے حالانکہ رقیب — نہ تری چاہ کے بندے نہ جفا کے عاشق
ناز کرتے ہین اسی بات پہ سب خیر طلب — میرے سرکار ہین اپنے رفقا کے عاشق
ایک ہی عشق مجازی و حقیقی سچ ہے — بت کے عاشق ہی تو ہوتے ہین خدا کے عاشق
غیر نے ہاتھ مین مہندی جو لگالی اُسکے — خون دل پینے لگے رنگ حنا کے عاشق
موت مانگی تو کہا اُسنے بگڑ کر مجھسے — چھوڑ کر مجکو ہوے آپ قضا کے عاشق
دل مرا توڑ کے وہ سنگ ستم سے بولے — ہم تو ہین بس اسی شیشے کی صدا کے عاشق

اے ثمر نظر سب کو صفا سے ہلکی
ہم نہ بیداد کے شاکی نہ وفا کے عاشق

## ک

آنکھ نہ اٹھے گی ادہر آپکی سیون کب تک — سکھ نہ زخمون سے پہلے گا مرا گلشن کب تک
ہے یہی برق نگاہی جو تری اے ظالم — اسکے شعلون سے بچے گا مرا خرمن کب تک
خاک مین بہی تو ملا کر نہین دیتا آرام — یونہی پیسے گا ہمین چرخ کا جوبن کب تک
سوچ تو جی مین کہ پہر بہی پسیجے ہین کہین — دل ناشاد خیال بت پرفن کب تک
گردش بخت سیہ کا ہے تصدق وحشت — دیکھئے اب یہ پہرائے ہمین بن بن کب تک
کیا نہ پہنچین گی اڑین گی جو لہو کی چھینٹین — دیکھین آلودہ نہو گا ترا دامن کب تک
کچھ دنون سیر حرم کی بہی تو کر لینے دے — سجدے مندر مین کئے جاؤن برہمن کب تک
تنکے چن چن کے بنایا ہے ہر روز نیا — کوئی بلبل کا اُجاڑیگا نشیمن کب تک
اے تو للہ مری قبر پہ آکے ہنس دو — خالی پہولون سے رہے گا مرا مدفن کب تک
نالہ ہاے دل محزون نے ہوا باندہی ہے — دیکھنا ہے کہ پڑی رہتی ہے چلمن کب تک

مدعا سے دل بتایا بس سنو گے کس دن
اتنا کہدو کہ رہیگا یہ لڑلین کب تک

باتین سب مجھے منظور مگر یہ تو کہو
نگہ قہر رہیگی مری دشمن کب تک

زلف کالے کی تمکو نہین ملتا دلسے
کیون شرر تمکو ڈسے جائیگی ناگن کب تک

غرض کیا آئے راز دل زبان تک
نہ کھلنے پائے ممکن ہو جہان تک

چمن مین کس مپرسی ہی بیان تک
کہ بجلی بھی نہ آئی آشیان تک

اٹھایا لوٹتا آنسو کی صورت
چلا آیا ہون تیرے آستان تک

کچھ آخر رنج کی بھی انتہا ہے
کہان تک لے دل غمگین کہان تک

خدا جانے خدا کا گھر ہے کیسا
نہ پہنچا وہ جو جا پہنچا وہان تک

وہ کہتے ہین ستائینگے ترا دل
ستایا جائیگا ہمسے جہان تک

تمہارے ہجر کی شب اک ہمین کیا
گنا کرتا ہے تارے آسمان تک

شرر شرط وفا یہ ہے کہ ہرگز
نہ آئے یار کا شکوہ زبان تک

## گ

پھولون کو کب ملا ہے رخ دلربا کا رنگ
گلزار کو نصیب کہان اِس ادا کا رنگ

تم آگئے تو جانسے جانے لگا مین کیون
ایسا ہوا تو خاک بچے گا قضا کا رنگ

چرخ برین پہ رنگ شفق کب ہے آشکار
چمکا ہے خون بنکے شہید جفا کا رنگ

آئی ہے گال چھوکے کسی گلعذار کے
کچھ دیکھتا ہون اور ہی باد صبا کا رنگ

اُس سے وفائے عہد کا اُمیدوار ہون
پھیکا ہے جسکے سامنے طرز وفا کا رنگ

کیا آرہا ہے وہ مری پرسش کیواسطے
فق ہوگیا ہے کیون رخ پیک قضا کا رنگ

ہوتا نہین ہی کچھ بھی اثر میری چاہ کا
دشمن جما گیا ہے وہان کس بلا کا رنگ

نالے فراقِ یار مین بیکار ہو گئے
کچھ بھی نہ جمسکا مری آہ و بکا کا رنگ

جوبن اب اور ہے شبِ تارِ فراق کا
نکھرا ہے دودِ آہ سے کالی بلا کا رنگ

بوے وفا کی طرح اُڑا آنکھون دیکھتے
اپنی ترقیون پہ شررؔ اقربا کا رنگ

## ل

دمِ خرام دوپٹہ ذرا سنبھال کے چل
یہ شوخیان ہین جو ہمراہ انکو ٹال کے چل

ہزارون بانسے جاتے ہین دیکھ بھال کے چل
خدا کے واسطے منہ پر نقاب ڈال کے چل

عدم کا قصد ہے یہ بھی کہین نہ ساتھ چلے
دلِ حزین شبِ غم کی بلا کو ٹال کے چل

جھکا کے شرم سے سر بے چھری حلال نکر
حیا کو ٹال کے گردن کا خم نکال کے چل

لچک کمر مین نہ آجاے قتل گاہ مین تو
سنبھل کے آپ بھی تلوار بھی سنبھال کے چل

عدو سے راہ مین یہ بے حجابیان کیسی
کبھی تو شرم سے آنچل کو منہ پہ ڈال کے چل

لگین نہ ٹھوکرین کشتون کی پاے نازک مین
قدم سنبھال کے رکھ راہ دیکھ بھال کے چل

خدا کا سامنا میدانِ حشر تو نازک
ہمارے دوش پہ بارِ جفا کو ڈال کے چل

مژہ کی یاد مین جب مین گیا سوے صحرا
صدا یہ آئی کہ کانٹے ہین دیکھ بھال کے چل

کبھی سنی ہی مری بات کیا غرض مجھکو
جواب کہون کہ دوپٹہ کو منہ پہ ڈال کے چل

ہمارا ہی جوشِ تمنا سے ہے بہت بھاری
کہین نہ راہ مین گر جاے دل سنبھال کے چل

سوال سے دلِ راحت طلب وہ چڑتے ہین
جو اِس گلی مین ہی چلنا تو بے سوال کے چل

نہ جا خدا کے یہان بوجھ لیکے دیکھ شررؔ
یہ بارِ جرم یہین اپنے سر سے ٹال کے چل

نہ ہے درد دل لب پہ لانے کے قابل
نہ اپنی مصیبت سنانے کے قابل

بس اک میرے ہی دلکو سمجھا ہی تونے
جلانے کے لایق مٹانے کے قابل

رہینگی ہمین یاد تیری جفائین
یہ باتین نہین بھول جانے کے قابل

سر راہ جو کچھ کہا اسنے مجھکو
وہ باتین نہین لب پہ لانے کے قابل

سمجھا ہے کہ مجھ مین نہین کچھ لیاقت
زمانے مین تم ہو زمانے کے قابل

ہمین بھی تو اے نخل گلزار ہستی
کوئی شاخ دے آشیانے کے قابل

دم عرض مطلب وہ بولے بگڑکر
کہ جا تو نہین منہ لگانے کے قابل

دیا دل خدا نے ترے غم کے لایق
ملا سر ترے آستانے کے قابل

مین کیا قبر سے اٹھون اے اہل محشر
کہان یہ مرا منہ دکھانے کے قابل

شرر انکا شکوہ خدا سے نکرنا
یہ باتین ہین سب بھول جانے کے قابل

حرم مین بہت پی شراب اول اول
کمایا یہ ہمنے ثواب اول اول

جواب بات تک میری سنتے نہین وہ
مروت مین تھے انتخاب اول اول

ہوئی عادت ضبط غم رفتہ رفتہ
محبت مین تھا اضطراب اول اول

ستم ہین نگاہین قیامت ادائین
غضب تھا رخ بے حجاب اول اول

جو ہم بات کرتے تھے تم مثل گیسو
نہ کھاتے تھے یون پیچ و تاب اول اول

شب وصل کی یاد ہین سب ادائین
خصوصاً الٹنی نقاب اول اول

ہوا انکو جب شوق مشق ستم کا
مجھی کو کیا انتخاب اول اول

بڑی قدر دانی مری عشق نے کی
دیا مجھکو مجنون خطاب اول اول

شرر اب ضعیفی مین زاہد بنے ہین
بہت پی چکے ہین شراب اول اول

ارے ظالم مرے بے موت مر جانیسے کیا حاصل
جو تجھپر جان دے اسپر ستم ڈھانیسے کیا حاصل

مرے گھر آکے جب کہتی ہو رہ جانیسے کیا حاصل
ذرا اتنا تو سوچو دل مین بھر آنیسے کیا حاصل

اگر مجسے خفا ہو وصل کی شب سو رہو چپکے
کہین جانا نہین تمکو تو گھر جانیسے کیا حاصل

ہماری زلفون کو دیکھکر دشمن بھی کہتے ہین
بھری محفل سے اک بیکس کے اٹھوا دینیسے کیا حاصل

بجز رنج و الم کچھ بھی نہین ملتا جہان تجکو
دل نادان سمجھ تو پھر وہان جانیسے کیا حاصل

عدو کے حال سے واقف ہین پھر انجان بنتے ہین
سمجھکر جو نہ سمجھے اسکو سمجھانیسے کیا حاصل

اگر قسمت مین ملنا ہی تو وہ ملجائیگا اے دل
تڑپنے لوٹنے دن رات گھبرانیسے کیا حاصل

ٹ کی ہمکو جنت مین ترا کہنا بجا زاہد
جہان ساقی نہو وہ ایسے میخانیسے کیا حاصل

ابھی کچکر چلے آئین گے وہ جذب محبت سے
مگر ہمدم نہین یون کھینچ بلوانے سے کیا حاصل

قلق سے اور بڑھتی ہی تمنائے قلق اے دل
اگر سیری نہین ہوتی تو غم کھانیسے کیا حاصل

مگر جب سنایا قصۂ غم وہ بگڑ بیٹھے
کہ ہم سب سن چکے اب حال دہرانیسے کیا حاصل

تم آکر قتل کر ڈالو کہ جھگڑا ختم ہو جائے
سلام غیر ہر اک خط مین لکھوانیسے کیا حاصل

جو میرا دل چرا کر لے گیا معلوم ہی مجھکو
کسیکا نام چوری مین نکلوانیسے کیا حاصل

خدا سے مانگئے آرام اٹھو دار فانی سے
شرر دنیا مین رہکر رنج و غم کھانیسے کیا حاصل

## م

کس منہ سے منہ کو پھیر لین رسم وفا سے ہم
لائے ہین مانگ کر یہ مقدر خدا سے ہم

میرے شکست دل کی صدا بے اثر نہ تھی
کہتے ہین وہ کہ چونک پڑے اس صدا سے ہم

پہلے ہمین تھے غیر بھی اب ہو گئے شریک
تنگ آگئے ہین آپکی مشق جفا سے ہم

چھوڑن کو تو نے حسن یہ مغرور کر دیا
اتنا ضرور عرض کرینگے خدا سے ہم

بے غنسے ہمارے درد کا چارہ کرینگے کیا
اچھے کبھی نہونگے کسیکی دوا سے ہم

کلیان ہین جتنی شہر کی مشہور سب مین ہین
مشق جفا سے آپ تو طرز وفا سے ہم

کہتے ہین مر بھی جا کہین جھگڑا تمام ہو
تنگ آ گئے ہین روز کی آہ و بکا سے ہم

ہوتی اگر بتون کے تعلق سے کچھ خبر
تھوڑی خودی بھی مانگ کر لاتی خدا سے ہم

کچھ بھی تجھے خبر شتر رشتہ جان کی ہے
اتنا کبھی کہین گے دل مبتلا سے ہم

بیوفا تجھ سے روٹھ جائین ہم
یہ طبیعت کہان سے لائین ہم

یہ غرض ہے ترے تغافل کی
جان سے عاشقی مین جائین ہم

یہی اچھا ہے موت آ جائے
سب بلاؤن سے چھوٹ جائین ہم

غیر پہ کیون ہو اُسکا لطف و کرم
جسکے ظلم و ستم اٹھائین ہم

رنج اور رنج بھی جدائی کا
جان اب کس طرح بچائین ہم

روکتا ٹوکتا ہے کیون دربان
راستہ ہے تو کیون نہ آئین ہم

ہر جگہ آسمان ہے موجود
کونسی سرزمین پہ جائین ہم

اُنکی آنکھون پہ کیون نظر ڈالین
سوتے فتنے کو کیون جگائین ہم

تیری رحمت کی جانچ کرنی ہے
اس لئے کرتے ہین خطائین ہم

درد اور درد بھی محبت کا
ڈھونڈتے پھرتے ہین دوائین ہم

اے بتو سامنے نہ پڑنا تم
سامنے جب خدا کے جائین ہم

وقت آخر جفا برت کے نہ اُٹھ
بے وفا کر چکے وفائین ہم

کوئی مونس نہین رہا ہے شتر
درد اپنا کسے سنائین ہم

کس طرح چھوٹ سکین تری زلف دوتا سے ہم
تدبیر کیا کرین کہ رہا ہون بلا سے ہم

ہمسے کھچے جو حشر مین پھر ہمکو دیکھنا
تم ہل گئے تو کچھ نہ کہین گے خدا سے ہم

پامال کرکے خاک مین ہمکو ملا دیا
فریاد ان بتون کی کرین گے خدا سے ہم

سچ تو ہے یہ کہ جان چھڑا کر چلے عدم
کافر ترے کرشمۂ ناز و ادا سے ہم

ان آشنایون سے خدا آشنا ہوا
اچھا ہوا ملے بتِ نا آشنا سے ہم

اُس خال کا خیال شبِ ہجر یادِ زلف
پیچھا چھڑائین کہئے تو کس کس بلا سے ہم

دشمن اب انتہا کا وہی بنگیا شرر
کھنچے ہوے تھے دوست جسے ابتدا سے ہم

مجبور ہین کہ ہل نہین سکتے عدو سے ہم
محروم لطفِ یار ہین کس اپنی خو سے ہم

صد شکر کامیاب ہوے امتحان مین
تمپر ہوے نثار تری آرزو سے ہم

انکار وصل ہی سہی منہ کھول تو ذرا
مطلب نکال لینگے تری گفتگو سے ہم

یارب عطا ہو طاقتِ گفتار پھر وہی
کچھ حال دل کہینگے بتِ تندخو سے ہم

سچ ہے تلاشِ یار نہ تھی اک عذاب تھا
لاکھون مصیبتون مین گھرے جستجو سے ہم

کیون گھٹ رہی ہی خلوتِ دل مین پڑی ہوئی
پوچھین گے یہ ضرور کبھی آرزو سے ہم

کہتے ہین پھول باغ کے اُس گلعذار سے
نا آشنا نہین ہین تری رنگ و بو سے ہم

چھالون کو دیکھ خار بیابان نہ چھیڑنا
لائے ہین انکو ڈھونڈ کے کس جستجو سے ہم

نشہ مین ہم شراب سے دھوتی ہین ہاتھ منہ
پڑھتے ہین اب نماز نرالے وضو سے ہم

افسوس عید اور وہی تشنہ کامیان
سر پھوڑ لین گے آج تو ساقی سبو سے ہم

صحرا کی خاک چھان کے برباد ہو گئے
چکر مین پڑ گئے ہین تری جستجو سے ہم

تارِ نظر سے آپ جو ٹانکے لگائین گے
پائین گے لطف زخم جگر کے رفو سے ہم

منظور ہے عتاب کا پہلو نکالنا
یہ پا گئے ہین آپ کی اِس گفتگو سے ہم

ظاہر مین دوست بنکے ستم خوب ڈھا گیا
واقف ابھی ہوے تھے نہ دشمن کی خو سے ہم

غیر سے ہمارے درد کا چارہ کرینگے کیا
کلیاں ہین جتنی شہر کی مشہور سب مین ہین
کہتے ہین مر بھی جا کہین جھگڑا تمام ہو
ہوتی اگر بتون کے تعلق سے کچھ خبر

اچھے کبھی ہونگے کسیکی دوا سے ہم
مشق جفا سے آپ تو طرز وفا سے ہم
تنگ آ گئے ہین روز کی آہ و بکا سے ہم
تھوڑی خودی بھی مانگ کر لاتی خدا سے ہم

کچھ بھی تجھے خبر شرر رشتہ جان کی ہر
اتنا کبھی کہین گے دل مبتلا سے ہم

بیوفا تجھسے روٹھ جائین ہم
یہ غرض ہے ترے تغافل کی
یہی اچھا ہے موت آ جائے
غیر پر کیون ہوا اسکا لطف و کرم
رنج اور رنج بھی جدائی کا
روکتا ٹوکتا ہے کیون دربان
ہر جگہ آسمان ہے موجود
انکی آنکھون پہ کیون نظر ڈالین
تیری رحمت کی جانچ کرنی ہے
درد اور درد بھی محبت کا
اے بتو سامنے نہ پڑنا تم
وقت آخر جفا برت کے نہ اٹھ

یہ طبیعت کہان سے لائین ہم
جان سے عاشقی مین جائین ہم
سب بلاؤن سے چھوٹ جائین ہم
جسکے ظلم و ستم اٹھائین ہم
جان اب کس طرح بچائین ہم
راستہ ہے تو کیون نہ آئین ہم
کونسی سرزمین پہ جائین ہم
سوتے فتنے کو کیون جگائین ہم
اس لیئے کرتے ہین خطائین ہم
ڈھونڈتے پھرتے ہین دوائین ہم
سامنے جب خدا کے جائین ہم
بے وفا کر چکے وفائین ہم

کوئی مونس نہین رہا ہے شرر
درد اپنا کسے سنائین ہم

کس طرح چھٹ سکین تری زلف دوتا سے ہم
تدبیر کیا کرین کہ رہا ہون بلا سے ہم

ہے ہے کھچے جو حشر مین پھر ہمسکو دیکھنا
تم رل گئے تو کچہ نہ کہین کے خدا سے ہم

پامال کرکے خاک مین ہمکو ملا دیا
فریاد ان بتون کی کرینگے خدا سے ہم

سچ تو ہے یہ کہ جان چرا کر چلے عدم
کافر ترے کرشمۂ ناز و ادا سے ہم

ان آشنائیون سے خدا آشنا ہوا
اچھا ہوا ملے بت نا آشنا سے ہم

اُس خال کا خیال شب ہجر یاد زلف
پیچھا چھڑائین کہئے تو کس کس بلا سے ہم

دشمن اب انتہا کا وہی بنگیا شرر
سمجھے ہوئے تھے دوست جسے ابتدا سے ہم

مجبور ہین کہ رل نہین سکتے عدو سے ہم
محروم لطف یار ہین بس اپنی خو سے ہم

صد شکر کامیاب ہوے امتحان مین
تمیز ہوئے نثار بڑی آرزو سے ہم

انکار وصل ہی سہی منہ کھول تو ذرا
مطلب نکال لینگے تری گفتگو سے ہم

یارب عطا ہو طاقت گفتار پھر وہی
کچھ حال دل کہینگے بت تند خو سے ہم

سچ ہے تلاش یار نہ تھی اک عذاب تھا
لاکھون مصیبتون مین گھرے جستجو سے ہم

کیون گھٹ رہی ہی خلوت دلمین پڑی ہوئی
پوچھین گے یہ ضرور کبھی آرزو سے ہم

کہتے ہین پھول باغ کے اُس گلعذار سے
نا آشنا نہین ہین تری رنگ و بو سے ہم

چھالون کو دیکھ خار بیابان نہ چھیڑنا
لائے ہین انکو ڈھونڈ کے کس جستجو سے ہم

نشہ مین ہم شراب سے دہوتے ہین ہاتھ منہ
پڑھتے ہین اب نماز نرالے وضو سے ہم

افسوس عید اور وہی تشنہ کامیان
سر پھوڑ لین گے آج تو ساقی سبو سے ہم

صحرا کی خاک چھان کے برباد ہوگئے
چکر مین پڑ گئے ہین تری جستجو سے ہم

تار نظر سے آپ جو ٹانکے لگائین گے
پائین گے لطف زخم جگر کے رفو سے ہم

منظور ہے عتاب کا پہلو نکالنا
یہ پا گئے ہین آپ کی اس گفتگو سے ہم

ظاہر مین دوست بنکے ستم خوب ڈھا گیا
واقف ابھی ہوئے تھے نہ دشمن کی خو سے ہم

ہان اپنے ہاتھ سے جو ہمین ذبح تم کرو
لاکھون دعائین دین لبِ زخمِ گلو سے ہم
یہ زخم تیری تیغ کا گویا ہے چاک گل
چھوٹے ہوئے ہین حسرتِ فکرِ رفو سے ہم
کیا قدر کی کہ آپنے تلوون سے ملدیا
اس دل کو لیکے آئے تھے کس آرزو سے ہم

یہ بات بھی نصیب کی خوبی ہے اے شرر
اُس شوخ کی نظر مین ہون گھٹ کر عدو سے ہم

کچھ رہے کس لئے نظرون مین ذرا تول کے تم
دل جو لینا ہے تو لے لو اسے ہنس بول کے تم
مر گئے حسرتِ دیدار مین مرنے والے
ن گئے شربتِ دیدار مین سب گھول کے تم
زاہدو تم تو مرے خون کے پیاسے ٹھیرے
تمکو ملجاؤن تو پی جاؤ مجھے گھول کے تم
آج ہے روزِ جزا غیر کے کرتا ہون گلے
مفت بدنام ہنو اُسکی طرف بول کے تم
سلسلہ ذکرِ محبت کا کہین ختم بھی ہو
کاٹ دو بات مری بیچ مین کچھ بول کے تم
تیرہ بختی کی سیاہی سے ڈرا جاتا ہون
چاندنی رات بنا دو لیے مُنہ کھول کے تم
تمکو کر دیگا رقیبونکا یہ مجمع بدنام
سرِ غنہ مفت بنے جاتے ہو اس غول کے تم
دل سے جلے خاص اسی وقت دعا کرتے ہین
شام کیوقت نہ بیٹھا کرو سر کھول کے تم
جان کہتی ہے کہ لیجاؤ مجھے بے قیمت
دل کی حسرت ہے خریدو مجھے بے مول کے تم
مر گئے خیر سے تلوار کے کھانے والے
جاؤ اب بیٹھ رہو اپنی کمر کھول کے تم

خود بخود ذکرِ عدو چھیڑ دیا ہے اُسنے
آج موقعہ ہے شرر جھینک لو جی کھول کے تم

ن

غمِ ہجران سے ہے بری چیز گھلا جاتا ہون
کانپ جاتا ہون زبانپر اسے جب لاتا ہون
لیجئے اپنا گلا آپ سے کٹوا تا ہون
آج کا نشا دلِ دشمن کا نکلوا تا ہون

نامہ بر خیر سے تو خط بھی نہ لایا اُنکا
ہمسے یہ کہکے گیا تھا کہ اُنہین لاتا ہون

پھر نہ کہنا ترے نالون سے ہے دنیا برہم
[illegible] بھی مین تری محفل سے اُٹھا جاتا ہون

کیا زمانہ تھا لڑکپن کا حیا تھی نہ حجاب
وہ گھڑی اب مین نصیبون سے کہان پاتا ہون

لیکے تا رگِ گل لب مرے تک دی صبا
دل بھر آتا ہے قفس مین تو مین چلاتا ہون

بات کیا ہے ترے دامن مین ہین جتنی کلیان
سب مین اے رشک چمن غیر کی بو پاتا ہون

دل مین رکھتا ہون تری شوخ نظر کی برچھی
کون کہتا ہے کہ مین جور سے گھبراتا ہون

تن بہ تقدیر کہے حال تو کچھ قسمت کا
آج مین سر در دلدار سے ٹکراتا ہون

آتشِ شوق کی لو دل مین بندھی رہتی ہے
شمع سان سوز محبت سے جلا جاتا ہون

[illegible] شبِ وصل
انہین باتون سے تری دیکھ مین گھبراتا ہون

[illegible] مین کہ [illegible]
غیر کے گھر سے پلٹ کر ترے گھر آتا ہون

خیر ہو [illegible] سے مجھے اے پیر مغان
تیرے دروازہ پہ مدت سے مین چلاتا ہون

جذبۂ شوق کا یون حال نہ ہوگا معلوم
آپ ہشیار رہین آج ہی بلواتا ہون

نامہ بر جا کے [illegible] نہ پلٹا اب تک
کہہ گیا تھا کہ ابھی اُنکو لیے آتا ہون

لذتِ زخم بڑہے ہے یہی ارمان دل مین
جی مین آتا ہے کہ رکھ لون مین نمکدان دل مین

تیری چاہت مین نہ سوجھی کوئی صورت ورنہ
سوچ لیتا ہے بڑی دور کی انسان دل مین

ہاتھ باندھے ہوئے محشر مین کھڑی ہین جسکے
جور بیجا سے وہ کیسے ہین پریشان دل مین

نہ ٹھہرنے کی جگہ ہے نہ ٹھکانا کوئی
ہوگا کس طرح ہجوم غم ہجران دل مین

خونِ ناحق کی ندامت کہین چھپ سکتی ہے
آنکھ کہتی ہے کہ قاتل ہے پشیمان دل مین

کیون نکلنے کی مرے دل کو تمنا ہوگی
تم ہو ارمان مین ارمان ہین پنہان دل مین

خلشِ تیر ادا لذتِ پیکانِ جفا
یہ مزے تیری بدولت ہین مری جان دل مین

درد دل درد جگر درد جدائی تیرا
جمع ہین تیری محبت سے یہ سامان دلمین

صاف باطن ہوان سمجھو لونگا اگر آسکی کبھی
مدعا کہنے پہ بھولے سے کہا ہان دلمین

کیون ہو تعبیر سے برہم دل شیدا میرا
تم نہ آؤ صفت خواب پریشان دلمین

آہ سوزان کے شرر اڑ کے جلا دیتے ہین
گو نیا روز لگاتا ہون گلستان دلمین

آنے ہی عہد جوانی تمہین ہوش آئیگا
نہ رہین گے یہ مرے حسرت و ارمان دلمین

کیون بتاؤن مین شرر شعر مری کیسے ہین
آپ منصف ہین سمجھ لین گے سخندان دلمین

جگر تھامے ہوے تیرے جگر افگار بیٹھے ہین
اٹھایا ہے جو اٹھکر درد نے ناچار بیٹھے ہین

خیال یار سے دل کو ہا ہے دیکھکر آنا
یہان تیر جدائی صورت غمخوار بیٹھے ہین

کہان چھوڑا کسیکے گھر کا پیچھا ہمنے مٹ کر بھی
غبار رہگزر بنکر پس دیوار بیٹھے ہین

تجلی سے اگر موسی کو غش آیا تو آنے دے
بہت سے اور تیرے طالب دیدار بیٹھے ہین

ذرا آہستہ بولو غیرت سے سب جان دیدیجیے
ہزارون چاہنے والے پس دیوار بیٹھے ہین

الٰہی خیر ہو رنگ ادا کچھ اور کہتا ہے
وہ کھینچے ابروے خمدار کی تلوار بیٹھے ہین

دیے جاتے ہین بوسے غیر کو ابروے پرخم کے
ہمارے نام پر کھینچے ہوے تلوار بیٹھے ہین

دیا ہے جبسے دل انکو کچھ ایسی اپنی حالت ہی
یہان بیکار بیٹھے ہین وہان بیکار بیٹھے ہین

وہ آنکھین زیر ابرو دیکھکر یہ سوچ رہتا ہے
الٰہی کیون تہ شمشیر دو مے خوار بیٹھے ہین

جو آتا ہے زبان پر حرف مطلب کاٹ دیتے ہین
خدا رکھے وہ بنکر آج خود تلوار بیٹھے ہین

ہمارا کیا ہے دنیا کی کوئی حسرت نہین باقی
عدم کو آج چلنے کے لئے تیار بیٹھے ہین

شرر ہرگز چمک کر شعر تم پڑھنا نہ جلسے مین
ادب جانے نہ پائے ہاتھ سے سرکار بیٹھے ہین

ستم پر اُدھر وہ کمر باندھتے ہین
وفا کی ہوا ہم ادھر باندھتے ہین

یہ کیا ہو رہا ہی کہ مرغانِ گلشن
گلستان سے رختِ سفر باندہتی ہین

حسینون کو اللہ نے دیدے ہین
وہ جلوے جو سب کی نظر باندہتی ہین

کہان ہی کسیکی کمر کسنے دیکھی
غلط ہم خیالِ کمر باندہتی ہین

محبت ترے ہاتھ ہے لاج میری
پئے امتحان وہ کمر باندہتی ہین

حسینون کو ہوتی ہی دولت کی خواہش
گرہ مین سبھی پھول زر باندہتی ہین

مری تیغ آہ رسا کا یہ ڈر ہے
فلک مہر و مہ کی سپر باندہتی ہین

چمن سے نہین تاب پرواز شاید
رگِ گل سے بلبل کے پر باندہتی ہین

وہ کیا ڈہونڈہتی ہین مرا دل کہ جوڑا
ادہر کھولتی ہین ادہر باندہتی ہین

لگاتی ہی تلوار کب موج دریا
یہ گرداب ناحق سپر باندہتی ہین

الٰہی ہماری وفا مین اثر دے
وہ ترکِ جفا پر کمر باندہتی ہین

جو ہر وقت خاموش رہتے ہین شاید
تصور کسیکا شرر باندہتی ہین

ادہر غیر دلسے انکے عہد و پیمان ہوتی جاتی ہین
ادہر ناکامیون کے ساز و سامان ہوتی جاتی ہین

وہان غیرو نپہ انکی مہربانی بڑہتی جاتی ہی
یہان ہم پائمالِ یاس و حرمان ہوتی جاتی ہین

نہ کچھ آچلا شاید مرے جوشِ محبت مین
کہ وہ اپنی جفاؤن پر پشیمان ہوتی جاتی ہین

سکہاتی ہی جوانی انکو انداز جفا ہردم
محبت مین شادی کے سامان ہوتی جاتی ہین

ہوا ایسی چلی ہے آجکل باغِ محبت مین
کہ ٹکڑے ہر طرف جیب و گریبان ہوتی جاتی ہین

زرا آئینہ دیکھو ہو چکا اب سوگ دشمن کا
غضب ہی گیسوؤن پر خم پریشان ہوتی جاتی ہین

کہان پیتے ہین یہ آنسو لہو کے گھونٹ پیتے ہین
اب اپنے ضبط سے ہم خود پشیمان ہوتی جاتی ہین

کہا جب مینے تم ستمگر ہوتے جاتے ہو
تو کس انداز سے بولے کہ ہان ہان ہوتی جاتی ہین

شعر سنتے ہین جب دم شعر اچھے لطف آتا ہی

خدا کا شکر ہے ہم بھی سخندان ہوتے جاتے ہین

کیا کیا گلون کے صدمے بلبل کی جان پر ہین
دن رات چیختی ہے کانٹے زبان پر ہین

ظلم و ستم تمہارے جو میری جان پر ہین
اچھا تمہین بہت [illegible] و کسکی زبان پر ہین

ہرچند وہ یہان ہین مصروفِ خوابِ راحت
تاہم عدو کے قصے اُنکی زبان پر ہین

تیغِ جفا سے تیری مرنا بھی زندگی ہے
اُمید کے نتیجے سب امتحان پر ہین

ملجائیگا خدا بھی ڈھونڈھے سے وہ تو کیا ہین
ہمسے کہان چھپین گے کیا آسمان پر ہین

ظالم تری ادائین لائین گے گل کہان سے
لاکھون چمن تصدق اس آن بان پر ہین

اورون پہ بھی نگاہین پڑنے لگی ہین اُنکی
اب دشمنون کے صدمے دشمن کی جان پر ہین

بلکسن جمال تیرا بدنام کر رہا ہے
پردے مین تو [illegible] جلوے سے [illegible] پر ہین

جب ہے مزہ مجھے بھی ملجائین دو گھڑی کو
قصور سب سے وہ [illegible] جو پاسبان پر ہین

ہو ساغرِ محبت روزِ ازل پیا تھا
اُسکے مزے ابھی تک سوکھی زبان پر ہین

رسوا ہوا ہے تو خود سب کو زبان دیکر
تیری بنائی باتین سب کی زبان پر ہین

تیرے ہی عکسِ رخ سے دونون چمک رہے ہین
یہ چاند اور سورج جو آسمان پر ہین

آہِ شرر نے جاکر یہ گل کھلادیے ہین
پیشِ نگاہ تارے کب آسمان پر ہین

اگر آجائے قسمت سے بتِ بے پیر پہلو مین
قیامت کے مزے لوٹے دلِ دلگیر پہلو مین

جگر کو ذوق مژگان کا ہے دل کو شوق ابرو کا
ادھر ہے تیر پہلو مین اُدھر شمشیر پہلو مین

یہ کیا سوجھی ہے کیون ذکرِ عدو سے جی جلاتے ہو
یہ کیون چھیڑی ہے تمنے بیٹھکر تقریر پہلو مین

جب آئے ہو تو کچھ باتین کرو مجھسے ہنسو بولو
یہ تم پہلو مین بیٹھے ہو کہ ہے تصویر پہلو مین

ہمارا دل محبت مین تمہاری رنگ لائیگا
جلاؤ گے تو بنجائیگا یہ اکسیر پہلو مین

وہ ہم آغوشیِ باہم کی لذت خاک کرنیکو
چھپا لیتے ہین اکثر غیر کی تصویر پہلو مین

لبِ سوفار کے دل سے تڑپ کر لے لیے بوسے
اگر بیٹھا کبھی آ کر کسیکا تیر پہلو مین

لیے پھرتا ہون رسمِ عشق کا نقشہ دکھانیکو
دلِ بیتاب ہاتھون پر تری تصویر پہلو مین

خوشی سے خود چلا آئے یہ کیا آ نہین آ نہ ہو
بہانے سے اگر آیا بتِ بے پیر پہلو مین

سوادِ خط سے سودا ہے دلِ وحشی کا درمان ہو
جو ہاتھ آ جائے رکھنے کو تری تحریر پہلو مین

یہ خلوت ہو جہان لو کام شوخی سے ہو ہنسو بولو
بتاؤ تو بنے بیٹھے ہو کیون تصویر پہلو مین

اگر قسمت عدو کی مجکو ملجاتی تو یہ ہوتا
کہ تمکو کھینچ لاتی خود مری تقدیر پہلو مین

محبت بھی بری شے ہے تڑپ کر دل وہین پہنچا
جو رکھی داہنی جانب تری تصویر پہلو مین

شرر کی جان جاتی ہے نہین تاخیر کا موقع
خدا کو مان آجا او بتِ بے پیر پہلو مین

بلبلین شورِ عبث کرتی ہین گلزارون مین
کب غریبون کی سنی جاتی ہے سرکارون مین

تیر آیا ہے ترا کیا جگر افگارون مین
عیش کا رنگ ہے کیون خون کے فوارون مین

کثرتِ جرم سے یکتا ہون گنہگارون مین
ایسا سودا ہون کہ رحمت ہے خریدارون مین

اب کی ہر روز گھٹائین رمضان مین آئین
تیس دن عید منائی گئی میخوارون مین

اٹھ نہین سکتے جو دنیا سے کبھی اٹھنا چاہین
اتنی طاقت ہی کہان ہے تری بیمارون مین

چل بھی زاہد ابھی دم بھر مین پلٹ آئینگے
آج جلسہ ہے بڑی دھوم کا میخوارون مین

اخگرِ سوز نہان مین ہے غضب کی گرمی
ایسی تیزی نہین دوزخ ترے انگارون مین

آنے والے ہین جو وہ فاتحہ پڑھنے کے لئے
عید ہے غم کے عوض میرے عزادارون مین

میرے ہاتھون مین ہے اعمال کا کچا چٹھا
چپ کھڑا ہون تری رحمت کے طلبگارون مین

زخمیِ تیغِ ادا اٹھتے ہین فتنے کی طرح
کیا قیامت کا اثر ہے تری تلوارون مین

موت پر غیر کی سر پیٹتے دیکھا ہے جنہین
بنکے بت بیٹھے ہین وہ میرے عزادارون مین

آج بازارِ محبت مین پڑی ہے ہلچل
کون یوسف نکل آیا ہے خریدارون مین

دل بیمار کا کیا پڑ گیا سایہ اسیر
کیون تری آنکھ بھی لکھی گئی بیمار نہین

اسکے افشان کی چمک دلمین کہپی جاتی ہے
روشنی ایسی کہان چرخ تری تار نہین

بیوفا کیا مری تربت پہ چڑہانی کے لئے
پھول باسی بھی نہین کوئی ترے ہار نہین

خاک مین تو نے ملایا ہی دل اے ظالم
ہمنے پالا تہا جسے نازکے گہوارہ نہین

آرزو ہے یہی سب جلسے ہون طفیل سرکار
اے شرر عمر گزر جائے رہین پر و نہین

دیکھکر حالت بری وہ کہہ گئے مرتا نہین
اب جو مرجاؤن تو یہ مرنا بھی کچھ اچھا نہین

عمر بھر مینے نظر بھر کر تمہین دیکھا نہین
پھوٹی قسمت کا گلہ ہے تمسے کچھ شکوا نہین

پھیر کر منہ جلد یا قاتل لگا کر دلپہ تیر
ہائے بسمل کا تڑپنا لوٹنا دیکھا نہین

کس سے اٹھ سکتا ہے توبہ غیر کے طعنونکا بار
جان پہ کہیلے ہو ونکا چھیڑنا اچھا نہین

اے ہجوم یاس جا بھی مار تو ڈالا مجھے
کیا ترا ارمان اب بھی خنجر سے نکلا نہین

چشم جوہر ملا خنجر سے کیون دیکھتی ہے دمبدم
جب ترا خنجر ہمارے خون کا پیاسا نہین

موت سے کہدو کہ پھر آنا خدا کیواسطے
وہ نہین آئے ابھی مین جان دیتا نہین

ایک تیر نارسا بھرتے ہی بس کچھ ہو گیا تھا
ہمسے جانبازونکا مرنا آپنے دیکھا نہین

مین نہین مرنے کا ہرگز دور رکھنے سے ترے
کیا مرے آئینۂ دل مین ترا نقشا نہین

کیون کئے جاتے ہو تم اصرار اسکے وصل پر
کیا شرر تمنے مزاج اسکا ابھی سمجھا نہین

ترے وصال کا در پردہ مدعا ہون مین
قبول ہو نہین سکتی وہ التجا ہون مین

مری خموشی ہے شرح کتاب ہستی کی
سخن ہون لفظ ہون معنی ہون مدعا ہون مین

خبر وہ ہون کہ نہین جسکے مبتدا کا پتا
کہین خبر نہین جسکی وہ مبتدا ہون مین

عجیب نقشۂ نیرنگی زمانہ ہون
کہین مرض کہین زحمت کہین دوا ہون مین

خدا کو مان کے کہنا ذرا حذر لگتی ‎ ‎ قصور وار دل مبتلا ہے یا ہون مین

سنور سنور کے بکھرتی ہے ردی دشمن پر ‎ ‎ تمہاری زلف کے انداز دیکھتا ہون مین

نصیب ہوتی ہی ہر روز سیر ملک عدم ‎ ‎ تری کمر کے معما مین سوچتا ہون مین

جگر مین درد تڑپ دل مین آہ ہی لب پر ‎ ‎ غضب مین رنج مین آفت مین مبتلا ہون مین

اگر کسی نے مرا ذکر اُنسے چھیڑ دیا ‎ ‎ تو ہنسکے بولے کہ ہان صورت آشنا ہون مین

تمہارے چہرے سے جسدم نقاب اُٹھتی ہے ‎ ‎ خدا کی شان ان آنکھون سے دیکھتا ہون مین

بگاڑ مین بھی ہین سینے کی صورتین پیدا ‎ ‎ اسی ادا پہ تو ظالم کی مرمٹا ہون مین

نگاہ ناز تری تیر سے دلسے کہتی ہے ‎ ‎ پھری ہوا تیر ہون تلوار ہون قضا ہون مین

زبانہ درد محبت کا کیا کہون مین شرر
عجب طرح کی مصیبت مین مبتلا ہون مین

[illegible] سے ہم ملکے پشیمان بہت ہین ‎ ‎ برہم ہی جو گیسو تو پریشان بہت ہین

[illegible] کے ممنون ہین عاشق ‎ ‎ یہ کس سے سنا آپکے احسان بہت ہین

[illegible] کے تھوڑے سے بیان کردئیے ہمنے ‎ ‎ صدمے شب فرقت کے مری جان بہت ہین

[illegible] دست جنون تاک رے جسکو ‎ ‎ یون ہونے کو دنیا مین گریبان بہت ہین

[illegible] غم و یاس ہی موقوف نہین ہے ‎ ‎ اس دل مین مرے اور بھی مہمان بہت ہین

[illegible] گھبرائین کہ ہمکو ‎ ‎ اس بات کا ہے خوف وہ نادان بہت ہین

[illegible] نے بہت تنگ کیا ہے ‎ ‎ وہ اپنی زبان دے کے پشیمان بہت ہین

[illegible] ہون تو کر لیتے ہین دعوے ‎ ‎ مرتا ہون اسی پر کہ وہ نادان بہت ہین

ہان کوئی شرر سا جو نکالو تو مین جانون
یون چاہنے والے تو مری جان بہت ہین

[illegible] ہان عام دئے جاتے ہین ‎ ‎ مین جو جاتا ہون تو الزام دئے جاتے ہین

آج کیا بات ہے اِس شرم کا باعث کیا ہے
آج مُنہ پھیر کے کیون جام دیے جاتے ہین

کیا یہ مقصود ہی پھر آئے دلِ زار مرا
مے سے خالی جو مجھے جام دیے جاتے ہین

کہتے ہین جس سے ہمین اُس سے تجھے نفرت ہی
یہی طعنے سحر و شام دیے جاتے ہین

اپنی حسرت کے مجھے داغ دیے پھر کوئی
یہ ترے دل کے تجھے دام دیے جاتے ہین

خود ہی پروانے لپٹ جاتے ہین اُڑ کر لَو سے
اور پھر شمع کو الزام دیے جاتے ہین

اِس سے بہتر تہا مجھے زہر پلا دیتے تم
غیر کو ہاتھ سے کیون جام دیے جاتے ہین

آپ کب روگ محبت کا لگا یا مینے
اے شرر کیون مجھے الزام دیے جاتے ہین

آفت کی ہی چھُری تری چین جبین نہین
برچھی غضب کی ہے نگہِ خشمگین نہین

ناوک فگن وہ کونسا ہی تیرا ایسا تیر
جو دل نشین نہین ہی جو پہلو نشین نہین

وصل بھی ہی نو وعدہ خلافی کی آڑ مین
ہان ہان تمہارے لب پہ ہے لیکن نہین نہین

اٹھکھیلیونسے راہ مین چلتے ہین اسطرح
گویا بتون کے پاؤن کے نیچے زمین نہین

وہ ہر جگہ ہے جلوہ نما آنکھہ بھی تو ہو
دیکھو تو ہر جگہ ہے نہ دیکھو کہین نہین

دل ہی ضعیف اِسلئے نالے ضعیف ہین
ورنہ کچھ ایسا دور تو عرش برین نہین

اِن بدگمانیون سے مصیبت مین جان ہی
تمکو ہمارا ہمکو تمہارا یقین نہین

حورین ہین عاقبت کے لئے اُنکا ذکر کیا
دنیا مین اب جواب تمہارا کہین نہین

رُک رُک کے چل رہی ہے کلیجے پہ بار بار
میٹھی چھُری ہے وہ نگہ شرمگین نہین

تمنے نظر سے جسکو گرایا ہے اے بتو
دونون جہان مین اُسکا ٹھکانا کہین نہین

ہم حال کیا کہین شررِ بادہ نوش کا
وہ مست ہی جسے غمِ دنیا و دین نہین

چین کیونکر ہو ہزارون ہین الم سینے مین
ضبط کیونکر ہو گھُٹا جاتا ہے دم سینے مین

آپ ہی کہیے کہ فریاد و فغان کیون نکرین
ٹکڑے دیکھین جگر و دل کے جو ہم سینے مین

دیکھیے چل کے اُسے ایک نظر او ظالم
رُک رہا ہے ترے بیمار کا دم سینے مین

تیغ بن بنکے کیا ہے مجھے آہون نے حلال
درد رہ رہ کے اُٹھا ہے شبِ غم سینے مین

جانبری کی ترے بسمل کو اب اُمید نہین
رہگیا ٹوٹ کے پیکانِ ستم سینے مین

ہم سراپا ہین قلق ہمکو خوشی سے کیا کام
سیکڑون رنج ہزارون ہین الم سینے مین

کس لئے سیرِ گلستان کی ہوس ہو ہمکو
آپ داغون سے ہے گلزارِ ارم سینے مین

جب وہ بسمل نہین کرتے اِسے تیرون سے شرر
پھر عبث دل کو لئے پھرتے ہین ہم سینے مین

جنت کی آرزو نہین دوزخ کا غم نہین
خوف و رجا کی قید مین مدت سے ہم نہین

منظور امتحانِ وفا ہے تو غم نہین
رکھین عزیز جان کسی سے وہ ہم نہین

جب دیکھتا ہون وہ دلِ اندوہگین ہے
کیونکر کہون کہ یار شریکِ الم نہین

کہ لو اُسی ادا سے پھر اکبار اور بھی
اب چاہ غیر کی ترے سر کی قسم نہین

کھاتے ہے سوزِ دل تو پڑے ہین ہزار داغ
پھولون کی ہے چھڑی مری شاخِ قلم نہین

لین دل مین چٹکیان نگہِ التفات نے
ظالم ستم سے تیرا کرم بھی تو کم نہین

آنکھون سے جا رہا ہون درِ یار کیطرف
چلتا ہون راہ اور نشانِ قدم نہین

کچھ اور فکر میرے ستانے کی چاہیے
تیرا ستم تو میری نظر مین ستم نہین

سیدھا کریگا یہ خمِ شمشیر کیا مجھے
قسمت کا بل نہین تری گیسو کا خم نہین

باہین گلے مین ڈالدے حسرت نکال لے
کچھ اور آرزو ترے سر کی قسم نہین

آنکھون مین دم رہیگا وہ جبتک نہ آئینگے
اے مرگِ بے خبر ترے قابو کے ہم نہین

کیونکر نکالون روکے دلِ زار کا غبار
سوزِ درون سے اب مری آنکھون مین نم نہین

قاتل اُنہین کہیگا زمانہ یہ فکر ہے
دوبھر ہے زندگی مجھے مرنیکا غم نہین

مین کیا کرون کہ ترکِ تعلق محال ہے
ہرچند اُسنے مجھکو امیدِ کرم نہین

کیونکر سناؤن آپکو حسرت بھرا کلام
کچھ درد ہم نہین ہین شررؔ میرؔ ہم نہین

اُلفت مین اپنی جان بھی جائے تو غم نہین
پھیرین قدم جو راہِ وفا سے وہ ہم نہین

ہم چاہتے ہین آپ ہی اُسکو خرید لین
دنیا مین یون تو دل کے خریدار کم نہین

کافی ہے اتحاد و وحدت کا یہ ثبوت
تو ہے ہمارے دل مین ترے دل مین ہم نہین

واعظ ڈرا رہا ہے ہمین ایک حشر سے
دنیا مین ہر حسین قیامت سے کم نہین

یارانِ رفتگان کا پتا کس سے پوچھیے
ایسے گئے کہ راہ مین نقشِ قدم نہین

وحشت دکھا رہی ہے ہمین ہر جگہ کی سیر
صحرا مین ہم نہین ہین کہ گلشن مین ہم نہین

بسمل کا دم یہ سنتے ہی فوراً نکل گیا
قاتل نے جب کہا مرے خنجر مین دم نہین

منظور ہے جو قتل مرا دیکھ لے ادھر
تیری نگاہ خنجرِ بران سے کم نہین

کیا فائدہ جو اب ہو پشیمان جور سے
کیا میری نبض دیکھتے ہو مجھ مین دم نہین

تمنے شررؔ جو عشق کیا کیا برا کیا
آفت نہین ہے قہر نہین ہے ستم نہین

ہزارون حسرتین ہین سیکڑون ارمان ہین دلمین
یہ کیسی جان میری ڈالدی چاہت نے مشکل مین

کسیکو کیا خبر کیا راز ہین مقتول و قاتل مین
ذرا آنکھین ملین باہم کہ باتین ہو گئین دلمین

ذرا سا رحم بھی پاتا ہون اب اُس شوخ کے دلمین
کچھ آسانی بھی پیدا ہو چلی ہے میری مشکل مین

ہوئی تھی ابتدا کس سے گریبان مین تو منہ ڈالین
وہ خود انصاف کر لین منصفی سے سوچ لین دلمین

ڈرے کیا موت سے وہ جو ہتیلی پر لئے سر ہو
کفن باندھے ہوے پھرتا ہون سر کوے قاتل مین

ہزارون بھید ایسے ہین جنہین مین کہ نہین سکتا
زبان پر جو نہ آئین ایسے لاکھون راز ہین دلمین

اِسی سے بیکسونکی مشکلین آسان ہوتی ہین
خدا رکھے یہی دم خم ہمیشہ تیغِ قاتل مین

یہی باتین تمہاری کام کر جاتی ہین نشتر کا
یہی فقرے سے کھٹک جاتے ہین کانٹے کیطرح دلمین

یہانتک کسطرح پہنچا یہ مجھسے پوچھتا کیا ہے
ہوائے شوق لے آئی اڑا کر تیری محفل مین

محبت مین بس اب اپنا شرر اللہ مالک ہے
گھرا ہون آفتون مین پڑ گئی ہے جان مشکل مین

رکھ لون تصویر تری چہرے کے پہلو دل مین
مدعا یہ ہے کہ آباد رہے تو دل مین

کس سے اٹھین گی ترے تیر نظر کی چوٹین
نہ یہ طاقت ہے جگر مین نہ یہ قابو دل مین

ہاتھ لا یار کہ تو نے بھی وہی بات کہی
مین ابھی سوچ رہا تھا یہی پہلو دل مین

یہی بدلا ہے بھلا میری وفاداری کا
اے جفاکار کچھ انصاف تو کر تو دل مین

پیچ عاشق کے مقدر کا نکلتا ہی نہین
الجھنین ڈال رہا ہے ترا گیسو دل مین

تیرا صدقہ ہے کہ یہ گھر رہے آباد مدام
کبھی آنکھون مین رہا اور کبھی تو دل مین

سید سے فقرون سے تو قابو مین نہ آیا وہ شرر
اور سوچو کوئی چلتا ہوا پہلو دل مین

کٹتی ہے میری عمر عجب اضطراب مین
اے عشق تو نے ڈالدیا کس عذاب مین

کیون جا رہے عزیز نہو داغ آرزو
رونق اسی سے ہے دل خانہ خراب مین

تیری وہ باتین جو ہمین یاد آگئین
رو رو کے ساری رات کٹی اضطراب مین

[illegible] رسم وفا مین کمی پڑے
مین کیا زمانہ ہون کہ رہون انقلاب مین

[illegible] لطف [illegible] ہے تمہین
دشمن نے جو کہا ہو وہ لکھدو جواب مین

[illegible] مین رکا ہوا
دریا کو ہمنے بند کیا ہے حباب مین

[illegible] سے سوا ہو درد
تڑپا گئے وہ اور بھی آئے جو خواب مین

فرقت مین اٹھتے اٹھتے شرر درد تھک گیا
میرا عذاب خود ہی پڑا ہے عذاب مین

یاد رخساروں کی ہے دن رات انگاروں میں ہوں
وائے قسمت پھول ملیں اور میں خاروں میں ہوں

دل لگا کر کیسی کے ناز برداروں میں ہوں
میرے ہمدرد نہیں وہ میں اُسکی غمخواروں میں ہوں

مجھسے کیا برتاؤ ہیں آنکھیں ملاؤ تو ذرا
غیر سے تو کہہ رہے ہو میں وفاداروں میں ہوں

ہاں بجا ہے پیار کی نظر نے دیکھا ہے نہیں
مجکو جو چاہو سزا دو میں گنہگاروں میں ہوں

تیرے صدقے پھر اُسی انداز سے کہدے ذرا
میں نے دیکھا ہے زمانہ میں بھی ہشیاروں میں ہوں

کہہ رہی ہے اُسکی رحمت جب ہم بھیجدے مرے
تو وہ سودا ہے کہ میں تیرے خریداروں میں ہوں

سختیوں کے ساتھ اے صیاد تو اتنا بھی سن
ذکر گلشن چھیڑدے تازہ گرفتاروں میں ہوں

مختلف ناموں سے ہوں مشہور تیری عشق میں
جنگلوں میں قیس ہوں فرہاد کہساروں میں ہوں

غیر تجھسے جی چراتا ہے تو کچھ پروا نہ کر
اے جفا اے یار میں تیرے خریداروں میں ہوں

حشر میں ڈرتا ہے کیوں کہدی خدا سے ای شررؔ
کام تیرا عفو عصیاں میں گنہگاروں میں ہوں

یہ نہیں موقع نہ آنا تو دل ناشاد میں
اے ہجوم بیخودی میں ہوں کسیکی یاد میں

یا تو موت آجائے مجکو ان بتوں کی یاد میں
یا اثر تھوڑا سا دے یارب مری فریاد میں

پوچھتے کیا ہو حقیقت شب کی اس کمبخت سے
رات ساری جسنے کاٹی نالۂ فریاد میں

ہائے یہ برسات کا موسم یہ ایام بہار
اور جوشش یاس ایسا خاطر ناشاد میں

جسنے کاٹا کوہ غم اور کوہکن نے کوہ سنگ
فرق ظاہر ہو گیا شاگرد میں اُستاد میں

اپنے اپنے کام میں ہیں محو دونوں ہر گھڑی
جان تیرے دھیان میں ہے دل ہے تیری یاد میں

کیوں نہ رکھیں تیرے سودائی اسے دلسے عزیز
ہے خلش مژگاں کی کچھ کچھ نشتر فصاد میں

آسمان نے رکھدیا سر پر وہیں غم کا پہاڑ
جب ذرا ہم خوش ہوئے اس عالم ایجاد میں

جان دیکر اور بھی اُسکی پریشانی بڑھی
بال شیریں نے جو کھولے ماتم فرہاد میں

اے شررؔ جیسے مرے نواب ہیں فرمان روا

دونی رونق ہوگئی ہے مصطفےٰ آباد مین

انہین پروا نہین فریاد مین تاثیر نہین — اب ٹھہر جائے طبیعت کوئی تدبیر نہین

میری آنکھون نے وہ عالم کا مرقع دیکھا — تیری تصویر کا ثانی کوئی تصویر نہین

جستجو مین تری اس درجہ مزا آیا ہے — کہ مجھے کچھ گلۂ گردش تقدیر نہین

کیا خبر دل مرا مجروح ہوا ہی کیونکر — آپکے پاس کوئی تیغ نہین تیر نہین

میرے سینے مین ہی نورِ رُخِ روشن تیرا — یہ ہے وہ شمع جسے حاجت گلگیر نہین

دولتِ عشق سے طالب تری مستغنی ہین — پاس اُنکے کوئی منصب نہین جاگیر نہین

مہربانی سے شرر کو جو وہ بلواتے ہین
ایسی کمبخت کی قسمت نہین تقدیر نہین

پیکان ہے ترا دل کی جگہ دل اگر نہین — کیا فکر ہو ہمین یہ ضرر مین ضرر نہین

روشن فلک پہ شمس نہین یا قمر نہین — داغِ دلِ حزین کے مقابل مگر نہین

دل مین یہی ٹھنی ہے کہ ہو جائے فیصلہ — یا آج اُسکی تیغ نہین یا یہ سر نہین

مین بھی ہون غیر بھی ہے مگر اُسکا التفات — قسمت کی بات ہی کہ اُدھر ہی اِدھر نہین

تلوار باندھ لی یہ کہان میرے قتل کو — کہتا ہے اک جہان تمہاری کمر نہین

وہ روندنے چلے ہین ہمارے مزار کو — دنیا کی اونچ نیچ کی جنکو خبر نہین

پھر چاہتا ہون مین اسی اندازِ ناز سے — کہدو خدا کیواسطے مُنہ پھیر کر نہین

خود جانتے ہین غیر کی بدنامیونکو آپ — کہنے کی بات ہے کہ ہمین کچھ خبر نہین

جائے بھلا شرر ترے کوچے سے کس طرف
خانہ خراب کا کہین دنیا مین گھر نہین

وہ حالِ عاشقِ ناشاد سے خبر ہی نہین — جو اس سے پہلے کبھی تھی وہ اب نظر ہی نہین

سوالِ وصل کا آتا ہے بعد کو لب پر — زبان سے اُنکی نکلتی ہے پیشتر ہی نہین

شب فراق مرے گھر پکارتی آئی ۔ مین ایسی رات ہون جسکی کہین سحر ہی نہین
جہان مین چھائی ہے ظلمت نفاق کی ایسی ۔ کہ اس بلا سے کسیکو کہین مفر ہی نہین
قفس سے چھوٹے ہی بلبل تو کیا کرے صیاد ۔ وہ اڑکے جائے کہان اسکے بال و پر ہی نہین
یہ سچ ہے غیر پہ کیونکر نہو کرم تیرا ۔ اٹھا سکے تری بیداد وہ جگر ہی نہین

ہمارے دل کی بہارین نہین مٹین گی شرر
یہ وہ چمن ہے خزان کا جہان گزر ہی نہین

ہزار دن مین یہ ہم کہدین کہین مرنے سے ڈرتے ہین ۔ فدا ہین مبتلا ہین آپ پر شیدا ہین مرتے ہین
وصال اکدم مین ہوتا ہے ابھی کچھ کہا کہ مرتے ہین ۔ ہمین بہی آپڑی ہے ضد اگر ہٹ آپ کرتے ہین
قسم کہانے کا انکی جسکو کیونکر اعتبار آئے ۔ مرا سر کیا کوئی قرآن ہے کیون ہاتھ دہرتے ہین
بہت انسے شکایت جھوٹے وعدونکی نہین اچھی ۔ یہی کیا کم ہے نیچی آنکھ ہے کچھ عذر کرتے ہین
نہین تھمتے مری آنکھونکے آنسو کیا کرون یارب ۔ مین دامن مین بہی لیتا ہون تو یہ موتی بکھرتے ہین
ہوا جاتا ہے سب کا امتحان خنجر تو کہینچو تم ۔ انہین بہی تک لیہ ہمدم جو کہتے تھے کہ مرتے ہین
خدا رکھے نہین سے کھل رہا ہے اک چمن دل مین ۔ مرے داغ محبت کیسے تازہ گل کترتے ہین

شرر انسے نہ کر شکوہ مکرر وصل دشمن کا
غنیمت ہے یہی انکار کرتے ہین مکرتے ہین

دلاسے کی نہ باتین ہین نہ سمجھانے کی باتین ہین ۔ تمہاری بھولی باتین اور ترپانے کی باتین ہین
جو آئے ہو سنو میری کہو اپنی ہنسو بولو ۔ یہ خاموشی نہین گویا غضب ڈھانیکی باتین ہین
عدو کو ساتھ لیکر آئے ہو میری عیادت کو ۔ یہی بے موت گویا دم نکلجانے کی باتین ہین
وہ وعدے سب کرو مجھسے جو پوری ہو نہین سکتے ۔ وہ باتین سب سناؤ جو قسم کہانے کی باتین ہین
تسلی دل کو دینا عہد کرنا پھر مکر جانا ۔ ستم ہے قہر ہے آفت ہین مر جانیکی باتین ہین
یہ تیری شوخی و تقریر دنیا سے نرالی ہین ۔ وہی بس تو نے سیکھی ہین جو ترپانیکی باتین ہین

عدو کے کان مین کچھ کہ رہی ہین رازِ دل اپنا
کہا انکار انہ یہ سب میرے تڑپانیکی باتین ہین

خیال آیا تھا مرنے کا کہ خود آیا وہ ملنے کو
یہی اُس شوخ پر قربان ہو جانیکی باتین ہین

عدو سے ربط ہے چھیڑ ظالم کیون نہ کہتے ہم
کہ یہ باتین ہمارے دم نکلجانیکی باتین ہین

دلِ نادان وفائے عہدِ جانان غیر ممکن ہے
وہ آئین گے اِدھر یہ دل کے بہلانیکی باتین ہین

نگاہِ شوق سے بگڑی تو یہ عقدہ کُھلا ہمکو
کہ انکو پیار کرنا بھی ملال آنیکی باتین ہین

جو روتا ہون مزارِ آنسو کے قطرے عجب کہتے ہین
یہی تو گوہرِ مقصود ہاتھ آنیکی باتین ہین

عدو سے بار لیکر اُسنے میری قبر پر ڈالے
کہا انکا لطف یہ تجھ پہ ستم ڈھانیکی باتین ہین

عدو سے جب ہوئین سرگوشیان ذوجہ مین نے کہا
بھری محفل سے کچھ میرے نکلوانیکی باتین ہین

شرر جب مینے کین اُنکے تنِ نازک کی تعریفین
تو وہ بولے یہ باتین کہان کھوانیکی باتین ہین

دمِ آخر وہ آکر اور دل تڑپائے جاتے ہین
ہمارا دم نکلنا دیکھکر گھبرائے جاتے ہین

مرے مدفن کو دیکھا ہے تو وہ شرمائے جاتے ہین
قیامت سے بہت پہلے قیامت ڈھائے جاتے ہین

لڑکپن ہوگیا رخصت شباب آیا ہے جانے کو
وہ حسنِ چند روزہ پر عبث اترائے جاتے ہین

بھلا کیا خاک حسرت اپنے دل کی اُنسے نکلے گی
جو سُنکر آرزو کا لفظ بھی شرمائے جاتے ہین

یہ کہکر بہلا کمبخت کو کب تک مین سمجھاؤن
نہ گھبرائے دلِ مضطر ابھی وہ آئے جاتے ہین

نہ آئین اُنکی مرضی ہے مگر تسکین کو قاصد
کہین یہ جھوٹ ہی کہدے کہ وہ اب آئے جاتے ہین

غرورِ حسن سے لیتے نہین ہین دل مرا لیکن
اِسی پر پڑ رہی ہے آنکھ وہ للچائے جاتے ہین

عنایت پر عنایت ہو رہی ہے اُنکی دشمن پر
قیامت پر قیامت میرے دل پر ڈھائے جاتے ہین

نہ شیشہ ہے نہ ساغر ہے نہ مین پینے کے قابل ہون
بہار آئی ہے کیون مدفن پہ بادل چھائے جاتے ہین

جوانی آگئی نامِ خدا اب دیکھیے کیا ہو
وہ آئینے مین جوبن دیکھکر اترائے جاتے ہین

الٰہی دیکھتے ہی آئینہ کیون ایسی حیرت ہے
نرالے آج کچھ انداز اُنکے پائے جاتے ہین

شرر جلتا رہے لیکن رہِ زن یہ مطلب ہے
وہ پھر آنیکا وعدہ اس لئے دوہرائے جاتی ہین

اب آڑ مین کرم کی وہ ظلم ڈہا رہی ہین
دشمن کو ساتھ لیکر تشریف لا رہے ہین

اے گوشۂ عدو تو اب کیون رہیگا تنہا
بربادیون کو اپنی ہم ساتھ لا رہے ہین

لو وہ اٹھنا بھی انکا کیا کام دے رہا ہی
گردن مین ہاتھ ڈالے دشمن منا رہے ہین

کیا کیا بگڑ رہے ہین وہ عرضِ مدعا پر
تیور بدل بدلکر آنکھین دکھا رہے ہین

دیکھ اپنی کوششون مین تو کچھ کمی نہ کرنا
ہم جذبۂ محبت انکو بلا رہے ہین

وہ بیوفا ہماری سنتا نہین ہم اسکو
افسانۂ مصیبت ناحق سنا رہے ہین

بارِ وفا بھی جسنے اٹھا نہ تھا ہمارا
غیرون کا ناز بیجا کیونکر اٹھا رہے ہین

تو اے اجل کہان ہی کر سہل میری مشکل
غیر انسے چپکے چپکے باتین بنا رہے ہین

ہان ہون نہون مقررِ یہ حضرت شرر ہین
دیکھو تو منہ چھپائے وہ کون جا رہے ہین

بھرے سے دستِ رنگین سی جو وہ عیار شیشے مین
قیامت کے نظر آنے لگین آثار شیشے مین

جو وقتِ میکشی ابروی ساقی کا خیال آیا
شرابِ ناب کی موجین بنین تلوار شیشے مین

یہ دل شیشے سے بڑھکر ہی سمجھکر توڑیو اسکو
کہ ہو جاتی ہی پیدا ٹوٹنے سے دہار شیشے مین

نہین ہی سہل انکی دہیان کا دلمین ٹھہر جانا
پری کا بند کرنا ہے بہت دشوار شیشے مین

یہ چھپکر کون جاتا تہا درِ میخانہ سے زاہد
یہ لیکر کون بیٹھا تھا پسِ دیوار شیشے مین

برا چسکا ہی مے کا بھی ہزار اس سی کری توبہ
لگی رہتی ہے پھر بھی نیت میخوار شیشے مین

اشارہ چاہتی ہی آپکے دستِ نگارین کا
نکلنے کے لئے ہے دخترِ رز تیار شیشے مین

کھنچے جاتے ہین مے نوشونکی دل کیا بات ہی ساقی
پری ہی بند یا ہے بادۂ گلنار شیشے مین

نہ ڈالین اپنی نظرین دخترِ رز پر ہو نہین سکتا
جو ہم رندون سے شرما کر چھپے سو بار شیشے مین

بھلا کیا بات ہے کیوں اس سے زاہد ایسی کہتے ہیں
شراب ناب کی ہے موج یا تلوار شیشے میں

ہوا دل خوش کہ صورت میں اسی سے میں مشابہ ہوں
شرر بر جسدم نظر آئی ہے گلنار شیشے میں

اظہارِ سوزِ دل کبھی کرتا نہیں ہوں میں
بزمِ جہاں میں شمع کا شعلہ نہیں ہوں میں

دو دو پہر تک آپ میں آتا نہیں ہوں میں
ہاں کچھ مرض ضرور ہے اچھا نہیں ہوں میں

مانا عدو کا چاہنے والا نہیں ہوں میں
لیکن کسی کے خون کا پیاسا نہیں ہوں میں

جنسِ وفا ہوں خلق خریدار ہے مگر
گاہک ہوں آپ جسکے وہ سودا نہیں ہوں میں

وہ جور کونسا ہے جو کرتا نہیں ہے تو
لیکن گلہ زبان پہ لاتا نہیں ہوں میں

اے چارہ گر علاج بتا دردِ ہجر کا
یہ خود سمجھ رہا ہوں کہ اچھا نہیں ہوں میں

اس طرح ٹال جاتا ہوں دشنام یار کو
جیسے کسی کی بات ہی سنتا نہیں ہوں میں

چپ ہو گیا تو بولنا میرا محال ہے
کہنے پہ آگیا تو جھجکتا نہیں ہوں میں

کیونکر کہوں فراق میں کوئی نہیں رفیق
ہمدم ہے تیرا دھیان اکیلا نہیں ہوں میں

بوسے کے بدلے جان کا مجھسے سوال ہے
کہتے ہیں وہ کہ مفت کا سودا نہیں ہوں میں

دیوانگی عشق سے حالت تباہ ہے
کیوں دیکھتے ہیں لوگ تماشا نہیں ہوں میں

کیونکر تمہارے ساعدِ نازک کو چوم لوں
مجبور ہوں کہ پھولوں کا گجرا نہیں ہوں میں

یہ سچ ہے مجھسے آپ کو نفرت ضرور ہے
یہ جھوٹ ہے کہ آپ کا شیدا نہیں ہوں میں

دل لے گھڑی گھڑی کی خبر لیتی ہے مجھے
گو بزمِ یار میں کبھی جاتا نہیں ہوں میں

میں کیا کروں کہ آپ بھر آتا ہے دل مرا
کچھ اپنے اختیار سے روتا نہیں ہوں میں

وہ اور بات ہے نہ کہوں رسمِ غیر کو
وہ بات کونسی ہے جو سمجھا نہیں ہوں میں

میری مجال ہے نہ کہوں میں تجھے خدا
یہ کسنے کہدیا ترا بندہ نہیں ہوں میں

شاکی وہ میرے غیر سے ہیں مجھسے غیر کے
اس سے یہ مدعا ہے کہ کیسا نہیں ہوں میں

ٹھہرین سکون ہے نہ بیابان مین ہی قرار
مثلِ غبارِ راہ کہین کا نہین ہون مین

رحمت یہ پڑ رہی ہے لطف حشر مین شرر
ہر چند کچھ زبان سے کہتا نہین ہون مین

نظر ہے جسکی تجلی آج وہ آیا ہی گلشن مین
لرزتا ہون نہ رہجاؤن کہین جلکر نشیمن مین

وہی مین ہون وہی بیتابیِ خاطر کی حالت ہے
مین سمجھا تھا فنا کے بعد چین آئیگا مدفن مین

سیون کیا خاک دشتِ بیکسی مین چاکِ دل اپنا
گریبان مین نہ کوئی تار باقی ہے نہ دامن مین

جوانانِ چمن کا رنگ نکھرا تیرے پرتو سے
یہ کلیان ہین کہ پریان جھومتی ہین صحنِ گلشن مین

خزان مین بوئے گل بنکر چمن کا اڑگیا جوبن
کہو بلبل سے اب بیٹھی رہے اپنے نشیمن مین

اگر تم دوست بنکر میرے دلکا خون کرتے ہو
تو پھر اتنا بتادو اور کیا ہوتا ہے دشمن مین

یہی شوخی کا عالم ہے تو اِک دن دیکھ ہی لینگے
بھلا کب تک چھپے بیٹھے رہین گے آپ چلمن مین

مزہ ہو پیکر جب جھکین تو اپنے ہاتھ ہم ڈالین
کبھی شیشے کی گردن مین کبھی ساقی کی گردن مین

ابھی بچپن ہی وہ کیا جانے ہوتی ہی حیا کیسی
زمانے بھر کی شوخی کھیلتی رہتی ہی چتون مین

تمہارا ہوش جسنے طور پر کھویا تھا اے موسیٰ
وہی جلوہ ہے اُس بت کی نقابِ نورِ روشن مین

خزان نے کیا غضب ڈہایا تڑپتی رہگئی بلبل
گلون کی دھجیان کردین اُڑا دی خاکِ گلشن مین

وہ ہمسے چھپکے بیٹھے ہین دکھا جلوہ اُٹھا بھی دے
نسیم آہ ایسی بات کیا ہے اُنکی چلمن مین

لگا کر ٹھوکرین کشتون کو اپنے کیون جلا بیٹھے
یونہی سونے دیا ہوتا اگر سوتے تھے مدفن مین

شرر کو کیون سمجھتا ہے اکیلا قبر مین ظالم
ہزارون حسرتین سر پیٹتی ہین اسکے مدفن مین

ذکر جب وصل کا آتا ہی اُڑا کرتی ہین
یہ پری زاد بھی دل لیکے مزا کرتے ہین

کون کہتا ہی کہ بیکار رہا کرتے ہین
روز یہ بُت ستم ایجاد کیا کرتے ہین

اب نہ بیداد کا شکوہ نہ کرم کی حاجت
خوش رہین وہ جو ہمین رنج دیا کرتے ہین

یہ نئی اور قیامت مین قیامت ہو بپا
آج محشر مین وہ انکار جفا کرتے ہین

نگہ لطف کرو چاہو تغافل برتو
تمسے ہر حال مین ہم خوش ہین دعا کرتے ہین

آنکھ لڑجانے کا الزام دیا ہے الٹا
دیکھنا یہ ہے کہ اب اور وہ کیا کرتے ہین

محفل یار مین اندھیر نرالا دیکھا
شمع کی طرح یہان دل ہی جلا کرتے ہین

محو حیرت ہون مری طرح جو دیکھین تمکو
وہ پتنگے جو چراغون پہ جلا کرتے ہین

ایسی تقدیر ہے ... دن وصال جانان
دل کی حسرت پہ ہم پھرون ہنسا کرتے ہین

آپ دیتے نہین ساغر مجھے اور آپ ہی وہ
میری محرومی قسمت پہ ہنسا کرتے ہین

بات کیا ہے کبھی گھر پہ نہین ملتے ہمکو
اے شرر آپ کہان دور رہا کرتے ہین

نامہ بر لے آ انہین یا نامہ پہنچا دو انہین
آکے سمجھا دے مجھے یا جاکے سمجھا دے انہین

چین سے کب بیٹھنے دونگا بھلا دشمن کو ستا
دیکھنا وہ آہ کھینچونگا کہ تڑپا دے انہین

لکھ نہین سکتا مین اپنا حال ایسا حال ہے
نامہ بر لیجا کے دیدے یہ ورق سادا انہین

وہ پرائے حال سے واقف تو ہون ... 
ٹھوکرین دو چار گلیون مین تو کھلوا دے انہین

یہ تو انکا کام ہے مانین نہ مانین ای امید
کمسنی مین جو کہا تھا یاد دلوا دے انہین

مجکو تڑپا کر ترا کیا کام نکلے گا بھلا
درد پنہان مین تو جب جانون کہ تڑپا دے انہین

آتش الفت نہ بجھنے پائے اے آہ رسا
دل کے شعلے ہون اگر دھیمے تو بھڑکا دے انہین

خانہ دل مین بلاتا ہون تو کہتے ہین شرر
اسمین جو ارمان ہین پہلے نکلوا دے انہین

بندے اللہ کے انوار کو کیونکر دیکھین
آنکھ رکھتے نہین اسرار کو کیونکر دیکھین

تاب نظارہ نہین ہوش ربا ہی جلوہ
دیکھنے والے رخ یار کو کیونکر دیکھین

جی یہ ڈرتا ہے نہ لگجائے کہین اپنی نظر
آنکھ اٹھا کر رخ دلدار کو کیونکر دیکھین

حیرت حسن سے آنکھون پہ پڑے ہین پردے
ہائے ہم اپنے طرحدار کو کیونکر دیکھین

اُنکو یہ ڈر ہے کہین رحم نہ آجائے ہمین
وہ بھلا حال دل زار کو کیونکر دیکھین

کیا کرین جلوۂ عارض ہے نقاب عارض
حسرت دیدہ بتا یار کو کیونکر دیکھین

خاک پر لوٹتے ہین شوق جبین سائی مین
یا الٰہی در دلدار کو کیونکر دیکھین

کیا قیامت ہو قیامت مین پردہ کرکے
کہتے ہین تجھسے ستمگار کو کیونکر دیکھین

جو دکھائیگا مقدر اُسے دیکھین گے مگر
غیر سے آپکے اس پیار کو کیونکر دیکھین

نارسائی رہ مقصود مین جب رہبر ہو
کس طرح پہنچین وہان یار کو کیونکر دیکھین

دل لیا پردے سے آواز سُنا کر جس نے
کیا کرین ایسے خریدار کو کیونکر دیکھین

نظر آتی نہین مشتاق ہو دل پاکے مزہ
اے جنون ہم خلش خار کو کیونکر دیکھین

سامنا ہونے سے پہلے ہمین غش آتا ہے
آپ مین رہ کے رخ یار کو کیونکر دیکھین

نام ہو جائیگا بدنام مسیحائی کا
تم یہ کیا کہتے ہو بیمار کو کیونکر دیکھین

اے شرر کہتے ہین ڈر ڈر کے وہ بدنامی سے
ہم کسی تازہ خریدار کو کیونکر دیکھین

تمہین پیار سے کیون نہ دیکھا کرین
محبت سے مجبور ہین کیا کرین

مرے درد کا وہ مداوا کرین
اگر ہین مسیحا تو اچھا کرین

تجھے پاتے ہین ہم عدو کے یہان
مقدر برا ہے اسے کیا کرین

جگر مین وہ لین چٹکیان شوق سے
غرض یہ ہے مجکو ستایا کرین

وہ ہمسے خفا جی سے ہم ہوگئے
جو اب ہاتھ ملتے ہین ہم کیا کرین

نہ پائین گے جانباز ہمسا کوئی
خدا کی خدائی مین ڈھونڈھا کرین

دل اب اُنسے ہم پھیر سکتے نہین
ستایا کرین یا رلایا کرین

گھڑی بھر کہین چین ملتا نہین
الٰہی کہان جائین ہم کیا کرین

سبھی کچھ ملا ایک تو کیا ملا
دیا تُنے دل تجھسے بیدرد کو

بس اب اَور ہم کیا تمنا کرین
خود اپنے کئے کی دوا کیا کرین

نکلنا مصیبت سے ممکن نہین
شرر اب نصیبون کو پیٹا کرین

عارضِ انور ہے کسکا عکس افگن پھول مین ‏— کیون چراغ طور ہم پاتے ہین روشن پھول مین
جب مزہ تھا یون ترا ہوتا نشیمن پھول مین ‏— پھول کی بو کا ہے بلبل جیسے مسکن پھول مین
دستِ وحشت چاک کرنے کے لیے باقی ہے ‏— ایک دامن وحشت مین ہر ایک دامن پھول مین
تو اگر توڑے نکلجائے تمنا پھول کی ‏— تو اگر دیکھے سوا ہو جائے جوبن پھول مین
یون عدو کی وفا دل مین ہوئی گوشہ گزین ‏— پھول کی بو جیسے بھی رہتی دشمن پھول مین
آپکے عارض نے کب چھینا دلِ پُر داغ کو ‏— خود لگایا ہمنے اِک چھوٹا سا گلشن پھول مین
ہو نہین سکتے مرے چاکِ گریبان کی جواب ‏— اور بھی سب اگر ہون لاکھ دامن پھول مین
خاک کر دے گی جلا کر آتشِ رخسارِ گُل ‏— بلبلِ ناشاد کیا رکھے نشیمن پھول مین
تیرے پلکون کی جگہ مدت سے داغِ دل مین ہے ‏— یہ نرالے خار ہین اُو رشکِ گلشن پھول مین
کیا شہیدِ عارضِ رنگین کو دینا ہے کفن ‏— کس لیے خوش ہوگئے دیکھا جو دامن پھول مین
جلوہ عارض ترا تجھسے سوا عیار ہے ‏— بلبلون کے ہوش لوٹے بنکے جوبن پھول مین
تیر اندازی کرے چشمِ فسون گر کی بلا ‏— کیون دمِ سیرِ چمن ہون لاکھ روزن پھول مین
میرے دل مین بھی کبھی تھا خرمی کا گھر یونہی ‏— جس طرح اے رنگِ گل تیرا ہے مسکن پھول مین

ہائے وہ کہنا کسیکا نورِ عارض دیکھکر
اے شرر ہم دیکھتے ہین حُسنِ گلشن پھول مین

یادِ رُخ سے ترے نرگس رہی حیرانی مین ‏— زلف کو دیکھکے سنبل ہے پریشانی مین
حُسنِ واللیل نمایان ہے تری گیسو سے ‏— شانِ والفجر نہان چہرۂ نورانی مین

اڑ گئی نیند جو یاد آئے وہ بکھرے ہوئے بال
کٹ گئی چار پہر رات پریشانی میں

حسرت و یاس و الم دل میں رہی ہیں آکر
خوب سامان ملے بے سر و سامانی میں

سر مجھے پھوڑتے دیکھا تو وہ ہنسکر بولے
وہی ہوگا جو لکھا ہے تری پیشانی میں

تم وہم نزع جو آئے تو قضا سے بگڑی
مشکلیں ہوگئیں شامل مری آسانی میں

ہجر کی رات سے نوشہ کا بھی رشتہ جوڑو
جوڑ اسکا بھی لگا دو شب طولانی میں

ابر اللہ در احمد مرسل پہلو
اے شرر عمر بہت کاٹ دی نادانی میں



و



بلا سے جان لیتا یا مرا ایمان لیتا تو
بھلا اتنا تو ہوتا اپنا شہید جان بیتا تو

تجھے ظالم جو مشتاق شہادت جان لیتا تو
نہ ایسے وار کرتا تو نہ میری جان لیتا تو

کیلایا دل مرا کچھ شاد ہو کر مجھسے فرمایا
ملا دیتے اسے ہم خاک میں تو جان لیتا تو

وہ کہتے ہیں نہ ملنے کا نہ کرتا آہ سے تو شکوہ
اگر مجبوریاں کچھ بھی ہماری جان لیتا تو

طبیعت کچھ بہلجاتی دل مضطر ٹھہر جاتا
اگر اچھی بری حالت مری پہچان لیتا تو

تنا ہے ہماری زندگی میں تو یہاں آتا
پھر اسکے بعد حاضر تھی اگر یہ جان لیتا تو

اگر بیخود نہوتا میں اگر حالت نہوتی یہ
تجھے پہچان لیتا میں مجھے پہچان لیتا تو

محبت کی کشش آرام سے رہنے نہیں دیتی
نہ آنیکا اگر دل میں ارادہ ٹھان لیتا تو

اگر مجکو شکایت ہو اسی ظالم حیا سے ہو
جو شوخی آنکھ دیتی بات میری مان لیتا تو

شہیدان ادا کا شوق ہوتا سیر کے قابل
وفا اور جور کا موقع اگر پہچان لیتا تو

ترے بیرحم دل پر بھی اثر ہوتا قیامت کا
شرر پر جو گزرتی ہے اگر کچھ جان لیتا تو

ہر اک جانباز مشتاق شہادت ہے خبر لیلو
یہی کہتے ہین دل تو لے چکے حاضر ہے سر لیلو

ہزارون ہین مقتل مین اک طرفہ تماشا ہو
تم اپنے دست نازک مین اگر تیغ دو سر لیلو

تغافل کا نہین موقع خدا کے واسطے اب تو
ذرا تیغ نظر سے سرفروشون کی خبر لیلو

بڑا احسان ہو میرا اگر اپنے کرشمے سے
ہماری جان مرگ ناگہان سے پیشتر لیلو

... نہ ہو گیا ہے خاک اڑاتے انکو جنگل مین
کسی دن اپنے دیوانون کی اگر تم خبر لیلو

بتا دو تو سہی ایسی رکاوٹ کا سبب کیا ہی
کرو باتین ہنسو بولو ذرا کروٹ ادہر لیلو

جو شرماتے ہو تم اسکی ضرورت کیا ہو کہو بھی
ہمارا دل ستانے کے لئے منہ پہیر کر لیلو

جو کہتا ہون مجھے کچھ تو نے باغ محبت سے
تو کہتا ہے کہ نفس نامرادی کا ثمر لیلو

... ہاتھ مین ... عبث زحمت اٹھاتی ہو
اگر منظور ... رنگت مرا خون جگر لیلو

جدائی کی تمنا نے کہا یہ کان مین آکر
کہ ... اٹھتے جوبن کا مزہ اب ای شمر ہو

... کی طرح مایوس میرا آبلا کیون ہو
چھپا سینے دو کا شایہ زلفون سے جدا کیون ہو

... دم خنجر سے بھی محروم رکھتے ہین
یہ مطلب ہے کہ بسمل کا خم دل سرا کیون ہو

... کی شرارت ہے کہ میری لاش پر آکر
وہ مجھسے پوچھتے ہین آج چپ کیون ہو خفا کیون ہو

... اسے کیا کر ... ذکر جفا ہم رشک کہتا ہی
قیامت کی بھری محفل مین انکا تذکرا کیون ہو

... دلربائے ناز کا دل خود تلاشی ہے
نشانہ آپ کھینچے جسکو ... وک خطا کیون ہو

... آنکھ تمسے اسکو جو چاہو سزا دیدو
ہمارے سر کی کیا تقصیر ... تن سے جدا کیون ہو

... مرنے سے ڈر ہو وہ کیون چلے راہ محبت مین
جب اپنی جان پیاری ہو تو تیر مبتلا کیون ہو

ہمین ارمان ہین لطف شہادت کے مزے لوٹین
کسیکی ناز کی کہتی ہے ایسا حوصلا کیون ہو

... خوشی آپکی جب آشنائے جور بیجا ہے
تو پھر میری فغان تاثیر سے نا آشنا کیون ہو

... غیر کے گھر اور نہ آئی موت بھی ہم تک
شکایت ہو تو قسمت سے ہو دشمن کا گلا کیون ہو

کھتے ہین رسمِ غیر کا چھٹنا محال ہے
جو نفس مدعا ہو اُسے ہم سمجھ لئے
مرنے کی دلمین ٹھان چکے ہم تو خوف کیا
غش مین ہون اب وہ صدمۂ درد جگر نہین
ہمنوا اجل کے ساتھ بغلگیر ہو چکے

اِس سے جہان مین مری تحقیر ہی تو ہو
اُلجھی ہوئی جناب کی تقریر ہی تو ہو
ٹیڑھی نگاہ آپ کی شمشیر ہی تو ہو
آنے مین موت کے ابھی تاخیر ہی تو ہو
اب کوئی غیر سے جو بغلگیر ہی تو ہو

کب جیتے جی تھی عشق مین عزت مری شرر
اب بعد مرگ لاش کی تشہیر ہے تو ہو

اُلفت مین حضرتِ دل رنج اُٹھاتے کیون ہو
جانتے ہو کہ یہ مرجائیگا بچنے کا نہین
اپنے در پر کسی بیکس کو پڑا رہنے دو
بیوفائی کا کیا اُنسے جو شکوہ بولے
نکہتِ گل سے پریشان نہو جاے دماغ
بھید کی بات زبانپر نہین لاتے اچھا

جب بُلاتا ہی نہین کوئی تو جاتے کیون ہو
پھر کلیجے پہ مرے تیر لگاتے کیون ہو
کوئی نقصان نہین ہے تو اُٹھاتے کیون ہو
بیوفا ہمکو سمجھتے ہو تو آتے کیون ہو
خرمنِ گل کی طرف باغ مین جاتے کیون ہو
ڈر نہین ہے جو کہیگا تو چھپاتے کیون ہو

اے شرر عشق مین آرام ملا ہے کسکو
دل اُنہین دیتے ہو کیون رنج اُٹھاتے کیون ہو

نشتر کی نوک ہو کبھی خنجر کی دھار ہو
قدسی لرزتے ہین ابھی غل ہو پکار ہو
غیبت نہین ہے جھوٹ نہین افترا نہین
اب یہ تمہاری راے کرو جس سے فیصلہ
باتون مین آدمی کی یہ تاثیر چاہیے
پورے ہو اپنی بات کے سچے ہو قول کے

تم میرے واسطے ستم روزگار ہو
نالہ جو میرا عرش معلےٰ کے پار ہو
کہتا ہون منہ پہ صاف کہ مطلب یار ہو
تلوار ہو چھری تبر ہو کٹار ہو
دشمن بھی جنکو سنکے گھڑی بھر مین یار ہو
کھتا ہے اک جہان بڑے وضع دار ہو

تم لو نظر سے جسکے کلیجے مین چٹکیان
اللہ غیر کی ہے بری بات بھی بھلی
خنجر جو آپ لائین مرے قتل کے لیے
میری تباہیون پہ ہین یہ دونون متفق
اس سے زیادہ کہہ نہین سکتا ہوائی تو
دیکھو نہ دیکھو آئنہ اچھی نہین یہ بات
جو کچھ گزر گئی شب غم میری جان پر

اُس خانمان خراب کو کیونکر قرار ہو
نیکی بھی مین کرون تو بدی مین شمار ہو
اتنا ضرور ہو کہ زرا تیز دھار ہو
روز فراق ہو کہ شب انتظار ہو
شان خدا ہو قدرت پروردگار ہو
اپنا ہی تیر اپنے کلیجے کے پار ہو
دشمن کو بھی نصیب نہ اے کردگار ہو

کب تک شرر رہوگے جوانی کی نیند مین
اُٹھو اخیر شب ہی زرا ہوشیار ہو

اُٹھو اے حضرت دل دیر کا جلوا دیکھو
تم مٹا دو جو کہین کچھ بھی فنا کا ہو نشان
لو ادھر آؤ دکھائین تمہین ہم دل اپنا
مجھ مین او غیر مین ہرگز نکرو بیچ بچاؤ
کھیل لڑکو نکا نہین درد محبت ہی غضب
ہم سنائین جو سنو قصہ بیتابی دل

آنکھ پائی ہے تو قدرت کا تماشا دیکھو
چھیل ڈالو جو کہین حرف تمنا دیکھو
مفت منظور ہو لینا تو یہ سودا دیکھو
تم تو بیٹھے ہوے دونونکا تماشا دیکھو
ہوش اُڑجائین جو بسمل کا تڑپنا دیکھو
ہم دکھائین جو تڑپنے کا تماشا دیکھو

عشق جنجال ہے جی کا اِسے چھوڑو بھی شرر
اور اچھا کوئی چلتا ہوا دہندا دیکھو

دم آخر قضا کی منتین کچھ دیر کرنے دو
خدا کے سامنے محشر مین یہ غصہ نہین اچھا
ادھر دل بیٹھا جاتا ہے ادھر زلفین سلجھتی ہین
قیامت مچ نہ جائیگی بلائین مجکو لینے کی

کرو تم وار رگ رگ کی مزے لے لیکے مرنے دو
اگر ہم دل جلے فریاد کرتے ہین تو کرنے دو
ہمین الجھن مین رہنے دو تمہین بننے سنورنے دو
تمہین کیا ڈر ہی اپنی زلف پیچا نکو بکھرنے دو

تمہارا کام بیرحمی ہی جانب کیا ترس کھاؤ
جلین خنجر نگاہون کے مری کوئی تو مر جاؤ

جناب دل وفا شیوہ تمہارا ہر کسی جا ہے
انہین کر دو عدو اور عدو سے پوچھ کر جاؤ

عدو کی جان نثار کا عیان ہو جائیگا دعویٰ
ذرا تیغ ادا کے گھاٹ پر اک دن اتر جاؤ

شرر کی دوزاری مین کبھی تاثیر ہی دیکھی
محبت ڈرتے ہو تو وہ آہ بھرتا ہی تو بھر جاؤ

خدا کو مان کر تھوڑی سی میری بھی خوشی کر لو
نہ دو بوسہ مگر تم سیدھی منہ سے بات ہی کر لو

یہ ناحق آئینہ کو دیکھ کر کس بات پر بگڑے
کہا کس نے کہ اپنا آپ سینہ [illegible] کر لو

تو اپنے دلپہ رکھو ہاتھ مجکو کیون نصیحت ہے
کلیجہ ہو تو دشمن کی محبت [illegible] کی کر لو

یہی رونا ہے ہمکو ورنہ ایسی بات ہی کیا ہے
ذرا تم دشمنون سے بھی ہمارے دشمنی کر لو

اگر جور و ستم دشمن کے حصے مین پڑے ہون
خدا کے واسطے تم میرے حصے مین کمی کر لو

اگر ٹھانی ہے دلمین قتل کی تو جان حاضر ہے
بلا سے چھوٹ جاؤن سارے جھگڑے نبی یہی کر لو

مین کچھ کہتا نہین دنیا مین عقبے کی خدا جانے
یہان باقی نہ رکھنا۔ ہون ستم جتنے سبھی کر لو

خدا کو منہ دکھانا ہے ستانا کچھ نہین اچھا
بتو تھوڑا بہت کچھ دھیان اسپر بھی کبھی کر لو

شرر کی جان کے مالک تھے تم اچھا کیا مارا
کہا کس نے کہ تم پوشاک اپنی ماتمی کر لو

٥

اللہ کی مخلوق ہے مہمان مدینہ
آباد رہے خانۂ احسان مدینہ

قد ہے ترا وہ سرو خرامان مدینہ
جسپر ہے فدا آپ گلستان مدینہ

عاصی ہون نکما ہون مگر ناز ہے اسپر
کہتے ہین مجھے بندۂ سلطان مدینہ

ہر ذرّہ ہے آئینۂ انوار محمدؐ
ہر پھول مین ہے نکہت ریحان مدینہ

امتحان گاہِ محبت مین گلے مجھسے ملی — موت نے عید منائی تری شمشیر کے ساتھ
حسرتِ قتل جو دیکھی تو رُکے قتل سے وہ — ہائے تقدیر کبھی موت بھی شمشیر کے ساتھ
اُسنے خط بھیجکے مرنے کی خبر بھی دی ہے — ایک پیغام زبانی بھی ہی تحریر کے ساتھ
نامہ بر نے جو جوابِ خطِ حسرت لکھین — اُنکا انداز اُڑا لایو تحریر کے ساتھ

حشر برپا ہو تو ارمان شرر کا ہی یہی
اپنے مدفن سے اُٹھے حضرت شبیر کے ساتھ

ہان تیری طرح غیر پہ مائل تو نہین یہ — حاجت تجھے جس دل کی ہے وہ دل تو نہین یہ
وہ غنچۂ گُل لیکے ہوئے پھلے تو کہا خوش — پھر بولے خفا ہو کے کہین دل تو نہین یہ
جب دیکھکے اُنکو مہِ کامل پہ نظر کی — دنیا نے کہا مدِ مقابل تو نہین یہ
کہتا تھا دمِ کوہ کنی تیشۂ فرہاد — ہمت ہو تو آسان ہی مشکل تو نہین یہ
بیکار ہے دعوے مرا سب اُسکی طرف ہین — دنیا یہی کہتی ہے کہ قاتل تو نہین یہ
اُڑتی ہوئی کچھ شئے نظر آتی ہی ہوا مین — اے قیس کہین پردۂ محمل تو نہین یہ
مین چاہون تو دشوار ہے ملنا مجھے تیرا — تو چاہے تو آسان ہی مشکل تو نہین یہ
گو دل مرا مضطر بھی ہی بے صبر بھی لیکن — شیدا ہے ترا اور پہ مائل تو نہین یہ

کیا بات ہے ہر وقت تڑپتا ہی شرر کیون
تیری نگہِ شوخ کا بسمل تو نہین یہ

کاٹتے کاٹتے گردن کو جھکے یار کے ہاتھ — ذبح کرنے سے مرے کھینچ لیا یار کے ہاتھ
دستِ نازک سے لگا ہاتھ مگر ہو پورا — شرم بسمل کی ہے ظالم تری تلوار کے ہاتھ
قتل سے میرے حنا کی بھی ضرورت نہ رہی — خونِ ناحق سے ہوے سُرخ طرحدار کے ہاتھ
جان ہر وار پہ جانباز فدا کرتے تھے — قابلِ دید تھے ظالم تری تلوار کے ہاتھ
ہاتھ ہر وار پہ قاتل کی بلائین لیتے — قتل کے وقت بھی کھولے نہ گنہگار کے ہاتھ

جان جانے سے بھی دردِ دلِ شیدا نہ گیا
ر گئے سینے پہ مرکر بھی دل افگار کے ہاتھ

جاننے والون نے جانا ترا اندازِ جفا
دیکھنے والون نے دیکھے تری تلوار کے ہاتھ

جب مین جاتا ہون تو دامن کو پکڑ لیتے ہین
کہنے کو دشتِ مصیبت مین ہین خار کے ہاتھ

بختِ خفتہ کا بُرا ہو نہ ہوا یہ بھی نصیب
چوم لیتا مین کبھی خواب مین دلدار کے ہاتھ

دردِ فرقت سے جگر تھامے ہوے ہے اپنا
کام دیتے ہین ابھی کچھ ترے بیمار کے ہاتھ

نامہ بر اب کوئی جانے کو میسر ہی نہین
خط دہان لے کے جو کاٹے گئے دو چار کے ہاتھ

اے شرر کب نگہِ ناز ملی قیمت مین
دل کو بیچا عبث اُس نرگسِ بیمار کے ہاتھ

لو کرتے ہین وہ ہمپہ ستم اور زیادہ
اب شکر کیا کرتے ہین ہم اور زیادہ

تھی ہمکو تو اُمیدِ کرم اور زیادہ
کرتے وہ ستم پر ہین ستم اور زیادہ

اُس فتنۂ محشر کی ہی زلفونکا تصور
اندہیر ہوا یہ شبِ غم اور زیادہ

ویران ہوے اُلفت مین جو گھر اہلِ وفا کے
آباد ہوا ملکِ عدم اور زیادہ

لو شام سے زلفون کا تصور ہے شرر کو
کیونکر نہ ہو طولِ شبِ غم اور زیادہ

## ی

وہ آب تیغ جو سرگرم یاوری ہوجائے
ہماری کشتِ تمنا ابھی ہری ہوجائے

بڑا مزا ہو جو ہنگامۂ قیامت مین
تمہارے گیسوے پیچان سے ابتری ہوجائے

خیالِ جلوۂ رخسار کاش آ ٹھہرے
ہمارا خانۂ دل خانۂ پری ہوجائے

بلا سے وہ نہین آئے اجل ہی آجائے
مصیبتِ شبِ ہجران سے جانبری ہوجائے

ہماری خاک جو روندے سمندِ ناز اُنکا
ہر ایک ذرہ ابھی مہرِ خاوری ہوجائے

ہمارے دل کی تڑپ مین غضب کی لذت ہو — نگاہِ شوخ جو محوِ ستمگری ہو جائے
تمہاری شوخ نگاہین اگر لڑین ہمسے — یقین ہے آنکھ کی پتلی ابھی پری ہو جائے
اگر نقاب اٹھا دو تم اپنے چہرے سے — کلیم سے مجھے دعوائے ہمسری ہو جائے
خدا کرے وہ کرین ظلم اور ہم جھیلین — ہماری انکی اسی مین برابری ہو جائے

زبانِ حال سے یہ کہہ رہا ہے حسنِ سخن
عجب نہین کہ شرر تو بھی انوری ہو جائے

جوانی مین لڑکپن کی ادا بدلی ستم بدلے — بہت بدلے ترے انداز لیکن پھر بھی کم بدلے
بدلنے کو زمانے کے ستم بدلے کرم بدلے — یہ سب کچھ ہو گیا لیکن نہ تم بدلے نہ ہم بدلے
مریضِ ہجرِ جانان ہون خبر لیتا نہین کوئی — کہانتک دردِ دل اٹھ اٹھ کے کروٹ دمبدم بدلے
مرا ٹوٹا ہوا دل بادۂ الفت کا ساغر ہے — نہ بدلون اس پیالے سے جو اپنا جامِ جم بدلے
وہی شوخی ہے آفت کی وہی ہٹ ہے قیامت کی — جوان ہو کر بھی اے ظالم ترے انداز کم بدلے
یہان حورون مین بھی آکر وہی سودا رہا سر مین — خیالِ کوئے جانان کس طرح سیرِ ارم بدلے
وہ ایذا دوست ہون مینے دعا مانگی تو یہ مانگی — نہ وہ بدلے نہ مین بدلون تعلق بدلے نہ غم بدلے
وہی تم ہو وہی باتین تمہاری ہین خدا رکھے — نہ کچھ طرزِ ادا بدلی نہ اندازِ ستم بدلے

شرر نکلے تری تقدیر کا اب پیچ مشکل ہے
اگر نکلے تو یون نکلے کہ پھر لوح و قلم بدلے

ابھی کیا ہے ابھی تو دوستی سب سے تری ہو گی — خدائی بھر سے اس کی بدولت دشمنی ہو گی
خدا کے روبرو محشر مین بے پردہ نہ آ جانا — ہماری جان جائیگی تمہاری دل لگی ہو گی
الٰہی بختِ دشمن مجکو دیدے ایک دو دن کو — وہ کہتے ہین کہ جب مر جاؤ گے تب دوستی ہو گی
وہ کہتے ہین دکھا دو اپنے سب داغِ جگر ہمکو — مین یہ بھی کر دکھاؤنگا اگر انکی خوشی ہو گی
مری حسرت بھری لاشے پہ یہ کہکر غضب ڈھایا — اب اسکی بند آنکھون مین کوئی صورت بسی ہو گی

گلے پر سخت جانی نے مرے خنجر اگر روکا
غضب ہوگا تمہارے دستِ نازک کی ہتھیلی چھوگی

جو دل بھی جاؤ گے مجکو تو خلوت ہو نہیں سکتی
مرا پاس ادب ہوگا تمہاری نازکی ہوگی

ہمارے میکدے کی بھی ذرا تو سیر کر واعظ
تری جنت میں یون شیشے کی اندکیت ہی گی ہوگی

جو تو میدان محشر میں ہمارا فیصلہ کیسا
وہان تو آگ سینے میں قیامت کی لگی ہوگی

انہیں ایسی غرض کیا تھی ہمیں ظالم کیون ہاتے لوٹے
جسے پامال کر ڈالا مرے دل کی کلی ہوگی

سن اے قاتل شہادت جان ہی ہم جان نثار کی
مجھے تو مار ڈالے گا تو سیری زندگی ہوگی

جناب خضر پر احسان ہے کیا آپ جیو انکا
وہ اُتنا ہی جئے گا جسکی جتنی زندگی ہوگی

شرر نکلے تو ہم یون کوچۂ قاتل سی نکلین گے
ہماری لاش پیچھے اور آگے بیکسی ہوگی

کبھی رہزن کبھی خنجر کبھی ہی دل نشین کیسی
ستمگر ہے قیامت یہ نگاہ شرمگین کیسی

کسیکی آنکھ سے بے اختیار آنسو نکل آئے
قیامت ڈھا گئی میری نگاہ واپسین کیسی

نہ کیون تجھسے کئے جاؤن سوالِ وصل او ظالم
بھلی معلوم ہوتی ہی ترے منہ سی نہین کیسی

مرے دل مین چھپی جاتی ہی کیسا پیار آتا ہی
نگہ کرا رہتی ہے نگاہ خشمگین کیسی

دم بسمل مرا شوق شہادت دیکھکر ظالم
لب شمشیر سے نکلی صدائے آفرین کیسی

نگاہون نے ہر اک انداز کی سو سو بلائین لین
اگر ہے وہ حسین اچھا ادا بھی ہی حسین کیسی

نہ اب وہ جوش حسرت ہے نہ وہ بیتابی دل ہی
شرر دیکھا ہمین راحت ملی زیر زمین کیسی

سجاوٹ ہی نہ جوبن کی لگاوٹ ہی نہ چتون کی
کسی سے کیا خبر سن لی ہی تمنے مرگ دشمن کی

کبھی بیکار دم بھر بھی نہ پایا دستِ وحشت کو
جو سر دھننے سے باز آیا خبر لی جیب و دامن کی

سر مقتل مرے ارمان دل کا خون کرتی ہے
تمہاری نازکی سے بڑھ کی قسمت میری گردن کی

لڑکپن ہوگیا رخصت جوانی آگئی دیکھو
تغافل سے ہے تو ہمسے ہے خبر لو اپنی جوبن کی

اجل سر پر کھڑی ہے اور ہم دم بھر کے مہمان ہین
کسیکی آنکھ ہے کھینچے ہوے تلوار چتون کی

ہرے زخم جگر لیتے نہین احسان ٹانکون کا
گران دل پر گزرتی ہے عنایت نوکِ سوزن کی

ہمین مارا ہے اِک رشکِ گلستان کی کدورت نے
چڑہانا قبر پر پھولون کے بدلے خاک گلشن کی

ادہر شوقِ شہادت لے رہا ہے چٹکیان دل مین
رکاوٹ کے ہے قبضے مین اُدہر تلوار چتون کی

کھلا جسوقت جوڑا گر پڑا گھلکر دلِ شیدا
سرِ محفل کھلی چوری کسیکی زلفِ پُرفن کی

شرر دہوکا نہ کھانا ہو تو رکھو یاد یہ مصرع
امانت دوستی پر تم نہ جانا نہ دشمن کی

آنکھون مین اُنکی صورت جبتک بسی رہی گی
کیسے حواس - اپنی حالت یہی رہی گی

اے غم مین اپنے دلسے حسرت کو کیا نکالون
تو جس طرح پڑا ہے یہ بھی پڑی رہی گی

برگشتگی قسمت مین تجھسے پوچھتا ہون
کب تک نگاہ اُنکی مجھسے پھری رہی گی

تم خواب مین جو ہمسے کل کر گئی ہو باتین
اُنکو اگر سُنوگے اِک دل لگی رہی گی

جاتے ہین حشر مین بھی پھیری ہوی وہ مُنہ کو
تقدیر کیا یہان بھی میری پھری رہی گی

کیسی نقاب عارض صورت تو اپنی دیکھو
یہ چیز وہ نہین ہے جو یون چھپی رہی گی

اے دل کی شادمانی اتنا مجھے بتادے
تو میرے گھر بھی آکر دو دن کبھی رہی گی

محروم وصل ہو کر سو کوششین کرونگا
دل لاکھ توڑو لیکن ہمت بندھی رہی گی

بندہ بنا لیا ہے مجکو شرر کسی نے
اب دم مین دم ہے جبتک یہ بندگی رہی گی

حیا یہ حشر مین کیا کر رہی ہے
یہان بھی اُنکا پردا کر رہی ہے

جدا چہرے سے پردا کر رہی ہے
یہ شوخی آپکی کیا کر رہی ہے

ادا اُنکی لئے بیٹھی ہے خنجر
نظر کارِ مسیحا کر رہی ہے

دن بُت کیا توبہ توبہ کچھ خدا ہے
خدائی کیون تمنا کر رہی ہے

قیامت مین تری جلوہ فروشی / قیامت اور برپا کر رہی ہے

مرے دل کی دوا بنجائیے آپ / محبت درد پیدا کر رہی ہے

مرے دل سے نکل اے حسرت یار / اکیلی گھر مین تو کیا کر رہی ہے

ادا کیا جانے کیا سمجھے ہوی ہے / کہ میرے دل کا سودا کر رہی ہے

شکیب دل بھی چتون تاکتی ہے / تقاضے پر تقاضا کر رہی ہے

جفا اُسکی سہے اُسپر زدر کسکا / تمنا مفت جھگڑا کر رہی ہے

نہین کوئی ابھی تک آسمان سے / مری آہ رسا کیا کر رہی ہے

مری بیتابیون پر کہ رہے ہین / یہ جلدی تمکو رسوا کر رہی ہے

ہوا آباد خالی گھر شرر کا
تمنا دل مین کیا آ کر رہی ہے

خفا ہین کہتے ہین کیون تونے مجھپر آنکھ ڈالی ہے / مجھے اب جرم الفت کی سزا کچھ ہونیوالی ہے

عجب تقدیر ہے آنکھین ملا کرتی ہین تلوونسے / حنا نے پاؤن پڑ کر اپنی کیا عزت بڑھالی ہے

ہجوم آرزو کی جا پنخ اُسنے ہو نہین سکتی / ہمارا نقشۂ امید تصویر خیالی ہے

ستم تیرا ستم وہ ہے جو عالم سے انوکھا ہے / وفا میری وفا وہ ہے جو دنیا سے نرالی ہے

مری ہمدرد در روزِ ہجر تیری یاد ہوتی ہے / شب فرقت مری ہمدم مری آشفتہ حالی ہے

ہمارا کیا کریگی موت ہم کب اس سے ڈرتے ہین / شب فرقت مین لاکھون بار کی یہ دیکھی بھالی ہے

ہزارون حسرتین آکر دل شیدا مین ٹھیری ہین / بھرے گھر کو بھلا کیونکر کہا جائے کہ خالی ہے

بہار نوجوانی رنگ لائیگی قیامت کا / ترا جوبن ابھرنے کو ہے آفت آنیوالی ہے

پسا سرمہ تو چشم دلربا یار تک پہنچا / یونہی میری مصیبت نے مری حسرت نکالی ہے

کہانتک سوگ دشمن کا ذرا دیکھو تو آئینہ / خدا کیواسطے تمنے یہ کیا حالت بنالی ہے

یہی ہے اے شرر پھوٹی ہوی قسمت کا آئینہ

جو تیرے ہاتھ مین ٹوٹا ہوا جامِ سفالی ہے

ناحق گراتے ہو نظرِ اعتبار سے | مجبور ہون مین گریۂ بے اختیار سے

لایا ہے رنگ سوزِ نہان بعد مرگ بھی | شعلے نکل رہے ہین ہماری مزار سے

دل سے کبھی گیا نہ خیالِ مژہ ترا | اِس آبلے کو لاگ رہی نوکِ خار سے

تڑپا رہا ہے مجھکو یہ کمبخت دل مرا | رکھتی نہین مجھے مری قسمت قرار سے

ڈر ہے کہین نہ دیکھ لے یہ چرخِ فتنہ گر | لڑتی ہے روز آنکھ مری چشمِ یار سے

دشمن ہمارا دوست تمہارا اگر بنے | وہ بھی ہمارا دوست ہو اس اعتبار سے

ہمسے گنہگار بھی جائین بہشت مین | کیا دُور ہے یہ رحمتِ پروردگار سے

دو پھول ایک دن تو چڑھا جائے قبر پر | کہنا یہ اے صبا کسی غفلت شعار سے

طبعِ رواں کے فیض سے ہر شعر تر مرا
اچھا ہے اے شررؔ گہرِ آبدار سے

آپکا کچھ نہ بگڑتا اگر آتے جاتے | ایک ٹھوکر مری تربت پہ لگاتے جاتے

دیکھ لیتے نگہِ ناز سے اندازِ تپش | یہ بھی ناوک سرِ مقتل وہ لگاتے جاتے

آنکھ پاتا ہون تو پتلی کیطرح پھرتا ہون | آپ نظرونسے مجھے کیون ہین گراتے جاتے

ایسی گھبرا گئی جلدی تھی شبِ وصل اگر | موت کی نیند ہمین آپ سُلاتے جاتے

سیر ہوتی کوئی سرگرمِ تماشا ہوتا | اور ہم حشر کے دن شور مچاتے جاتے

اب مری حسرت و ارمانکا خدا حافظ ہے | رنگ ہر روز ہین اغیار جماتے جاتے

گھر کے بھیدی سے کہین بھید چھپا کرتا ہے | ہم تو واقف ہین جہان آپ ہین آتے جاتے

کوچۂ یار مین بھولے سے گزرنا نہ شررؔ
ہم تمہین منع کئے دیتے ہین جاتے جاتے

لے گئی دل کی طرح صبر تماشائی بھی | گردشِ چشم تھی گویا تری انگڑائی بھی

وصل کی رات ہے اور عالم تنہائی بھی ‌‌ ‌ دو اجازت تو کہے کچھ یہ تمنائی بھی

کچھ یہ اچھا نہ کیا اے دل ناداں تو نے ‌ ‌ اُنسے حسرت بھی کہی اور غم تنہائی بھی

کیا مزا ہو کہ ترے پاؤن پہ ہو میرا ‌ ‌ حسرت سجدہ بھی ہے شوق جبین سائی بھی

مین اکیلا نہ رہا بعد فنا بھی دم مرگ ‌ ‌ آگئی ساتھ مرے قبر مین تنہائی بھی

کس توقع پہ کرون حسرت دلکا اظہار ‌ ‌ آپ سے میری تمنا کبھی بر آئی بھی

مین ملا خاک مین مشہور ہوئے خلق مین آپ ‌ ‌ میرے مٹنے سے ہوئی آپکی رسوائی بھی

دُور سے دیکھ کے کہتا ہے زمانہ مجکو ‌ ‌ یہ وہی ہے کہ جسے کہتے ہین سودائی بھی

مجھسے فرماتے ہین ہم خواب مین آئے کیونکر ‌ ‌ ہجر کی رات تجھے نیند کبھی آئی بھی

ہجر ساقی مین دھوان دھار گھٹا چھائی ہے ‌ ‌ میرے حصے مین ہے یہ آفت بالائی بھی

نوجوانون سے کیا عالم ہستی خالی ‌ ‌ اے اجل کچھ تو سہی تو کبھی شرمائی بھی

انتظار شب وصل اسکو کہا کرتے ہین ‌ ‌ تھک گئی آنکھ بھی جاتی رہی بینائی بھی

اے شرر آپ نے دل جسکو دیا ہے اپنا
وہ ہے ظالم بھی دغا باز بھی ہرجائی بھی

کیا کہین ہم سہی جفا کیسی ‌ ‌ کچھ نہ پوچھو کہ ہے ادا کیسی

آؤ سینے سے تم لپٹ جاؤ ‌ ‌ وصل کی رات ہے حیا کیسی

ہجر کی رات کیون نہین کٹتی ‌ ‌ یہ مصیبت ہے اے خدا کیسی

بھول کر بھی نہ قبر پر آیا ‌ ‌ ہائے ظالم نے کی دغا کیسی

منفعل کیون کھڑے ہو محشر مین ‌ ‌ لطف تمنے کیا جفا کیسی

سنکے حسرت مری وہ کہتے ہین ‌ ‌ کیا خبر ہوتی ہے وفا کیسی

وصل کی رات ہو گئی افسوس ‌ ‌ بات کی بات مین ہوا کیسی

دیکھنا دل کہین نہ ٹوٹا ہو ‌ ‌ نکلی سینے سے یہ صدا کیسی

لیکے ہاتھون سے اپنے مل ڈالو / دل بیمار کی دوا کیسی
کیا قیامت کا اک زمانہ تھا / بے حجابی مین تھی حیا کیسی
دل لگانے پہ اُسنے قتل کیا / بات کیا تھی ملی سزا کیسی

اے شرر کچھ اثر نہین ہوتا / ہو گئی آہ نارسا کیسی

کرنی پڑے جو تجھسے کبھی التجا مجھے / اُس دن کو اے طبیب نہ رکھے خدا مجھے
ہان آپ ہی نے قتل کیا بے خطا مجھے / آنکھین دکھا کے لوٹ لیا برملا مجھے
ڈالی ہے آنکھ ناز پہ میرے نیاز نے / یہ بھی کوئی خطا ہے کہ دیدو سزا مجھے
ساقی کے ہاتھ سے کبھی ساغر جو گر گیا / آئی شکست شیشۂ دل کی صدا مجھے
اللہ چین دے اُسے دونون جہان کا / بے چین جسنے چین کے دل کر دیا مجھے
اچھا بنا دیا ہے جسے تو نے اے خدا / اُسنے بنا دیا ہے سبھی کا برا مجھے
مرتا ہون میرے سینے پہ تم ہاتھ رکھ تو دو / پھر دیکھون کیونکر آتی ہے لینے قضا مجھے
نیرنگیان دکھا کے زمانے کے رنگ سے / نا آشنا نے خوب کیا آشنا مجھے
طعنون پہ طعنے غیر سے دلوائے جاتے ہین / اُلفت کی مل رہی ہے سزا پر سزا مجھے
سرگوشیان رقیب سے ہر دم ہین کس لئے / اچھا برا کہو تو کہو برملا مجھے
تم خود چُرا کے لے گئے دل میرا کیا قصور / اندھیر ہے کہ دیتے ہو اُلٹی سزا مجھے
مجھسے سوا دعا کے بھلا کیا ملا تجھے / تو نے سوائے داغ ستم کیا دیا مجھے

اب اور کچھ خدا سے طلب کیون کرون شرر / جو کچھ مرے نصیب کا تھا مل گیا مجھے

کیون شکایت آپکی تحریر مین تحریر ہے / حال غم لکھنا کوئی تقصیر مین تقصیر ہے
وو وہ آہِ دل تری زلفون سے ہے لپٹا ہوا / یہ نرالی طرح کی زنجیر مین زنجیر ہے

کس بلا کے پیچ مین قسمت نے ڈالا ہے مجھے — زلف کا مضمون اِس تحریر مین تحریر ہے

وصل جانان کی اگر ہمنے کبھی کچھ فکر کی — بخت بولا یہ کوئی تدبیر مین تدبیر ہے

بخت تو وہ ہے بگڑ کر بھی جو بنتا ہی رہے — بنکے جو بگڑے وہ کچھ تقدیر مین تقدیر ہے

پھر ذرا کھد دو کہ ہم آتے نہین تیرے یہان — تیرے جذبِ دل کی کچھ تاثیر مین تاثیر ہے

اِک ذرا حسرت سے دیکھا تھا کہ تو برہم ہوا — یہ بھی اے ظالم کوئی تقصیر مین تقصیر ہے

غیر کے وہ ساتھ ہون یا غیر اُنکے ساتھ ہو — اے مصوّر یہ کوئی تصویر مین تصویر ہے

جیسے ملتے ہو تو دشمن سے بھی ملنا چاہئے — یہ بھی کوئی آپ کی تقریر مین تقریر ہے

غیر سے ترکِ تعلق مجھسے پیمانِ وفا — دیکھ لیجے آپ کی تحریر مین تحریر ہے

وصلِ جانان زندگی بھر وہ مقدر مین نہین — اِس لئے میری کوئی تقدیر مین تقدیر ہے

ہے ابھی شامِ جدائی موت بھی آجائیگی — اے شررؔ یہ بھی کوئی تاخیر مین تاخیر ہے

بات بگڑی ہوئی قسمت کی بنی رہتی ہے — ساتھ سایہ کی طرح بے وطنی رہتی ہے

قول کو دل کی طرح توڑ بھی دیتے ہین مگر — بات کیا ہے کہ وہی بات بنی رہتی ہے

روز اُنکے رمضان مین بھی پیا کرتا ہون — کیا کرون ساتھ ہی توبہ شکنی رہتی ہے

اُسی پہلو سے نکلنے نہین دیتے حسرت — اُنکی ہر بات مین اک بات بنی رہتی ہے

کاش رہتی دلِ شیدا مین تمنا بنکر — اِس انگوٹھی مین جو ہیرے کی کنی رہتی ہے

چین لینے نہین دیتی کسی پہلو دم بھر — دل مین اُلفت ہے کہ برچھی کی انی رہتی ہے

مینے کچھ منہ سے کہا اور اُنھون نے گھورا — اب تو ہر بات پہ ناوک فگنی رہتی ہے

رشک سے زاہدِ خود کام مرا جاتا ہے — میرے پہلو مین جو توبہ شکنی رہتی ہے

بھولکر بھی کبھی دنیا پہ نہ کھانا دھوکا — اے شررؔ کس کی بھلا اِس سے بنی رہتی ہے

[illegible] دل لگانے کی ہے بیماری مجھے
مرتے مرتے زندگی بھی ہوگئی بھاری مجھے

میرا انداز [illegible] روز عزا
سوئے جنت لیچلی ہے رحمت باری مجھے

[illegible] دشمن [illegible] نہ تھین [illegible]
غیر کی بھی ہوگئی لازم طرفداری مجھے

[illegible] گنا [illegible]
اب تو چھاتی سے لگا لے رحمت باری مجھے

[illegible] کبھی [illegible]
اسکے گھر کھینچے لئے جاتی ہے لاچاری مجھے

ایک وہ [illegible] شمر [illegible]
ایک مین مرنے کے قابل زندگی بھاری مجھے

[illegible] پیار کی نظرین [illegible]
ہان وہ تو ہے جسکی ہر گالی بھی ہے پیاری مجھے

آنکھ اٹھا کر بھی نہین وہ دیکھتے کیسا اثر
دیکھی کیا ثمرہ قیامت مین مری زاری مجھے

ایک وہ دین مانگتے ہین اپنے جینے کی دعا
ایک مین ہون ہوگئی ہے زندگی بھاری مجھے

کثرت اشغال سے مرنے کی بھی مہلت نہین
چین ہو دل کو میسر ہو جو بیکاری مجھے

بخت بد نے چشم آقا سے گرایا جب زرا
اے شمر آئی اٹھانے اسکی سرداری مجھے

[illegible] عشق تون کی آنکھون مین حجاب آتا ہے
پھر کہین جا کے امنگون پہ شباب آتا ہے

پیار کی بات پہ اب انکو حجاب آتا ہے
بس یہی ہوتا ہے جب عہد شباب آتا ہے

بیاہنے والون کی جانون پہ عذاب آتا ہے
کون کہتا ہے حسینون پہ شباب آتا ہے

حسن تو تم بھی کوئی طرز نرالی بدلو
اب نیا رنگ جمانے کو شباب آتا ہے

اب مزے لے لو یہی دن ہین مزے لینے کے
کہین دنیا مین دوبارہ بھی شباب آتا ہے

جو سینون مین ابھرتا ہے غضب ڈھاتا ہے
جیسے آتا ہے قیامت کا شباب آتا ہے

شرم آنکھون کی جوانی کا پتا دیتی ہے
نظرین کہتی ہین کہ ہان عہد شباب آتا ہے

کوئی دیکھے تو جوانی پہ حسینون کا غرور
جیسے دنیا مین نہین یہ تو شباب آتا ہے

رت پہ ہر چیز مری جان مزا دیتی ہے
اپنے موسم مین ہر اک شے پہ شباب آتا ہے

اب خدا خیر کرے اور قیامت ہو گی
شرم کو ساتھ لئے انکا شباب آتا ہی

انکو حیرت ہے جوانی مین جو دیکھا تونے
دیکھتے کیا ہو پری بنکے شباب آتا ہی

ڈھ گئے جب وہ نگاہون مین تو گھبرا کے کہا
جان پڑتی ہے غضب مین جو شباب آتا ہی

یونہی افسردہ رہا یہ دل حسرت زدہ
ورنہ ہر چیز پہ دو دن کو شباب آتا ہی

جب مصیبت سے گزر جاتی ہو ظالم آتا ہی
پھر بلا کا شب فرقت پہ شباب آتا ہی

صبح اٹھتے ہی جو وہ دامن جھٹک لیتے ہو
اے شعر زمینہ نیا روز شباب آتا ہی

کمسنی جاتی ہے جب عہد شباب آتا ہی
ان حسینون کو قیامت کا حجاب آتا ہی

جب وہان جاتا ہون آتا ہی نہین گھر تنہا
جیسے دنیا مین انہین کو تو عتاب آتا ہی

ہان سمجھتے تھے کہ مطلب پہ نہین کھد گی
اور کیا اسکے سوا انکو جواب آتا ہی

ایک وہ دن تھا کہ ڈہاتے تھے وہ شوخی سے غضب
اب وہ حالت ہے کہ باتو نے حجاب آتا ہی

اور باتون کو تو وہ خیر سے پی جاتی ہین
حرف مطلب کا مگر صاف جواب آتا ہی

یہ نہین ہوتا کشش سے انہین تو لائی یہان
بس تڑپتا ہی دل خانہ خراب آتا ہی

جاذبۂ شوق کے قربان کہ وہ پردہ نشین
آج اٹھائے رخ روشن سے نقاب آتا ہی

دل بیتاب خدا کے لئے دم بھر تو ٹھہر
نامہ بر لے کے ابھی خط کا جواب آتا ہی

اے شعر یسیح ہے جو منظور خدا ہی اس سال
میرے آقا کو بڑا اور خطاب آتا ہی

ہم یون ہین اپنے خسرو دوران کے سامنے
ذرے ہون جیسے مہر درخشان کے سامنے

لاشون پہ لاشے ہین در جانان کے سامنے
پھولون کا ڈھیر ہے چمنستان کے سامنے

چھالون کو میرے کیا مری گردش کا رنج ہی
کیون رو رہے ہین خار مغیلان کے سامنے

مجبور کر رہی ہین اسیری کی لذتین
بیٹھے ہین جھکے ہم در زندان کے سامنے

چوکا۔ تو پہنچے رکھے ہین اب مراد تک — چپکے کھڑے ہین اس لئے دربان کے سامنے

تارون کا اب دماغ کہان آسمان پر — آنکھین سی کھل گئین تری افشان کے سامنے

ابرِ بہار جسکی زمانے مین دہوم ہے — بے آبرو ہے دیدۂ گریان کے سامنے

آئے تو اپنے قول کی تاویل کر گئے — باتین بنا گئے دلِ نادان کے سامنے

پتھر کو کیا سناؤن مصیبت کی داستان — کیا حالِ دل کہون بتِ نادان کے سامنے

بیٹھے ہوئے ہین شاد شہیدِ ادا ترے — گردن جھکائے خنجرِ عریان کے سامنے

مجکو رلا ستا کے مری گردشِ نصیب — اترا رہی ہے گردشِ دوران کے سامنے

اسوز پا کے سوزِ محبت کا ماجرا — ہم کہ رہے ہین شمعِ شبستان کے سامنے

ہان جیتے جی نصیب مین جنت کی سیر ہے — بیٹھا ہوا ہون کوچۂ جانان کے سامنے

چپکے کھڑے ہوئے ہین کہین ہمتو کیا کہین — تصویر بن گئے ترے دربان کے سامنے

مہمان سرا ہے یہ دلِ محزون مرا شرر
ٹھیری ہے آرزو غمِ جانان کی سامنے

بڑی مدت مین اُسنے خط جو میری نام لکھا ہے — تو اُسمین وصل سے اپنے مجھے ناکام لکھا ہے

عدو کا نام لکھکر اُسنے اپنا نام لکھا ہے — جوابِ خط کہان یہ موت کا پیغام لکھا ہے

نہ ملنے کا گلا ہم کیا کرین اُسکی خطا کیا ہے — ہمین جب کاتبِ تقدیر نے ناکام لکھا ہے

ہمین اے خامۂ تقدیر سب معلوم ہے تو نے — کسی سے دل لگانے کا جو کچھ انجام لکھا ہے

عدو کی خوبیان لکھی ہین میرے جلانے کو — کبھی بھولے سے اُسنے خط جو میرے نام لکھا ہے

خطِ تقدیر سے تحریرِ جانان ملتی جلتی ہے — قلق کے ساتھ اُسمین بھی ہمارا نام لکھا ہے

ہمین اُو گردش سپہری تو ذرا اتنا بتاتی جا — کہین دنیا کے دفتر مین ہمارا نام لکھا ہے

یہی ہوگا کسیدن جی سے گزرونگا محبت مین — مری قسمت مین الفت کا یہی انجام لکھا ہے

دیا ہے جسے دل اُسکو سمجھ رکھا ہے یہ مینے — کہ اب تقدیر مین جینا برائے نام لکھا ہے

مجھے گمنام لکھنا ٹھیک تھا یہ کیا قیامت کی — کہ راقم کی جگہ تو نے فقط گمنام لکھا ہے
ہمارا خون لیکر تیری کلکِ تیر نے قاتل — ہمین مقتول لکھا ہے ہمین ناکام لکھا ہے
کرون اِس خط کو کیا قاصد خدا جانے یہ کسکا ہے — نہ اُنکا حال لکھا ہے نہ اُنکا نام لکھا ہے
مجھے ناکامیان سمجھا رہی ہین بزمِ جانان مین — تری قسمت مین کب جامِ مئے گلفام لکھا ہے

شرر ملتا ہے دل اُسکا نہ ہمسے آنکھ ملتی ہے
کہین کیا اُس سے ہم جسنے ہمین ناکام لکھا ہے

گئے تھے حضرتِ دل عرضِ التجا کے لئے — مگر پسند انھین آ گئے جفا کے لئے
بتا تو اور سزا کیا ہے انتہا کے لئے — سزائے قتل جو چھانٹی ہے ابتدا کے لئے
خفا نہ ہو کہ بنایا بنانے والے نے — تجھے کرم کے لئے مجھکو التجا کے لئے
کوئی غریب سرِ رہگذر تڑپتا ہے — اِدھر بھی دیکھتے جاؤ ذرا خدا کے لئے
خطِ نصیب نے تلوار بنکے کاٹ دئے — جو مینے ہاتھ اُٹھائے کبھی دعا کے لئے
شبِ وصال ہو دل کی نکال دو حسرت — ہمارا مان لو کہنا ذرا خدا کے لئے
یہ دونون ہاتھ مرے خشک ہو کے رہجائین — ترے خلاف جو اُٹھین کبھی دعا کے لئے
شبِ وصال کی سب لذتون سے بڑھکر تھا — کسیکا ناز سے کہنا ہٹو خدا کے لئے
مین تمسے آنکھ لڑاؤن لگاؤ تم خنجر — ضرور ہے کوئی تقصیر بھی سزا کے لئے
ہمارے دل کو جو سوجھی تو دور کی سوجھی — ازل مین چھانٹ لیا درد ہی دوا کے لئے

نہ پوچھو ہمسے شرر لذتِ محبت تم
ستم کے لطف اُٹھائے مزے جفا کے لئے

سب آسرے کسی نے دم بھر مین توڑ ڈالے — سنگِ جفا سے گویا سر اُنکے پھوڑ ڈالے
تو ہی وہ شوق میرا جسکی جگہ ہے دل مین — مین ہون وہ عہد تیرا تو جسکو توڑ ڈالے
ارمان آرزو کے ٹکڑے اُڑا دئے ہین — ظالم نے یہ کھلونے سب توڑ پھوڑ ڈالے

ن ن کے یہ بطرز زاہد کو گھورتی ہے
ایسا نہو کہ ساقی گردن مروڑ ڈالے

افسانے درد دل کے وہ سنکے مجھسے بولے
یہ اتنے قصے کیونکر دم بھر مین جوڑ ڈالے

پیمانِ وصل اپنا یون اُسنے توڑ ڈالا
جیسے کوئی شرابی پیمانہ توڑ ڈالے

اوچھا ہے زخم اُسکا دامانِ تیغ قاتل
تیرِ نظر کا پلہ اب لیکے جوڑ ڈالے

وہ چشمِ شوخ پھر کر یون توڑتی ہی دل کو
مستی مین جیسے شیشہ میخوار توڑ ڈالے

شاخِ وفا سے مینے کچھ پھل ثمر نہ پایا
ظالم نے پھول چن کر پتے بھی توڑ ڈالے

جو میری گھر کبھی بھولے سے بھی وہ رشکِ حور آئی
دل بیتاب کی پھوٹی ہوئی آنکھونمین نور آئے

زمانے مین منادی اسکی ہوجائے تو بہتر ہی
جسے ہو جان دو بھر اُسکے کوچے مین ضرور آئے

قیامت کا مزا آتا ہے جب تعزیر پاتا ہون
یہی حسرت ہی اور ونکا بھی میرے سر قصور آئے

خوشی ہی مرگِ دشمن کی نگر دلبر کی خاطر سے
یہی کہتا ہے دل صدمہ نہ اسپر ابسے دور آئے

الٰہی یہ تمنا ہے کہ جیسی انکی صورت ہے
اگر آئے تو جنت مین اسی صورت کی حور آئے

جو اُٹھے اپنی قبرونسے تو میدانِ قیامت مین
تری الفت کے متوالے تری چاہت مین چور آئے

تمنا ہو گئی پوری تری آقا کے صدقے مین
مبارک ہو شہا تجکو کہ مضطر رامپور آئے

تری ناز و ادا کا جھگڑا ہے
ہمارے دل کا سودا ہو رہا ہے

تصور مین ترا نقشہ کھچا ہے
یہی اک زندگی کا آسرا ہے

دلِ مضطر یہ بیتابی ہے کیسی
ارے کمبخت یہ کیا ہو رہا ہے

کرین کیون حضرتِ عیسٰے کی منت
ہمارا درد ہی دل کی دوا ہے

یہ کہکر شور محشر نے اُٹھایا
چلو تم بھی تماشا ہو رہا ہے

یہ محشر ہے نہ اترا اتنا ظالم
سمجھکر چل خدا کا سامنا ہے

کسی سے یہ بھی کہہ سکتے نہین ہم
جفاؤن کی بھی کوئی انتہا ہے
کسی بیخبر کا شکوہ کردن کیا
مجھے اپنے مقدر سے گلا ہے

مٹے جاتے ہو اچھی صورتون پر
شرر دل مین تمہارے کیا بسا ہے

اندوہ نے طرب کے نقشے بگاڑ ڈالے
فصلِ خزان نے آکر گلشن اجاڑ ڈالے
کیا تھی بساط گھر کی جوشِ جنون نے میرے
جنگل کی خاک اڑا دی گلشن اجاڑ ڈالے
تدبیر سے بنے تھے جو کھیل دل لگی کے
تقدیر نے ہماری وہ سب بگاڑ ڈالے
جوشِ جنون کے ہاتھون صحرا مین خوب لوٹے
پلکون نے اپنے ہمنے میدان جھاڑ ڈالے
ناکامیون سے آئی ارمان کی خرابی
سارے سجے بنائے نقشے بگاڑ ڈالے
الفت بُری بلا ہے رکھتی نہین کہین کا
لاکھون بنے ہوئے گھر اسنے بگاڑ ڈالے
اظہارِ مدعا کی صورت تمہین بتا دو
جب تک پڑھے ہمارے خط تمنے پھاڑ ڈالے
کچھ دل بتون نے میٹے کچھ دل بتون نے چھینے
کچھ گھر بگاڑ ڈالے کچھ گھر اجاڑ ڈالے
جب پرسشِ عمل پر محشر مین چپ ہوا مین
دفتر اٹھا کے اسکی رحمت نے پھاڑ ڈالے

اُمید و یاس کے تم پوچھو شرر سے قصے
اُسنے تو گھر بنائے اِسنے اُجاڑ ڈالے

گرفتارِ مصیبت ہین وہ جلوا دیکھنے والے
تماشا بنگئے خود ہی تماشا دیکھنے والے
کسی بیکس کی میت پر عجب حسرت برستی ہے
کفِ افسوس ملتے ہین جنازہ دیکھنے والے
نگاہین دستِ ارمان کی طرح بڑھتی ہین آگے کو
اُٹھا دینگے تمہارے منہ سے پردا دیکھنے والے
محبت کے اثر نے بجلیان بھر دی ہین سینے مین
تڑپ اُٹھتے ہین ابتو حال میرا دیکھنے والے
یہ مانا سیرِ میدانِ قیامت ہم کرین لیکن
وہان دیکھین گے کسکو تیرا جلوا دیکھنے والے
خدا سے کام ہے زاہد تو وہ ہمسے بھی رہتا ہے
ترے کعبے کو کیون جائین کلیسا دیکھنے والے

اگر مرگ عدو سے کلف بگڑی جان دیدینگے
نہین ہین ہم تمہارا بال بیکا دیکھنے والے

نہین ایسا نہو یہ سب اری کام کر جائے
سنبھل جاؤ مرے دلکا تڑپنا دیکھنے والے

نہین یہ بے سبب ہنگامہ محشر کی بیتابی
کھڑے ہین تیری الفت کا نتیجا دیکھنے والے

شرر دل پر جو گزرے انکی الفت مین گزرنے دو
ترس کھاتے ہین تجھپر حال تیرا دیکھنے والے

اگر تم مین یہ رعنائی نہ ہوتی
تو دنیا بھر تماشائی نہ ہوتی

خدا سے اور سب ہوتین بلائین
مگر یہ شام تنہائی نہ ہوتی

عدو کا سوگ اور پھر سوگ ایسا
اسے تو موت ہی آئی نہ ہوتی

یقین آتا ترے وعدی کا سو بار
اگر تو نے قسم کھائی نہ ہوتی

نہ لیتے جو دل مین چٹکیان تم
بھری محفل مین رسوائی نہ ہوتی

خدا سے دل لگا لیتا مین اے بت
اگر تیری قسم کھائی نہ ہوتی

مزا شکوونکا جب محشر مین آتا
کہ انکی آنکھ شرمائی نہ ہوتی

قضا کو عاشقون مین پوچھتا کون
جو تیرے بھیس مین آئی نہ ہوتی

نہ دیتے دل اگر انکو شرر تم
زمانے مین یہ رسوائی نہ ہوتی

قتل کی تاک مین ہر وقت ادا رہتی ہے
تیرے انداز کے ہمراہ قضا رہتی ہے

ان مین ابتک وہی شوخی کے چلن پاتا ہون
کمسنی گھیرے ہوئے نام خدا رہتی ہے

شب فرقت مین کسی طور سے آتی ہی نہین
موت بھی چاہنے والونسے خفا رہتی ہے

اس کے بھیس مین تم آ کے کسی دن رہتے
یاس رہتی ہے مرے دل مین تو کیا رہتی ہے

کیا بتاؤن دل پر درد کی حالت تمکو
ایک آفت ہے جو ہر وقت بپا رہتی ہے

کونسی بات مین خون دل عاشق کم ہے
کیون وہان رنگ جمانے کو حنا رہتی ہے

تل برابر مہ و خورشید کو دے ڈالی ہے | تیرے چہرے مین جو در پردہ ضیا رہتی ہے
دشتِ غربت مین بھی ہر دم تری زلفونکا خیال | ساتھ سایہ کی طرح کالی بلا رہتی ہے
خاک اڑا دیتے ہین کمبخت خزانکے جھونکے | چار دن کے لئے گلشن مین فضا رہتی ہے

آخری وقت مین کیا خاک بتون کو پوجین
اے شرر دل مین بس اب یادِ خدا رہتی ہے

وہ مجکو آزمانے مقتل مین بنکے آئے | ارمان بنکے نکلے اور موت بنکے آئے
اس گل کی آرزو مین برباد مجکو پاکر | جنگل مین مجسے ملنے جھونکے چمن کے آئے
پہلے ہی خارِ غم سے دل ہو گیا ہے چھلنی | اب کیون یہ تیر میرے ناوک فگن کے آئے
کچھ حال اپنا کہنے کیا حال میرا سنتے | یہ کیا ہوا کہ آنے اور برق بن کے آئے
پہنچے جو ہم عدم مین چاہت کے کشتے بولے | لو ایک اور [illegible] اپنے وطن کے آئے
اس شوخ کی نظر سے یہ کونسی جا کے لگتے | جب آئے میرے دل مین تلوار بنکے آئے
اسکی نقابِ عارض کیا روکتی ضیا کو | انوارِ روئے روشن پردے سے چھن کے آئے

کچھ تو شرر بتاؤ کیا قلق ہے تمکو
آنکھون مین دل کے ٹکڑے کیون اشک بنکے آئے

دل یار کی دزدیدہ نظر لیکے گئی ہے | یہ کہہ نہین سکتا ہون کدھر لیکے گئی ہے
کیون ہین وہ پریشان ادھر بادِ صبا تو | کیا غیر کے مرنے کی خبر لیکے گئی ہے
مین لال ہون وہ جسکو ترے حسن نے لوٹا | دل چیز ہے وہ جسکو نظر لیکے گئی ہے
ڈرتا ہون وہ دامن نہ بگڑ جائے ادھر آج | کچھ خاک مری بادِ سحر لیکے گئی ہے
ملتی نہین ڈھونڈھے سے مری روح عدم مین | دنیا سے تری یادِ کمر لیکے گئی ہے
مارے گئے تب جاکے مٹا عشق کا سودا | چاہت ترے دیوانونکا سر لیکے گئی ہے
ساقی ترے میخانے کی اب خیر نہین ہے | متوالون کی فریاد اثر لیکے گئی ہے

کعبے مین تو اک بت کی بھی صورت نہین دیکھی
گردش مری قسمت کی کدھر لیکے گئی ہے

جانا تھا شہر کوچۂ قاتل مین نہ تجھکو
کمبخت تری موت اُدھر لیکے گئی ہے

ڈھن تھی ہمین بت کدے کے در کی
یہ راہ تو ہے خدا کے گھر کی

جب جلوۂ دلربا کو دیکھا
آنکھون نے بلائین لین نظر کی

وہ وقت تھا کیا ہی وقت ہمکو
کچھ پاؤن کی تھی خبر نہ سر کی

مجھسے ہی نہ پوچھا جب مرا حال
کیا خاک سُنے گا نامہ بر کی

گلچین نے جو مُنہ چمن سے پھیرا
کانٹون مین گلون نے شب بسر کی

ہین جیسے پڑا تڑپ رہا ہون
مٹی ہے خراب رہگزر کی

کیون چھیڑتے ہین ہوا کے جھونکے
مہمان ہے شمع رات بھر کی

وہ آگئے خود بخود مرے گھر
یارب یہ ہوا چلی کدھر کی

پڑ جائین گی لوٹ مین نگاہین
اُس رُخ سے اگر نقاب سرکی

اے تیر نگاہ رحم کر اب
حالت ہے بہت بُری جگر کی

تدبیر نہ آئی کام کوئی
اُسنے نہ سُنی کبھی بشر کی

زندگی کوئی ترے عشق مین کیونکر کاٹے
کس مصیبت سے یہ دن ہمنے ستمگر کاٹے

گردش بخت بتاتی نہین اُس گھر کا پتا
چاہتی ہے کہ کبوتر مرا چکر کاٹے

مینے کاٹی ہے گدائے درِ جانان بنکر
عمر یون چین سے جس طرح تونگر کاٹے

ہین دلون مین وہی دل ہون جسے صدمے توڑین
ہین گلون مین وہ گلا ہون جسے خنجر کاٹے

ایسے فرہاد مین کیا لعل لگے ہین شیرین
کوہکن نام اُسیکا ہے جو پتھر کاٹے

کاٹ لون آپ گلا اپنا یہ ممکن ہے مگر
آرزو ہے کہ اِسے آپکا خنجر کاٹے

زہد پر زاہدِ خود بین کو ہے دعوے ساقی
ایسی دے دے کہ ہمیشہ یہین جگر کاٹے

جسنے خلوت مین ترے گال چھوے ہون ظالم
سانپ بنکر اُسے گیسوئے معنبر کاٹے

باغ جنت مین دہرا کیا ہے سوا حورون کے
زندگی کون یہان داورِ محشر کاٹے

تیرا پابندِ محبت ہون ازل سے صیّاد
چھوڑدے کُنجِ قفس مین مجھے بے پر کاٹے

اُسکی حسرت پہ مری عمر تصدق ہو تبرّ
چودہوان سال جو یون قید کے اندر کاٹے

اسقدر دل مین تبِ ہجر نے ڈالے چھالے
آنکھ کبھی گن نہ سکے دیکھنے والے چھالے

پاؤن مین میرے ہین کچھ ایسے نرالے چھالے
خار دیکھے تو ابھی سر پہ اُٹھالے چھالے

غم نہین کچھ بھی جو کانٹون مین گھسیٹے وحشت
آفتون سے نہین نہ موڑنیوالے چھالے

ایسی تلوون مین کمی کیا تھی جو ملکر اُنسے
دلِ ناشاد مین بھی غیر نے ڈالے چھالے

ہوگیا میرے لئے بزمِ تمنّا صحرا
بنگئے بادۂ مقصد کے پیالے چھالے

کیا مرے دامنِ خارش ہی جو چبھے ہین کانٹے
میرے تلوون کے کہین ڈالنہ جرالے چھالے

خارِ صحرا کی ہے کیا خشک زبان صحرا مین
بنگئے کس لئے پانی کے پیالے چھالے

خلش ان مین وہ مزا ہے کہ مرے تلوون نے
کردے خارِ مغیلان کے حوالے چھالے

وائے تقدیر جو گلشن سے چلا لیکے جنون
خار صحرا کے پکارا کئے چھالے چھالے

دمبدم پیار سے کانٹون نے لگا ہین ڈالین
پاؤن مین دشت نوردی نے جو ڈالے چھالے

زلف کے عشق مین دن رات رہا ہے چکر
میرے تلوون مین ہون کسلئے کالے چھالے

سرکشی وادیِ غربت مین جو کی کانٹون نے
میرے تلوون نے مقابل مین نکالے چھالے

پھوٹ جاتے ہین سبھی دشت نوردی مین شہر
وائے تقدیر ہین مٹی کے پیالے چھالے

مرے ٹالے سے کیونکر یہ مرا ارمان ٹل جاتے
بھلا جاکر کہان رہتے اگر دل سے نکل جاتے

اگر تم قتل کرتے اپنے ہاتھوں سے تو مقتل کو
تمہارے یہ شہیدانِ ادا آنکھوں کے بل جاتے

یہی اچھا ہوا روکا نقاہت نے غضب ہوتا
اگر نالے ہمارے عرش پر جا کر مچل جاتے

تری چتون جو خنجر پھیر دیتی میری گردن پہ
یہ ارمانوں کے ساری جگھٹے دل سے نکل جاتے

خدا کے رشک سے مرنا نہ پڑتا چین آ جاتا
اگر وہ دستِ نازک سر مرے دل کو مسل جاتے

گھڑی بھر کے لئے گھر میرے آنا در آفت ہے
بھلا اتنا ہی ہوتا آج آئے تھے تو کل جاتے

بتوں کے دل میں گھر کرنا کسی صورت نہیں ممکن
یہ پتھر موم ہو کر کاش نالوں سے پگھل جاتے

پڑا رہنے دیا ہوتا بھلا تیرا بگڑتا کیا
اگر کچھ دن مصیبت کے ترے کوچے میں ٹل جاتے

ہلاک کر خاک میں ہمکو ہوئے بدنام وہ ناحق
شرر ہم سوزِ غم سے اک نہ اک دن آپ جل جاتے

غیر سے وہ ہمکنار دیکھیے کب تک رہے
دیدۂ تر اشکبار دیکھیے کب تک رہے

اتنو تڑپ دمبدم ڈھاتی ہے تانِ ستم
دردِ دلِ بیقرار دیکھیے کب تک رہے

ناز و ادا کی طرح دشمنِ آرامِ دل
گردشِ لیل و نہار دیکھیے کب تک رہے

مشقِ جفا سے تری خاک میں ہم مل گئے
اب یہ نشانِ مزار دیکھیے کب تک رہے

حشر میں الزام سب اپنے ہی سر لے لئے
آپ کے ہم جاں نثار دیکھیے کب تک رہے

تیری تمنا کے داغ دل میں نہیں پھول ہیں
اپنے چمن کی بہار دیکھیے کب تک رہے

جانِ شرر زندہ ہے سخت جان سے مگر
آپ کے خنجر پہ دھار دیکھیے کب تک رہے

کہیں کیا ہے شرح دردِ فرقت ہو نہیں سکتی
ہماری جانبری کی کوئی صورت ہو نہیں سکتی

تصور ہر گھڑی رہتا ہے دم کے ساتھ سینے میں
شبِ غم لاکھ آئے تجھسے فرقت ہو نہیں سکتی

وہ کہتے ہیں مری فریاد سنکر یہ بھی عاشق ہیں
محبت جسکو ہوتی ہے شکایت ہو نہیں سکتی

ہوا کرتا ہے بارِ غم ہمیشہ جان کو دوبھر
اذیت کی کبھی خوگر طبیعت ہو نہیں سکتی

بھلا کب تک حیا ایسی نکل بھی آؤ خلوت سے | رہو گے تم جو پردے مین تو شہرت ہو نہین سکتی

خدا جانے تڑپنے سے مجھے کیون چین ملتا ہے | جسے تکلیف کہتے ہین وہ راحت ہو نہین سکتی

خدا کے سامنے محشر مین چپ ہون ای شرر تجھسے
کسی کے جور بیجا کی شکایت ہو نہین سکتی

مسیحا ہو کے قاتل ہو کسی کی ہر ادا کیسی | مریض غم کی الٹی ہو رہی ہے یہ دوا کیسی

غضب ہین شوخیان کیسی قیامت ہے حیا کیسی | جگر مین چٹکیان لیتی ہے تیری ہر ادا کیسی

خدا کی شان ظاہر ہو گئی جوبن کے پردے مین | جوانی آ چلی ہے جوش پر نام خدا کیسی

سنا او شوق سے اِس کی بھی مطلب میرا حاصل ہے | بھلا کس دن کہا مین نے کہ یہ شوق جفا کیسی

مین جتنا تم سے ملتا ہون تم اُتنا مجھسے کھچتے ہو | تمہین سے پوچھتا ہون اس وفا پر یہ جفا کیسی

تمہاری چال اور پھر اُسپہ مجمع مٹنے والونکا | قیامت مین قیامت ہو رہی ہے یہ بلا کیسی

ہوا جاتا ہے تڑکا اب تو سینے سے لپٹ جاؤ | ہمارے گھر چلے آئے تو پھر شرم و حیا کیسی

شب فرقت کے صدمے سُنکے وہ بولے تو یہ بولے | نہ نکلی یہ تمہاری جان بھی ہے بیحیا کیسی

رکاوٹ اُنکی ہر دم حسرتونکا خون کرتی ہے | زمانے کے حسینونسے اُڑی بوئے وفا کیسی

یہی جو آج اُٹھتے ہین ہین برباد کرنیکو | اِنھین ہاتھونسے کل دی غیر کو تمنے دعا کیسی

نکلکر میرے پہلو سے تری زلفونمین جا الجھا | یہ آنکھون دیکھتے دل نے ہماری کی دغا کیسی

ہمارے جی دُکھانے کے لئے یہ سب کرشمے ہین | جفا کیسی سزا کیسی ادا کیسی حیا کیسی

کرو جس سے محبت دشمنی کرتا ہے بے مین
شررؔ گلزار عالم مین چلی ہے یہ ہوا کیسی

نہین زخم جگر جس سے وہی تدبیر کرتا ہے | غضب کی دل لگی تیری نظر کا تیر کرتا ہے

کسی حب کے عمل مین وہ اثر دیکھا نہین ہمنے | جو نقش عشق دل مین بیٹھکر تاثیر کرتا ہے

نہین ایسا نہوا ہین گرا دین بجلیان اک دن | مجھے وہ دیکھتے ہی غیر سے تقریر کرتا ہے

اثر ہونے لگا کچھ کچھ کہ وہ بھی ہاتھ کہتے ہین
عجب حسرت بھرے تو نالۂ شبگیر کرتا ہے

لگا دے ایک پولا وار میرا کام بنجائے
ترے ابرو کا خنجر بے سبب تاخیر کرتا ہے

کلیجہ تھام لیتے ہین تماشہ دیکھنے والے
تڑپنا دل سے ہوتا ہے تو یہ تاثیر کرتا ہے

دل ناداں ہجوم یاس اکدم بھر مین ڈہا دیگا
تمنا کے محل تو کس لئے تعمیر کرتا ہے

مرا جوش جنون رہنے نہ دیگا مجکو زندان مین
مجھے کیون تنگ اتنا خانۂ زنجیر کرتا ہے

کرین کیون مہربانی کی تمنا یہ بھی کیا کم ہی
کہ ہمپر جور پنہان وہ بت بے پیر کرتا ہے

ترے ناوک کا ہی وہ بار احسان ہل نہین سکتا
تڑپنے کا ارادہ بھی اگر نخچیر کرتا ہے

کلیجے مین ٹھہاتا ہے ادہر جب آ نکلتا ہی
ترے تیر نظر کی دل بڑی توقیر کرتا ہے

خیال زلف جانان باندھ لیتا ہی سلاسل مین
ہمارا دل رہائی کی اگر تدبیر کرتا ہے

جلا دیتی ہی قسمت اسکو فوراً دست قاصد مین
شرر کا نام جب کاغذ پہ وہ تحریر کرتا ہے

کیا بتاؤن کہ ترے عشق مین کیونکر گزری
زندگی میری کہین موت سے بدتر گزری

تیری صورت ہی کہ جس دل مین بسی گھر بگڑا
میری حسرت ہے کہ جو دل مین ٹھنی گر گزری

تمنے خود دیکھ لیا میرے تڑپنے کا سماں
اور پھر پوچھتے ہو کیا تہ خنجر گزری

آکے کیون لوٹ رہا ہی ترا مطلب کیا ہی
کچھ زبان سے تو بتا دے جو کبوتر گزری

کاش اللہ محبت مین مجھے دیدیتا
غیر کے عشق کی تکلیف جو انپر گزری

نہ ملا دین کے رستے مین بھی منزل کا پتا
ہمکو دنیا بھی لگاتی ہوئی ٹھوکر گزری

عمر بھر میکدۂ دہر مین غم کے ہاتھون
کیا کہون مجھپہ جو اے ساقی کوثر گزری

آپ ہی غور کرین آپ ہی انصاف کرین
یہ گزرتی ہے کسی پر بھی جو ہمپر گزری

دن کٹے دیکھئے کس طور سے اب تیرے بغیر
ہجر کی رات تو مر مر کے ستمگر گزری

یہ شب وصل ہی کیا قصۂ فرقت چھیڑو نہ
جھیل لی ہجر کی تکلیف جو مجھپر گزری

ہجر کا درد تمنا کی چبھن دل کی خلش
آپ آسان سمجھتے ہین جو ہمپر گزری

جب صبا نے ترے گیسو کو پریشان کیا
وہ گھڑی مجھپہ قیامت کی برابر گزری

یہ گیسو مین کبھی دام مصیبت مین پھنسے
زندگی اپنی یونہی قید کے اندر گزری

یہ تو سب کہتے ہین اک روز ہے مرنا لیکن
کوئی کہتا نہین کیا قبر کے اندر گزری

کبھی دیکھا نہ تماشہ مری حسرت کا شہر
دل مین انکی نگہ ناز تو اکثر گزری

رنگین ہمسے بھی دیوانے کوئی تدبیر ایسی ہے
جو توڑے سے نہ ٹوٹے کیا کوئی زنجیر ایسی ہے

ملو تم غیر سے مین بھی کسی سے دل لگاؤنگا
تمہارا بھی جلے دل جس سے یہ تدبیر ایسی ہے

عدو سے خود وہ ملتے ہین مری ملنے سے بچتے ہین
مقدر کوئی ایسا ہے کوئی تقدیر ایسی ہے

مثال اپنی نہین رکھتا ترا انداز ایسا ہے
جواب اپنا نہین رکھتی تری تصویر ایسی ہے

پھرا کرتا ہے بے پھیری ترے انداز کا خنجر
کھچا کرتی ہے بے کھینچے تری شمشیر ایسی ہے

محبت کیا بری شے ہے کہ مین دشمن سے کہتا ہون
ذرا مین دیکھ لون انکو کوئی تدبیر ایسی ہے

مرے نالونکو جب سنتے ہین وہ گھبرا کے کہتے ہین
کھچا جاتا ہے دل تیری طرف تاثیر ایسی ہے

خدا کے سامنے محشر مین میری قتل ناحق سے
تجھے بے جرم ٹھیرا دے کوئی تدبیر ایسی ہے

جو انکا ہو گیا اسکو نہین پھر اور کچھ حاجت
ملاتی ہے خدا سے الفت شبیر ایسی ہے

شرر بے فائدہ ہر روز دفتر انکے لکھتے ہو
جواب نامہ وہ بھیجین کہان تقدیر ایسی ہے

خدا رکھے تجھے اے غم رفاقت تو ہی کرتا ہے
مری بگڑی کا تو ہے اور ہنسی کی ساری دنیا ہے

عدو نے بیوفائی کی تو مجکو آکے پوچھا ہے
غرض مطلب بری شے ہے اسیکا نام دنیا ہے

مرے سب دیکھنے آتے ہین تجکو کسنے دیکھا ہے
تری صورت سے میرا حال ہر حالت مین اچھا ہے

مرے آنسو رواں ہین اور وہ محو تماشا ہی
یہ پانی گلشن امید پر برسات مین برسا ہے

چھپے بیٹھے ہین لیکن طور تک جلوہ ہی جلوہ ہے
طلبگاروں سے یہ پردہ بھی کیا معقول پردا ہے

ریاضِ زندگی مین یہ بہار آتی ہے دم بھر کو
جوانی جسکو کہتے ہین ہوا کا ایک جھونکا ہے

خدا رکھے محبت کو نکالا نام دونون کا
تری ہر گھر مین شہرت ہے مرا ہر گھر مین چرچا ہے

زمانے بھر کے ارمان و تمنائین لے کے سویا ہون
مری تربت کے اندر اِن حسابون ساری دنیا ہے

سوالِ بوسۂ لب پر زبان ناحق جلاتے ہین
لڑائی مفت کی ٹھانی ہے لینا ہے نہ دینا ہے

ازل سے ہم لکھا لائے ہین خود اپنے مقدر مین
محبت تیری زلفون کی زبردستی کا سودا ہے

تمہین جبتک نہ دیکھا تھا تو اِن آنکھون پہ پردے تھے
تمہین جس روز سے دیکھا ہے اِن آنکھون مین پردا ہے

جو ملنا ہے تو مل لو وعدۂ فردا سے کیا حاصل
قیامت اور مطلب کی ہے اِن کامونکی دنیا ہے

وہ آ بیٹھے ہین بن ٹھن کے عزادارونکی زمرے مین
ہمارا حلقۂ ماتم بھی آغوشِ تمنا ہے

جہان دشمن کی تربت پوچھنے کو آپ آئے ہین
وہان مین بھی پڑا ہون پوچھلو یہ دیکھا بھالا ہے

خدا کیواسطے آجا کہ مشکل سہل ہو جائے
ترے بیمار کا مدت سے دم آنکھون مین اٹکا ہے

جزاک اللہ اے قاتل کہ ہلچل ڈالدی تونے
نگاہِ شوخ نے کس دھوم سے میدان مارا ہے

ہماری شوق نامہ کو ضرورت کیا ہے قاصد کی
مضامین شوق کے ہوتے ہین خط خود اُڑکے جاتا ہے

قرار و صبر بھی کرتے نہین فرقت مین ہمدردی
بھروسا غیر پر کیا ہو جب اپنونکا یہ نقشا ہے

یہ منہ دیکھی نہین کہتا کہ تم ثانی نہین رکھتے
خدا لگتی کہونگا مین خدا کو منہ دکھانا ہے

وہ ہمکو جھڑکیان بھی دیکر دل لین تو کیا کہنا
اگر مل جائے اِن دامون کو یہ سودا تو سستا ہے

اُنھین چاہون تو شرما اور وہ بھی اُن غیرونکے ساجھے مین
مین اِس جھگڑے مین کب پڑتا ہون ایسی کسکو پروا ہے

مصیبت کچھ بٹا لی دوسرے کی
ہمین نے یون دعا لی دوسرے کی

رہا کرتے ہو برہم مثلِ گیسو
بلا پیچھے لگا لی دوسرے کی

کبھی اُنکو اِسی حالت سے ڈھونڈھا
کبھی صورت بنا لی دوسرے کی

یہ کھسکر پی گئے بوتل کی بوتل / بھری اپنی ہے خالی دوسرے کی

دل شیدا مین آئے ہنکے حسرت / یہ کیا حسرت نکالی دوسرے کی

جو دیتا ہے تو اپنی گالیان دے / ترا منہ اور گالی دوسرے کی

ترے گیسو کا کیا بگڑا جو بکھرا / بڑہی آشفتہ حالی دوسرے کی

عدو نے دل انہین دینا کہا تھا / اُنھون نے جان کھالی دوسرے کی

مٹانے کا ہے اک یہ بھی طریقہ / کرو تم پائمالی دوسرے کی

ہمین کیا کم تھے رسم عاشقی کو / زبردستی بلالی دوسرے کی

عدو کو کیا کہون جب خود کہے وہ / مرا جی چاہے گالی دوسرے کی

انہین مین ہمنے بس یہ بات دیکھی / دیے غم اور دعا لی دوسرے کی

شرر دل لیکے اُسنے منہ چھپایا
غضب مین جان ڈالی دوسرے کی

رنج بیکار ہے وہ عہد شکن کسکا ہے / غم تجھے اے دل پُر رنج و محن کسکا ہے

دیکھتے ہی جسے بیساختہ پیار آجائے / ہان ذرا آپ ہی کہدین وہ دہن کسکا ہے

میری آنکھون مین بسی ہے یہ تجلی کسکی / میری نظرون مین یہ بیساختہ پن کسکا ہے

کس تبسم کی ادا برق اُڑائی تونے / فتنۂ حشر بتا تجھ مین چلن کسکا ہے

کیون جوانان گلستان کو خوشی ہے اتنی / آج ارادہ پئے گلگشت چمن کسکا ہے

جس سے مٹجائے قیامت وہ ہے کسکی رفتار / جس سے بیچین ہون فتنے وہ چلن کسکا ہے

اب نہ وہ رنگ نہ وہ روپ نہ وہ لطف بہار / آج یہ سوگ تجھے صبح چمن کسکا ہے

نگہ شوخ سے مجروح کرو دل لیکن / اک ذرا سوچ لو یہ بھی کہ وطن کسکا ہے

سُنکے اشعار ہمارے وہ شرر کہتے ہین
دل دُکھا جاتا ہے اس سے یہ سخن کسکا ہے

اک نظر دیکھتے ہی سیکڑون قربان ہونگے
تم سلامت ہو تو ہر روز یہ سامان ہونگے

وہ تو ہم پہلے پہل پھنس گئے نادانی سے
اب جو ہونگے تو سمجھ بوجھ کے خواہان ہونگے

وہ شب وعدہ نہ آئے تو اجل آئیگی
ہم تو ہر حال مین شرمندۂ احسان ہونگے

قتل کرکے ہمین اب ذکر وفا ہے ہردم
ہم نہ کہتے تھے بہت آپ پشیمان ہونگے

بات تو جب ہے کہ اک آدھ وفا بھی ہو کبھی
یون تو ہونے کے لئے سیکڑون پیمان ہونگے

ہٹ چکی رسم وفا ٹوٹ چکا عہد وصال
اب وہ کیا بات ہے جس بات کے پیمان ہونگے

سر مین ہوگا تو تری زلف کا سودا ہوگا
دل مین ہونگے تو ترے ملنے کے ارمان ہونگے

سختیان عشق کی ہم دیکھ چکے جھیل چکے
اب تو کھیلین گے وہی کھیل جو آسان ہونگے

سامنے ہم نکرین اپنا کلیجہ کیون کر
آرزومند کسی تیر کے پیکان ہونگے

پیٹھ پیچھے جو برا کہتے ہین ہمکو لیکن
آنکھ جب سامنے ہوگی تو پشیمان ہونگے

کنج مرقد مین بھی آرام کی امید نہین
اے شرر دل مین یہی حسرت و ارمان ہونگے

وہ چاہتے ہین کوئی اس طرح تباہ رہے
جلن جگر مین تڑپ دل مین لب پہ آہ رہے

ہمارا غم نہ سنا آکے ایکدن تمنے
تمہارے واسطے ہم عمر بھر تباہ رہے

عجیب داد طلب ہم بھی تھے زمانے مین
کہ جسنے ظلم کیا اس سے داد خواہ رہے

تمہین کہو کہ تمہین کوئی کس طرح دیکھے
جو رخ پہ بکھری ہوئی کاکل سیاہ رہے

دکھاؤ حشر کے دن جلوہ جب خدائی کو
ہماری حسرت دل پر بھی کچھ نگاہ رہے

کبھی زبان پر اپنی نہ آیا حرف سوال
فقیر ہو کے بھی ہم دل کے بادشاہ رہے

وہ کام کر کہ رہے تیرا نام دنیا مین
وہ چال چل کہ زمانے سے رسم و راہ رہے

مزا تو جب ہے کہ دیدار کے مزے لوٹین
ہم آپ مین رہین جبتک جلوہ گاہ رہے

کسیکے کوچے مین جبتک شرر قیام کیا

بہت خراب رہے اور بہت تباہ رہے

تیری نگاہِ شوخ عجب کام کر گئی
تلوار بن کے صاف جگر تک اُتر گئی

کس دن ہماری قبر پہ دو پھول دھر گئی
سو بار اِس طرف سے نسیم سحر گئی

کیا پوچھتے ہو ہمسے جوانی کا ماجرا
موجِ نسیم تھی کہ اِدھر سے اُدھر گئی

بربادیون سے لاگ ہی تیری نگاہ کو
لاکھون ہوئے شہید یہ کافر جدھر گئی

رہ رہ کے غصّہ تجھسے ستمگر کا کم ہوا
چڑھ چڑھ کے آسمان پہ آندھی اُتر گئی

یہ دو مقام نا کے ہین تصویر یار نے
آنکھون مین آ گئی کبھی دل مین اُتر گئی

نکلا وہ عیب غیر مین جس عیب پر کبھی
میری نظر گئی نہ تمہاری نظر گئی

وہ رنگ ڈھنگ آپکا اگلا سا کیون نہین
وہ رسم کیا ہوئی وہ عنایت کدھر گئی

جس انجمن مین بیٹھے وہ محشر بپا ہوا
گزرے وہ جس طرف کو قیامت گزر گئی

کیون بار بار پوچھتے ہو تمسے کیا کہون
جو کچھ گزر گئی مرے دل پر گزر گئی

اُٹھّو بھی بتکدے کی شہر سیر اب کرو
تمکو حرم مین رہتے تو مدّت گزر گئی

کسی تدبیر سے قسمت کی بُرائی نہ گئی
نہ گئی گھر سے مرے شامِ جدائی نہ گئی

جاؤ بھی دیکھ لیا تیغ زنی کا دعوےٰ
تول کر رہ گئے تلوار لگائی نہ گئی

قتل کر کے مجھے کیون آپکے بگڑے یہ حواس
تیغ دھوئی نہ گئی لاش چھپائی نہ گئی

کام نالون سے نہ نکلا شبِ فرقت میرا
اُسنے زنجیر درِ عرش ہلائی نہ گئی

دلِ پُر داغ کا کچھ بھی نہ تماشا دیکھا
تمسے چل پھر کے ہوا باغ کی کھائی نہ گئی

یار نے عارضِ پُر نور سے اُلٹی جو نقاب
پھر ضرورت ہی نہ تھی شمع جلائی نہ گئی

اُسنے گالی بھی نہ دی قتل تو کرنا کیسا
ہاتھ تو ہاتھ زبان تک بھی ہلائی نہ گئی

نامہ بر وصل کی کچھ بات نہ طے کی تونے
جو خبر لانے کی تھی تجھسے وہ لائی نہ گئی

راز داری تھی محبت مین یہانتک ہمکو
قید مین پاؤن کی زنجیر ہلائی نہ گئی

نالہ ہائے سحری کام نہ آئے اُنسے
میری سوتی ہوئی تقدیر جگائی نہ گئی

کان مین چپکے سے مینے جو پتی کی کھدی
ایسے شرمائے کہ پھر آنکھ ملائی نہ گئی

کھد یا رازِ محبت مرے دلنے سب سے
بات کمبخت سے اتنی بھی چھپائی نہ گئی

کسی صورت سے کبھی کم نہ ہوا سوزِ نہان
آگ وہ دل مین لگی تھی کہ بجھائی نہ گئی

اے شرر دیکھ لیا آپ کو اُنکے در پر
چار دن بیٹھکے دھونی بھی رمائی نہ گئی

آپ آئے بھی تو اک لحظہ مشکل ٹھیرے
یہ تو فرمائیے کس طرح مرا دل ٹھیرے

ہائے بگڑی ہوئی تقدیر بُری ہوتی ہے
ہم مسیحا جسے سمجھین وہی قاتل ٹھیرے

ابھی آئے ہو ابھی جاتے ہو ٹھیرو تو سہی
تمسے اک بات کہونگا مین ذرا دل ٹھیرے

اِس طرح بیٹھے ہین در پر تری ہمت ہارے
جس طرح تھک کے مسافر سرِ منزل ٹھیرے

ایک وہ ہین کہ عنایت کے سزاوار ہوئے
ایک ہم ہین کہ ترے ظلم کے قابل ٹھیرے

بیقراری کے ستم کوئی اُٹھائے کب تک
اے خدا اب تو کسی طرح مرا دل ٹھیرے

ناتوانی کا بُرا ہو کہ رہے ہم پیچھے
اور سب قافلے والے سرِ منزل ٹھیرے

پھلے ہین جنکو سمجھتا تھا مسیحا اپنا
اے شرر اب وہ کرشمے مرے قاتل ٹھیرے

دل پریشان ہوا جاتا ہے
گھر ہی ویران ہوا جاتا ہے

چھین کر دل وہ لئے جاتے ہین
مُفت نقصان ہوا جاتا ہے

مشکلین جمع ہوئی ہین اتنی
کام آسان ہوا جاتا ہے

آئینہ دیکھکے صورت تیری
اور حیران ہوا جاتا ہے

کوئی زخمی ہے تری ابرو کا
کوئی بیجان ہوا جاتا ہے

پھر بگڑتا ہے بنا کام مرا
پھر وہ انجان ہوا جاتا ہے

وہ کچھ اس شان سے ہے جلوہ نما
ہوش قربان ہوا جاتا ہے

ہے یہی مشق تو کوئی دن مین
جمع دیوان ہوا جاتا ہے

دل پہ قابو بھی شرر لازم ہے
کیون بدآوسان ہوا جاتا ہے

میری جو بات ہے وہ صلح کی ہے پیار کی ہے
تیری جو بات ہے حجت کی ہے تکرار کی ہے

دم بدم آتا ہے کمبخت کلیجہ منہ کو
اب تو کچھ اور ہی حالت ترے بیمار کی ہے

انکے حسرت مری وہ بات کہی ہے اسنے
نہ تو اقرار کی ہے اور نہ انکار کی ہے

کام بننے نہین دیتی مری بگڑی قسمت
آسمان کی ہے شکایت نہ مجھے یار کی ہے

رات دن کام تمہارا یہی سب بے رحمی ہے
رات دن فکر تمہین میرے ہی آزار کی ہے

میرا مذہب ہے جدا شیخ و برہمن تمسے
مجکو تسبیح کی حاجت ہے نہ زنار کی ہے

بیقراری مین قیامت کا مزا ملتا ہے
میری آنکھون مین جو شوخی نگہ یار کی ہے

ہائے وہ دن کہ تری بزم مین دن رات تھے ہم
آرزو اب تو ہمین سایۂ دیوار کی ہے

روز دیتا ہے نیا رنج ستمگر ہمکو
روز بیداد نئی چرخ ستمگار کی ہے

انکے نالے شرر زار کے وہ کہتے ہین
یہ تو فریاد کسی تازہ گرفتار کی ہے

چاہنے والون سے کیا ایسی عداوت چاہیے
شرم کچھ آنکھون مین کچھ دل مین مروت چاہیے

تیری آنکھون مین بری معلوم ہوتی ہے حیا
ان مین شوخی چاہیے ان مین شرارت چاہیے

حضرت دل نے کیا ہے دم ہمارا ناک مین
روز اسکے واسطے اک اچھی صورت چاہیے

دل نہین ہے مفت کا محنت سے پالا ہے اسے
ہاتھ تم پیچھے لگانا پہلے قیمت چاہیے

تو رہے دنیا مین تیرے چاہنے والے بہت
سیکڑون سر ہین ترا خنجر سلامت چاہیے

مجھسے بچتے ہو مری صورت سے تم بیزار ہو
آدمی کو آدمی سے ایسی نفرت چاہیے

اُسکی بیدردی کا قصہ کیون کہون دشمن سے مین
غم غلط کرنے کو کچھ حرف وحکایت چاہیے

کچھ نشانی تو رہے میرے دلِ مرحوم کی
تیرے کوچے مین بھی اک چھوٹی سی تُربت چاہیے

اُنکا تیر آیا ہے ہم کیونکر نہ دین دل مین جگہ
اپنے گھر آئے جو دشمن بھی تو عزت چاہیے

یا نبی اپنے شترر کی لاج رکھئے حشر مین
وُک اشان آپکا بھر شفاعت چاہئے

ن نظر کارگر نہ ہو جائے
خلق زیر و زبر نہ ہو جائے

اُنکا آتا ہے تیر دیکھ ایدل
تجھ سے آگے جگر نہ ہو جائے

شدتِ درد سے یہ کھٹکا ہے
دل اِدھر سے اُدھر نہ ہو جائے

وصل کی شب ہے مین ڈرتا ہون
بات کرتے سحر نہ ہو جائے

دیکھو دیکھو نہ آئینہ تمکو
کہین اپنی نظر نہ ہو جائے

آدمیّت اگر ہر اِک مین ہو
آدمی ہر بشر نہ ہو جائے

دلِ ارمان کیا نکالین ہم
ڈر ہے ویران گھر نہ ہو جائے

دیکھ اے چشمِ تر کہین اُنکو
غمِ دل کی خبر نہ ہو جائے

نالے کرتے تو ہو شرر دیکھو
پرزے پرزے جگر نہ ہو جائے

جان چھوٹی رنج سے جھگڑون سے فرصت ہوگئی
موت کے آتے ہی ہمکو کیسی راحت ہوگئی

توبہ کرتے ہین کسیکو اب نہ چاہین گے کبھی
کان پکڑا ہمنے آگے کو نصیحت ہوگئی

دل امانت تھا خدا کی وہ بتون کو دیدیا
کیا کرین ہمسے امانت مین خیانت ہوگئی

اب کہان اگلا سا وہ ہر وقت اُٹھنا بیٹھنا
مل گئے جب راہ مین صاحب سلامت ہوگئی

اب کہان وہ عیش کے جلسے وہ سامانِ طرب
اتفاقاً چار دن کو یہ بھی صحبت ہوگئی

آج کے دن بھی وہی غم ہے وہی ہے انتظار
صبح محشر بھی ہمین تو شامِ فرقت ہوگئی

ہوگئی آفت بپا اُنکے خرامِ ناز سے
پڑگئی ہلچل قیامت مین قیامت ہوگئی

پوچھتے کیا ہو مری بگڑی ہوئی قسمت کا حال
دل مین جب آئی خوشی کی بات حسرت ہوگئی

کام کیسے آگئے مرقد مین میرے داغِ دل
روشنی سی روشنی اُنکی بدولت ہوگئی

ہم دکھا دینگے تماشا شورِ محشر کا یہین
نالے کرنے کی اگر ہمکو اجازت ہوگئی

کیا کوئی پردہ نشین یان فاتحہ کو آگیا
کیون شہیدِ ناز کی گل شمع تربت ہوگئی

اک زمانہ دشمنِ جان عہدِ الفت مین ہوا
دوستی کی اُسنے دنیا سے عداوت ہوگئی

عشق مین کیونکر پھنسا تو تو بڑا ہشیار تھا
کیا ہوا تجھکو شررؔ اُلٹی تری مت ہوگئی

اگلی برس بھی پھر یہی فصلِ بہار ہے
توبہ ہماری توبہ کا کیا اعتبار ہے

اقرار کر لیا ہے رہا ہوگی تم ضرور
جو کچھ کہا ہے تمنے مجھے اعتبار ہے

انکار کر نہ زاہدِ کم فہم پی بھی لے
تو دوستونکا دوست ہے یارونکا یار ہے

جس داغِ دل کی قدر نہ کی تمنے کچھ کبھی
بعدِ فنا وہی تو چراغِ مزار ہے

اے چشمِ یار آنکھ ادھر پڑ رہی ہے کیون
کس کام کا ترے یہ دلِ بیقرار ہے

وہ حال ہے کہ اب مجھے دوبھر ہے زندگی
اے موت جلد آکہ ترا انتظار ہے

کہدینگے ہم پیام تو تیرا شررؔ ضرور
مانے نہ مانے اسکا اُسے اختیار ہے

فوراً ہی چلدیا کوئی باتون مین ٹال کے
پچھتا رہا ہون بات کو منہ سے نکال کے

آنکھون مین خاک جھونک کے دل لے لیا مرا
گاہک ملے تو ایسے ملے مجکو مال کے

کیون دو سزا ہمین دین مجھے اِک جرمِ عشق کی
مجھپر چھُری نکالی تو آنکھین نکال کے

قاضیِ شہر - شیخِ حرم - ناصحِ شفیق
باقی ہین چند لوگ ابھی اگلی چال کے

سچ پوچھئے تو خوبیِ قسمت سے لٹ گئے
سودا لیا تھا ہمنے بہت دیکھ بھال کے

قصّہ ہوا تمام مریضِ فراق کا
کیا آئے آپ آئے اگر وقت ٹال کے

جب دیکھنا بھی جرم ہی تعزیر دیجئے
پامال کیجئے مری آنکھین نکال کے

یہ بھی خبر ہے، اغلو ہم سب گناہگار
اُمیدوار ہین کرمِ ذوالجلال کے

زخمونسے چور چور ہے سب تن بدن مرا
احباب میری لاش اُٹھائین سنبھال کے

کیا ہوگیا شررؔ کو جو روتا ہے زار زار
کیا لطف یاد آگئے شامِ وصال کے

کس لئے غم سہا کرے کوئی
دوستی کرکے کیا کرے کوئی

سب کی نظرین ہین کیون پھری کوئی
کاش دل مین رہا کرے کوئی

قبر پہ پھول چڑھتے جاتے ہین
روز یون ہی ہنسا کرے کوئی

چرخ مین کیا لگے ہین لعل ایسے
جس کے تارے گنا کرے کوئی

سُنے جب کوئی محبت سے
حالِ دل کیون کہا کرے کوئی

اب تو نالون سے حشر برپا ہے
اپنا وعدہ وفا کرے کوئی

بُتِ بے درد ہے خدا مالک
کیون ترا آسرا کرے کوئی

ایسی حالت ہے اب کہ کہتا ہون
میرے حق مین دعا کرے کوئی

ایسی تقدیر اور یہ حسرت
چاہتا ہون دعا کرے کوئی

بات جب ہے کہ داستانِ قلق
ہم کہین اور سنا کرے کوئی

روئین دشمن شررؔ کے مرنے پر
یہی کہدو کہ کیا کرے کوئی؛

دل جو زخمی ہے جورِ پنہان سے
خون روتا ہے چشمِ گریان سے

جوشِ وحشت کی رخنہ اندازی
جیب کی تن گئی گریبان سے

یاس اور یاس بھی ہمیشہ کی — خون برسا ہے چشم ارمان سے
اے جنون جا کے خاک کیون لو چھان — گھر مرا کم نہین بیابان سے
خارِ صحرا کا کیا بگڑا ہے — کیون اُلجھتے ہین میری دامان سے
کیون بگڑتے ہو کیا بگڑتا ہے — دیکھتا ہون جو چشم ارمان سے

اے شرر کیا دہرا ہے جنت مین
ہم نہ اُٹھین گے کوئے جانان سے

یہ گرمی آگئی اِس مین کہان سے — جلا جاتا ہون مین سوزِ نہان سے
سُنو گے داستانِ دردِ فرقت — کلیجا لاؤ گے ایسا کہان سے
مناسب ہے کرے پورا بھی اُسکو — کہے جس بات کو انسان زبان سے
نہ کُھلجائے کہین رازِ محبت — لبون پر جان ہے ضبطِ فغان سے
مجھے یارب دیا دردِ محبت — کرون مین شکر تیرا کس زبان سے
خدا جانے پڑی اُفتاد کیسی — نہ آیا نامہ بر اب تک وہان سے

شرر کچھ اُنکو ضد ایسی ہے مجھسے
نہین وہ بولتے میٹھی زبان سے

لے لین جو چٹکیان نگہِ شوخ یار نے — تسکین پائی آج دلِ بیقرار نے
روزِ ازل کسی نے نہ جسکو کیا پسند — وہ دل دیا مجھے مرے پروردگار نے
کیا بار بار پوچھتے ہو تم سے کیا کہون — مجھپر جو ڈھائے ظلم شبِ انتظار نے
سوزِ جگر۔ ہجومِ تمنا۔ غمِ فراق — کیا کیا دیا مجھے مرے پروردگار نے
اُس بیوفا سے میری سفارش تو یکطرف — دل ہی جلا دیا نفسِ شعلہ بار نے
کہدی کسی سے دردِ نہفتہ کی داستان — آکے ہمارے گریۂ بے اختیار نے

اُنکو شرر ہمارے ستانے کے واسطے

چالین سکھائین گر بشر لیل و نہار نے

ادا یار کی دل مسلتی رہی
قیامت کی ہر چال چلتی رہی

ادھر وہ دل رنگ لاتا رہا
ادھر اسکی چتون بدلتی رہی

نچوکا شرارت سے وہ فتنہ گر
زبان جب تھمی آنکھ چلتی رہی

کیا قطع تیغ ادا نے جسے
وہی شاخ امید پھلتی رہی

ترا حسن بڑھتا رہا دمبدم
نئی شان ہر دم نکلتی رہی

وہان گرمجوشی رہی غیر سے
یہان آگ سینے مین جلتی رہی

کسی کے ہر انداز ہر ناز مین
ادا بانکپن کی نکلتی رہی

غریبون کا دیتا نہین کوئی ساتھ
ن تصویر بھی رخ بدلتی رہی

ہمیشہ بگڑتے رہے وہ شرر
نئی روز حجت نکلتی رہی

جو داغون سے گلشن ہو وہ دل یہی ہے
تمہارے تماشے کے قابل یہی ہے

خدا کی خدائی کا حاصل یہی ہے
ہمارے ہو تم جسمین وہ دل یہی ہے

تہ تیغ جب آئے ہم موت بولی
رہ عشق کی پہلی منزل یہی ہے

جو تیری لگاوٹ پہ اترا رہا ہے
وہ نادان ظالم مرا دل یہی ہے

تمہارے سوا آرزو ہو نہ دل مین
تمنا یہی حسرت دل یہی ہے

خدا جانے یہ پھول کیون ہنس رہے ہین
چمن مین فغان عنادل یہی ہے

محبت مین آسان ہے جان دینا
دل تسکین دین سخت مشکل یہی ہے

نزاکت اٹھانے نہ دے جسکو خنجر
غضب ہے کہین اسکو قاتل یہی ہے

نہ تم اپنے بس کے نہ موت اپنی بس کی
نہ دل اپنے قابو کا مشکل یہی ہے

بناوٹ نشانہ دل مبتلا کو
کہ تیر نظر کا مقابل یہی ہے

یونہی دم نکلنے پہ مرتا رہونگا — جو آسان نہ ہوگی وہ مشکل یہی ہے
مری لاش پر حسرتین نوحہ گر ہین — مرے رونے والون کی محفل یہی ہے
عداوت ہے سارے زمانے کو مجھسے — تمہاری محبت کا حاصل یہی ہے
کیا جسکو پامال اک مہ جبین نے — وہ آنکھون کا تارا مرا دل یہی ہے
کلیجہ سے مجروح دل لوٹتا ہے — نگاہین لڑانے کا حاصل یہی ہے
چمک برقِ ابن کی تیری ہنسی ہے — اگر ہے تو مدِ مقابل یہی ہے
جو جینے پہ مرتا ہے وہ غیر ہوگا — جو مرنے پہ جیتا ہے وہ دل یہی ہے
ق
یہ نواب حامد علیخان ہمیشہ — رہے شادمان خوشدل یہی ہے
وہ عالم منور ہین جسکی ضیا سے — زمین پر وہ اک ماہِ کامل یہی ہے
اسی سے ہے سرسبز نخلِ تمنا — امیدون کے دریا کا ساحل یہی ہے
ہوا شوق باغِ معانی لگائین — کہ نازک خیالی کا حاصل یہی ہے
ہر اک شعر ایسا کہا جسکو سنکر — ہر اک نے کہا سحرِ بابل یہی ہے
وہ پانی ہے فکرِ رسا جس زمین کو — سخن فہم کہتے ہین مشکل یہی ہے
اسی مین غزل ایسی لکھی ہے جسکو — یہ کہیے کہ پریون کی محفل یہی ہے
عجب حسنِ بندش یہ مصرع ہے جسکا — مہِ نو یہی ماہِ کامل یہی ہے
نکالے مضامین سب سے نیا کر — رہِ شعر مین سخت مشکل یہی ہے
کٹھن ہے زمین مین کہون شعر کیونکر — مگر حکمِ عالی ہے مشکل یہی ہے

ہزارون مضامین دلکش ہین دل مین
شرر دیکھو پریون کی محفل یہی ہے

درد جگر کی ملتی ہے لذت نصیب سے — ہم اپنا حال جاکے کہین کیون طبیب سے
اے دو چرخ ایک ہی شب کے لئے کبھی — بدلے مرا نصیب عدو کے نصیب سے

اب دور ہمسے کھنچتے ہو کہتے تھے تم کبھی
آؤ ادھر کہ ہم تمہین دیکھین قریب سے

یہ کاہشِ جگر مری کیہ بے سبب نہین
اُلفت بڑھی ہے آپکی بیشک رقیب سے

جو کچہ کہا وہ آپنے مین عرض کیا کرون
بگڑے ہوے نصیب نے مجھ بدنصیب سے

کرتی ہے میرے قتل کے ہر روز مشورے
مِل مِل کے وہ نگاہ نگاہِ رقیب سے

ایسا مرض نہین ہی شرر جسکا ہو علاج
کیا فائدہ کہ سال کہین ہم طبیب سے

اب سروکار نہ رونے سے نہ گھبرانے سے
ملگیا چین ہمین دم کے نکلجانے سے

گرمیِ حسن سے پلکون مین چھپی بیٹھی ہے
نگہِ ناز نکلتی نہین حسن خانے سے

اب وہ حالت ہے کہ دشمن بھی اگر سن پائین
ٹکڑے ہو جاے کلیجا مری افسانے سے

جستجو نے تری ڈالا ہے کشاکش مین مجھے
بارہا کعبے مین لے آئی ہے بتخانے سے

عشق کی راہ مین ثابت قدمی لازم ہے
کام رونے سے نکلتا ہے نہ گھبرانے سے

عشق ہوتا ہے تو حالت یہی ہو جاتی ہے
آپ گھبراتے ہین ناحق مری گھبرانے سے

اے شرر اورکہین اُسکا ٹھکانا ہی نہین
شبِ غم جائے کہان میرے سیہ خانے سے

کیون بزم سے دشمن کو نکلنے نہین دیتے
کیا میری قضا ہے جسے ٹلنے نہین دیتے

حسرت کا تو کیا ذکر کہ نکلے مرے دل سے
وہ آنکھ سے آنسو بھی نکلنے نہین دیتے

کیون آپ شبِ وصل الگ بیٹھے ہین مجھسے
کس واسطے ارمان نکلنے نہین دیتے

کسنے یہ سکھائی ہین تمہین تیغ کی چالین
ملتے ہو گلے سے تو سنبھلنے نہین دیتے

کیون آپ شبِ وصل لگاتے نہین مہندی
کیا میرا لہو ہے جسے ملنے نہین دیتے

آفت ہین وہ انداز قیامت ہین وہ غمزے
مین لاکھ سنبھلتا ہون سنبھلنے نہین دیتے

ارمان مرے کہتے ہین ملجائین وہ تنہا
پھر دیکھین تو کسطرح نکلنے نہین دیتے

کیا وصل مین دیتا ہے مزا انکا یہ کہنا
تم تو ہمین کروٹ بھی بدلنے نہین دیتے

وہ دل مین شررؔ آکے ٹھہرتے نہین دم بھر
حسرت کا چمن پھولنے پھلنے نہین دیتے

جگر مین کاوش مژگانِ یار باقی ہے
یہ کیا کھٹک مرے پروردگار باقی ہے

اخیر سانس کا سینے مین تار باقی ہے
بلاسے نام مری جانِ زار باقی ہے

ابھی سے آنکھ کسیکی پھری ہوئی مجھ سے
ابھی یہ گردشِ لیل و نہار باقی ہے

کسی کے آنے کی جاتی رہی امید ہمین
اجل کو تنے کا اب انتظار باقی ہے

شبِ وصال مین آجائین زندگی کو مرے
وہ کہتو دین کہ تجھے اختیار باقی ہے

خزان کے خوف سے گلشن مین کیون پریشان
ابھی تو پھول کھلے ہین بہار باقی ہے

بہار آتی ہے دستِ جنون ترے ہاتھون
ہماری جیب مین اب کوئی تار باقی ہے

جو روزِ ہجر کٹا بھی تو کیا ہوا حاصل
پہاڑ سی یہ شبِ انتظار باقی ہے

ٹھنی ہے جی مین شررؔ اب تو حال کہہ گزرون
سُنین وہ یا نہ سُنین اختیار باقی ہے

اُس کاکُل پیچان کی تصویر نظر آئی
پھر دل کو ہوا سودا عجیب نظر آئی

غصے مین جو لکھا تھا خط اُسنے مجھے قاصد
ہر سطر مجھے اُسکی شمشیر نظر آئی

گردِ سرِ راہ بنکر قدمون سے لپٹ جاؤن
اُن سے یہی ملنے کی تدبیر نظر آئی

آئینے دلِ حیران مین ابرو کا تصور ہے
آئینے مین خنجر کی تصویر نظر آئی

ہم سے تجھے نفرت آئی جب اُسنے ادھر دیکھا
وہ برق نگہ ہمکو شمشیر نظر آئی

میرے دلِ حیران مین وہ مستِ تغافل ہے
تصویر کے پہلو مین تصویر نظر آئی

در پھیر کے ترے در پر کرتا ہون جبین سائی
کچھ پھرتی ہوئی اپنی تقدیر نظر آئی

صحرا مین کفِ پا نے کانٹون پہ کیا قبضہ
جنگل کی زمین اپنی جاگیر نظر آئی

آئینے سے وہ بگڑے شانے سے کبھی اُلجھے
جب زُلف کے بننے مین تاخیر نظر آئی

یہ آنکھ تری ظالم آفت ہے تہِ ابرو
شمشیر کے سایے مین شمشیر نظر آئی

محشر مین وہ آئے ہین وعدی کو وفا کرنے
نالون کی کہان ایدل تاثیر نظر آئی

جب آہِ رسا پہنچی اے دل درِ جاناں تک
اترائی ہوئی اپنی تقدیر نظر آئی

کس روز شرر تیرے اشعار سُنے اُسنے
کب نالۂ موزون کی تاثیر نظر آئی

اُمید کب ہے کسیکا وصال ہوجائے
یہ اور بات ہے ممکن محال ہوجائے

اگر کسیکو ہمارا خیال ہوجائے
ابھی خوشی سے طبیعت بحال ہوجائے

وہ اپنی چال کے انداز کس لئے چھوڑین
بلا سے اُنکی کوئی پائمال ہوجائے

وہ لے گیا ہی مرا دل کہ خود دیا مینے
اُسی سے حشر مین اتنا سوال ہوجائے

مری اُمید، عدو کی اُمید بنجائے
مرا خیال عدو کا خیال ہوجائے

نقاب رُخ سے اُلٹ کر دکھا دیا جلوہ
خدا کرے ترا دونا جمال ہوجائے

جو کھولدو کبھی بھولے سے زلفِ پیچا پیچ
تو مرغِ دل کے پھنسانے کو جال ہوجائے

اگر علی کو پکارے کوئی مصیبت مین
تو ذوالفقارِ علی بڑھ کے ڈھال ہوجائے

وہ بدنصیب ہون اُنکا جو وصل بھی ہو نصیب
وفورِ شوق سے جینا محال ہوجائے

وہ طول ہو کہ خضر عمر بھر بھی پڑھ نہ سکین
جو میرے شوق کا تحریر حال ہوجائے

شرر تمہاری سفارش کرینگے ہم لیکن
یہ کب اُمید اُنھین کچھ خیال ہوجائے

وہی ہے آنکھ جو تجھ سا حسینِ ماہ رو دیکھے
وہی ہے دل جو تیرا ہو کے داغِ آرزو دیکھے

اگر آئے مرے دل مین نرالی سیر تو دیکھے
گلِ داغِ جگر دیکھے بہارِ آرزو دیکھے

اگر وہ حشر مین یارب نہ آئے سامنے میرے
تو اچھا یون ٹھہر جائے نہ مین دیکھون نہ تو دیکھے

یہان کیون آکے ٹھیری ہی یہ اک اُجڑا ہوا گھر ہی
نکل جائے مرے دل سے جو موقع آرزو دیکھے

ابھی مین خاک ہو جاؤنگا اک چشم عنایت کر
نہ دیکھے پھر کوئی محب نظر بھر کر جو تو دیکھے

اسے احباب لائے ہین تو اتنی دیر ٹھیرا لین
ہماری لیتیا شن لے ہماری آرزو دیکھے

وہی سیرت ہی دنیا مین جسی شیرازی تو اچھا
وہی صورت ہے عالم مین جسے بہتر تو دیکھے

ہماری التجا سے وصل اسکا گانیان دنیا
ہماری گفتگو دیکھے وہ اپنی گفتگو دیکھے

خدا جانے وہ کیا ڈھائے ستم بیچے تو صدیر
ہمارے شوق نامے مین جو حرف آرزو دیکھے

لہو نے میرے جب چوما لب خنجر تو وہ بولے
نہ دیکھا آج تک ایسا ہزارون کی لہو دیکھے

غنیمت ہی جو تیری بزم مین یہ بھی میسر ہو
تجھے حسرت سے مین دیکھون مجھے غصے سے تو دیکھے

مزا جب ہی جو ہم آرزو تیری بلائین لے
مرے دل مین ٹھہر کر تو ہجوم آرزو دیکھے

عجب حالت بنا رکھی ہی تیرے عشق مین اپنی
نہ بھیجا نے کبھی ہرگز شرر کو اب جو تو دیکھے

نہ ہو اُنپر اثر ہو جائیگی حسرت تو کم دل کی
سفارش کچھ کرینگے جا کر اُنسے آج ہم دل کی

اگر لیتا ہے وہ مجھسے تو پیمان وفا اپنا
اگر دیتا ہے وہ مجکو تو دیتا ہے قسم دل کی

مجھے اُنسے محبت ہی انہین دشمن سی نفرت ہے
تڑپ ہی اب زیادہ دونون جانب سے بدم دل کی

کریگا خون پھر وہ خون آنکھون سے بہادیگا
خبر لیگا مقرر اک نہ اک دن جوش غم دل کی

ادھر ناراض تم ہم سے ادھر جینے سے ہم ناخوش
کرو تدبیر کچھ ایسی تڑپ ہو جس سے کم دل کی

دل روشن خبر دیتا ہے جب راز دو عالم کی
بھلا پھر ہمسری کیا کر سکیگا جام جم دل کی

ہجوم حسرت و ارمان اسے مجبور کرتا ہے
خطا ہرگز نہین اے جان من تیری قسم دل کی

یہان ہین داغ ایسے پھول سب دلسے اُتر جائین
اگر کچھ سیر کر لے بھول کر باغ ارم دل کی

وہ کرتے ہین ستم ہم شاد ہین کیا جانے کیا ہوتا
جو اسکا لطف سنتا داستان رنج و غم دل کی

کوئی تدبیر بچنے کی نظر آتی نہین اس سے
ہوئی ہے دشمن جان بطرح تیغ دو دم دل کی

عدو کی تم غلط باتین بھی سُنکر شاد ہوتے ہو
بہت ہنستے ہو جب کہتا ہی رکھ لینا شرم دل کی

شرر تمنے اِسی ظالم کے باعث آفتین جھیلین
مگر پھر بھی تو تمسے ہو سکی خاطر نہ کم دل کی

وہ جو خاموش ہین کب طرزِ سخن بھول گئے
دینے واسطے اُنہین دینا ہی دہن بھول گئے

پوچھتے ہی نہین خط بھیج کے غم غربت کا
کیا ہوا کیون مجھے یارانِ وطن بھول گئے

مین اُسی شوخ کا کشتہ ہون احبا میرے
دیکھکر جسکو مرا گور و کفن بھول گئے

نہ رہی طاقتِ پرواز جو صیاد آیا
یا نشیمن ہی کو مرغانِ چمن بھول گئے

شوخیِ چشم کے نظارے سے چھائی حیرت
دیکھکر آپکو وحشت بھی ہرن بھول گئے

بے خبر آپکے غربت مین بھی غمناک نہین
بیخودی کا یہ اثر ہے کہ وطن بھول گئے

گالیان دینے پہ ہر وقت تُلے رہتے ہین
غیر سے ملکے وہ سب پہلے چلن بھول گئے

اب قفس سے نہین منظور رہائی ہمکو
اتنے دن قید مین گزری کہ چمن بھول گئے

اک ذرا پیار سے ڈالین جو نگاہین اُسنے
اے شرر آپ تو سب رنج و محن بھول گئے

غیر پہ آپکی کس روز عنایت نہ ہوئی
ہین وہ کمبخت ہون جسکی کبھی چاہت نہ ہوئی

کیا بتائے گا عدو پوچھ رہے ہو ناحق
مجھ سے سُنلو کہ کبھی مجھپہ عنایت نہ ہوئی

کیا کرون روک لیا مجکو محبت نے میری
اُنکی بیداد کی محشر مین شکایت نہ ہوئی

آتے جاتے کبھی ٹھوکر تو لگاتا کوئی
کوچۂ غیر مین افسوس یہ تربت نہ ہوئی

کیا قیامت ہی منانے سے وہ منتے ہی نہین
اِک بلا ہو گئی آپس کی شکایت نہ ہوئی

غیر کے ساتھ مجھے قبر پہ آئے رونے
اِک عداوت ہوئی یہ آپ کی اُلفت نہ ہوئی

چاہتے ہین مگر اُٹھتا نہین خنجر اُنسے
یہ مری موت ہوئی اُنکی نزاکت نہ ہوئی

بے خبر دردِ جدائی کی مصیبت وہ ہے
جسمین کمبخت اجل کی بھی شکایت نہ ہوئی

روز بیداد کے انداز نئے ہوتے ہین
اے شرر مجھ پہ کبھی اُنکی عنایت ہوئی

تو اگر دل دینے والون کی خبر رکھنے لگے
تیرا داغ عشق دل مین ہر بشر رکھنے لگے

کہتے ہین تم مدعی کی کیون خبر رکھنے لگے
اب تو یہ الزام بھی وہ میرے سر رکھنے لگے

پھر بہار آئی جنون پھر پاؤن پھیلانے لگا
پھر بگولے دشت کے قدمون پہ سر رکھنے لگے

ہجر مین اُنکی بلا سے کوئی مر مر کے جئے
اُنکو ایسی کیا غرض وہ کیون خبر رکھنے لگے

چونک پڑتے ہین وہ اکثر اپنے خواب ناز سے
لو مرے نالے بھی اب اتنا اثر رکھنے لگے

جب اُنہین منظور ہے ہمکو ملانا خاک مین
پھر بھلا وہ کیون ادھر اپنی نظر رکھنے لگے

آ ہی جاتے ہین زبان پر اب تو شکوے غیر کے
شکر ہے اچھے بُرے پر تم نظر رکھنے لگے

کہتے ہین وہ دل ترا بیچین ہے ہم کیا کرین
ایسی آفت کیون بھلا ہم اپنے گھر رکھنے لگے

ہاتھ [illegible] جائین یہ میرے قتل کی سرگوشیان
جتنے وہ اغیار کے شانے پہ سر رکھنے لگے

دیکھ [illegible] انکا قیامت تھا کہ آنکھین پھیر لین
ہائے مجھ سے اب عداوت نامہ بر رکھنے لگے

[illegible] وحشت تجھ پہ صدقے جان زار
رکھنے والے میری حالت پہ نظر رکھنے لگے

[illegible] یا اب عاشقون نے ایسی بیزاری نہین
اب تو گل بیکون مین تم بلبل کے پَر رکھنے لگے

[illegible] سے شیخ جی کی ہو گئی مٹی خراب
رہن اب پیر مغان کے ہاتھ گھر رکھنے لگے

اُنکا آنا جذبۂ اُلفت سے کچھ مشکل نہین
دل مین تصویر خیالی کیون شرر رکھنے لگے

[illegible] ن کسی سے کیا کیا باتین بنا رہا ہے
ہمکو مٹا کے اپنا نقشہ جما رہا ہے

تلوؤن نے دل مسل کر وہ گل کھلا رہا ہے
انداز جور اپنا ہمکو دکھا رہا ہے

آہون کی ہین ہوائین یا اُنکی شوخیان ہین
اُس رخ سے کون یارب پردہ اُٹھا رہا ہے

دشمن کی دشمنی کا اب تک اثر ہے باقی
ٹھوکر سے نعش تربت کوئی مٹا رہا ہے

وہ آور آرزو کا ایسا جواب دیتے
اپنی طرف سے قاصد باتین بنا رہا ہے

کہتی ہے ناتوانی گھر سے قدم نہ نکلے
جوشش جنون چمن کا رستا بتا رہا ہے

دیوانۂ محبت بیکار ہے نہ دم بھر
دامان دشت کے وہ ٹکڑے اڑا رہا ہے

لکھ لکھ کے مجکو باتین کتابی کون لکھے
پڑھ پڑھ کے میرا نامہ پرزے اڑا رہا ہے

گھبرائے گی طبیعت کیونکر رہونگا تنہا
اے سوت جلد آجا وہ شوخ جا رہا ہے

ٹک دیکھ جاؤ حالت نہین شرر رہین
دم بھر کا مہمان ہر اب ہمین کیا رہا ہی

تمہارے سوز سے بوی وفا نکلتی ہے
سب جلے پہ بھی مرے دلسے دعا نکلتی ہے

بلاکے دل مرا آہ رسا نکلتی ہے
چمن کو لوٹ کے باد صبا نکلتی ہے

وہ لاکھ ہمکو ستائے ہزار ظلم کرے
یہان تو دلسے برابر دعا نکلتی ہے

عدو کی بات بنائی سے بن نہین سکتی
تمہارے منہ سے بھی وہ بد مزا نکلتی ہے

ہمین جلاکے بھی تم امتحان کر دیکھو
ہر ایک آہ سے بوئے وفا نکلتی ہے

صبا کو خاک اڑانا نصیب ہوتا ہی
گلی مین انکی جو دھو کے سر جا نکلتی ہے

مین شاد ہون جو وہ تھم تھم کے وار کرتے ہین
کہ کچھ تو حسرت لطف جفا نکلتی ہے

کہان نصیب ہین ایسی کہ جان لے کوئی
کب آرزوے دل مبتلا نکلتی ہے

خدا کے واسطے اب بھی دکھا دی تو جلوا
ہماری جان بہت بیوفا نکلتی ہے

وہی ہی شکل کہ جس سے ہو شکل کچھ پیدا
یہی ادا ہے کہ جس مین ادا نکلتی ہے

شرر نہ پوچھئے یہ بات ہی کسی مین کہان
جو بات آپ مین نام خدا نکلتی ہے

کب اپنی جان اپنی سعی بے حاصل سی نکلے گی
جو نکلے گی تو لطف خنجر قاتل سی نکلے گی

جو وصل یار بھی ہوگا نہ حسرت دلسی نکلے گی
خدا جانے یہ کس وقت سے کس مشکل سے نکلے گی

تہ خنجر مزا ہوگا تمنا دلسے نکلے گی
صدائے آفرین جسدم لب قاتل سے نکلے گی

تری گالی دعا میری - برابر کی یہ چوٹین ہین
وہ تیرے منہ سے نکلے گی یہ میرے دلسے نکلے گی

ہزارون حسرتین سر پیٹتی ہونگی جنازے پہ
ہماری لاش جب اس دہر کی منزل سے نکلے گی

وہ پوچھین تو سہی کہدینگے ہم سب مدعا اپنا
جو دل مین بات ہے وہ منہ سے کیون مشکل سے نکلے گی

نیا پاچین دم بھر عالم ہستی مین دم لیکر
مرے اللہ کسدن جان اس منزل سے نکلے گی

فلک دشمن - اسے پروا نہین - تقدیر برگشتہ
ہماری آرزوے دل بڑی مشکل سے نکلے گی

سنا ہے دل مرا لیکر ملین گے پائے نازک سے
تمنا بنکے لیلی اب اسی محمل سے نکلے گی

مکرنا اسقدر اصرار تمسے بات اتنی ہے
مرے دل مین جو آبیٹھو گے حسرت دلسے نکلے گی

تمہین مین دل پڑا ہوگا - ہماری جان فرقت مین
نکلنے کو تو نکلے گی مگر مشکل سے نکلے گی

کبھی ان پھوٹی آنکھونسے اتھی ہم بھی دیکھین گے
عدو اس بزم سے حسرت ہماری دلسے نکلے گی

ہماری قول کی تصدیق کرلو - ذبح کر دیکھو
صدائے مرحبا زخم تن بسمل سے نکلے گی

یہی ہوتا ہے حسن و عشق مین ہوتی ہے یکرنگی
جو بات اس منہ سے نکلے گی وہ میرے دلسے نکلے گی

تجہے تھام لیگا دین مشتاق کا پیدا
اگر مجنون مری لیلے کبھی محمل سے نکلے گی

اثر سے جذب کے وہ پہلے میرے دل مین آئیگی
کوئی اچھی بری جب بات اس محفل سے نکلے گی

جلا دیگی شرر یہ خرمن ہستی رقیبون کا
اگر آہ شرر افشان ہمارے دلسے نکلے گی

---

مجھ سے برہم آج زلف یار ہوکر رہگئی
میرے دل مین آرزو آزار ہوکر رہگئی

انسے کل دشمن کی کچھ تکرار ہوکر رہگئی
کیا کہون قسمت مری بیدار ہوکر رہگئی

کوئی اتنا ہی نہین لیجائے لاشہ قبر تک
پہلی منزل تو بڑی دشوار ہوکر رہگئی

دہیانسے انکے مرے دلکی بڑہی تھی گفتگو
خیر گزری کچھ یونہی تکرار ہوکر رہگئی

آج تو دل مین اتر کر کام پورا کر گئی
یہ تری ترچھی نظر تلوار ہوکر رہگئی

ہوگئی پامال وہ اٹھکھیلیون سے جب چلے
ٹھوکرہی تربت مری ہموار ہوکر رہگئی

مختصر اُسنے اگر کہنا تو سننا وقت تھا
داستان ہجر ایک طومار ہوکر رہگئی

آپنے ٹیڑھی نظر سے بھی ادھر دیکھا نہین
پھر وہ کیا شے تھی جو دل کے پار ہوکر رہگئی

صدمۂ پنہان کا انداز ترقی دیکھنا
چوٹ دل کی زخم دامن دار ہوکر رہگئی

جب سزا سے جرم آئی سامنے روز جزا
اسکی حسرت بیچ مین دیوار ہوکر رہگئی

بس اسی پر تھا تمہین اپنی مروت کا گھمنڈ
پرسش حال دل بیمار ہوکر رہگئی

کیون اثر لیکر نہ پلٹی اے شمیم فرقت کی شب
آہ کیا عرش برین کے پار ہوکر رہگئی

زانو پہ عدو کا سر قدمون پہ مرا سر ہے
وہ اسکا مقدر ہے یہ میرا مقدر ہے

حیران ہین جو آئینہ دیکھا ہے ترا جلوا
ہمسے کہین بڑھکر ہے قسمت کا سکندر ہے

کس ناز سے کہتا ہے ہم اور تجھے چاہین
کہنے کو یہ فقرہ ہے دل کے لئے نشتر ہے

ہم بھول گئے وعدے مین بھول گیا شکوہ
یہ عشق کا شیوا ہے وہ حسن کا جوہر ہے

جو تمنے جفائین کین جو مینے ستم جھیلے
آپ سے سبھی واقف ہین چرچا یہی گھر گھر ہے

دشمن کا جو شیوا ہے وہ جان لیا ہوگا
کل اور کے در پر تھا آج آپ کے در پر ہے

قسمت پہ بھروسا ہے تقدیر پہ شاکر ہین
دشمن کا ہمین کیا ڈر اللہ تو یاور ہے

آرام کے یہ سامان تکلیف کے سامان ہین
وہ چین سے ہین جنکا یہ خاک ہی بستر ہے

تو دل مین ہمارے ہی سائل ہین ترے در کے
شاہون کو نہین حاصل جو ہمکو میسر ہے

ہمنے درِ جانان پر ٹکرا کے یہ حالت کی
اب کوئی نہین کہتا یہ سر ہے وہ پتھر ہے

مجھ سے جو عداوت ہے اچھا ہے مٹے جھگڑا
لیجے یہ گلا میرا یہ آپ کا خنجر ہے

جو دل نے اٹھایا ہے فرقت کا ترے صدمہ
امکان سے زائد ہے اندازے سے باہر ہے

گردش ہے قیامت کی روکے سے نہین رکتی
وہ شوخ نظر میری تقدیر کا چکر ہے

سختی سے تعلق ہے مین سوز سراپا ہون
کہتے ہین شرر مجکو مسکن مرا پتھر ہے

وصل کی شب آنکے شرمانیکو کیا کہئے
ارمان بھرے دل کے تڑپانے کو کیا کہئے

اس وعدا کو کیا کہئے سمجھانے کو کیا کہئے
ناصح تو ہے دیوانہ دیوانے کو کیا کہئے

آکے مجھے تڑپانا تڑپا کے چلے جانا
اس آنے کو کیا کہئے اس جانیکو کیا کہئے

پابوس کی حسرت کو تھا سمجھے ہوئے قاتل
سر کاٹ کے ٹھکرایا ٹھکرانے کو کیا کہئے

جس روز سے دیکھا ہے دل ہی نہ رہا بسمین
اس شوخ سے آنکھونکو لڑجانے کو کیا کہئے

ہر بت مین جھلک دیکھی اللہ کے جلوے کی
کعبہ نہ اگر کہئے بتخانے کو کیا کہئے

دل دیکے یہ سمجھا تھا آنکھون مین اسی کہنا
اک بات رہی ہے سمجھانے کو کیا کہئے

بتخانے مین بھی او بت تیرا نہ پتا پایا
یہ اپنا مقدر ہے بتخانے کو کیا کہئے

کعبہ بھی تو اے واعظ آگے تھا بتونکا گھر
اسکو جو حرم کہئے بتخانے کو کیا کہئے

ہر دم ہمین دل تیرا تاریک نظر آیا
کعبے کی جو یہ گت ہو بتخانے کو کیا کہئے

تم بھولے اگر ہوتے کہنے کو جگہ ہوتی
پردے مین شرارت کے شرمانیکو کیا کہئے

بت ٹوٹے تو اے ساقی بتخانہ حرم ٹھیرا
ٹوٹی ہے یہان توبہ میخانے کو کیا کہئے

ساقی نے دیا ہمکو ٹوٹا ہوا پیمانہ
تقدیر ہی پھوٹی تھی پیمانے کو کیا کہئے

یہ رنج حیا انکی تسلیم ہمین لیکن
بے پردہ رقیبون کے گھر جانے کو کیا کہئے

فرمایا دم شرر رنگیں کس ناز سے وہ بولے
ہشیار کو کچھ کہئے دیوانے کو کیا کہئے

نہین صاحب بس بت نا آشنا کی جاننے والے
یہ زاہد خاک پتھر ہین خدا کے جاننے والے

غضب مین آگئے زلف دوتا کی جاننے والے
بلا مین پھنس گئے آخر بلا کے جاننے والے

بدلکر بھیس جانا غیر کے گھر چھپ نہین سکتا
ادا پہچان لیتے ہین ادا کے جاننے والے

وفا ممکن نہین یہ کیا کہا او بیوفا تونے
نہین کیا ہم بھی اندازِ وفا کے جاننے والے

کہان پھرتا ہے او زاہد اِدھر آ یہ ہی بتخانہ
یہین تجکو ملین گے کچھ خدا کے جاننے والے

جفا والون کو بھاتے ہین اربابِ وفا لیکن
وفا والے نہین پاتے وفا کے جاننے والے

خدا جانے نظر آتا ہے اِس پردہ مین کیا انکو
بتون پر جان دیتے ہین خدا کے جاننے والے

ہمین مجروح کرکے چلدیا تو پھیر لین آنکھین
تڑپتا بھی نہ دیکھا او جفا کے جاننے والے

یہ بتخانہ عجب گھر ہی خبر بھی ہی تجھے زاہد
یہان کعبے سے آتے ہین خدا کے جاننے والے

مزا سب لے کے مٹی کر دیا ہم بادہ خوارونکو
بڑے یہ شیخ جی آئے خدا کے جاننے والے

مری لگی لگی کو دل لگی جانین نہ کیون ہمدم
نہین دردِ دلِ درد آشنا کے جاننے والے

تمنا وصل کی سمجھی نہ حسرت عشق کی سمجھی
اسی پر بنگئے ہو مدعا کے جاننے والے

مسیحا نام کے دیکھے ہمارا کام کیا نکلا
نہین دردِ محبت کی دوا کے جاننے والے

دیا ہے زخم تو اسپر نمک بھی کچھ چھڑکتا جا
کہان جاتا ہے او طرزِ جفا کے جاننے والے

شرر کیا پرسشِ روزِ قیامت کا ہمین کھٹکا
کہ ہم ہین شافعِ روزِ جزا کے جاننے والے

درِ خواجہ معین الدین چشتی پر جو آ بیٹھے
اُسے کیون فکر ہو کوئی۔ دل اُسکا اُسی کیا بیٹھے

زمانہ ہو گیا تھا اپنے آقا سے جدا بیٹھے
شرر اجمیر جا پہنچا اُسے خواجہ بلا بیٹھے

ہم ایسے آج بیٹھے ہین تری درگاہ مین خواجہ
کوئی مشتاقِ کعبہ جسطرح کعبے مین جا بیٹھے

تماشا دیکھنا چاہے جو کوئی باغِ عرفان کا
وہ چل کر اپنی آنکھون سے ترے روضے مین آ بیٹھے

فنا فی اللہ کا اُسکو نہ ہو کیون مرتبہ حاصل
ترے کوچے مین جمکر جو برنگِ نقشِ پا بیٹھے

طوافِ روضہ اطہر ترا کافی ہے اب ہمکو
کہ ہم اجمیر کو اپنے لئے کعبہ بنا بیٹھے

ترا وہ مرتبہ جسکو خدا جانے نبی جانے
ترا وہ آستان جسپر ہین لاکھون اولیا بیٹھے

یہی ارمان ہی فرشِ مزارِ پاک پر تڑپون
مرا دم توڑنے کو دل مین جب تیرِ قضا بیٹھے

نہ جا مین سگے کہین قدمونکو تری چھوڑکر ہرگز
یہین سکے ہور ہے اب ہم یہین بستر لگا بیٹھے

ہو تجھسے التجا کی نخل مقصد بار ور دیکھا
ترا شکر عطا کرنے ترے در پر ہم آ بیٹھے

خدا نے وہ دکھایا دن تمنا دل کی بر آئی
مبارک ہو شرر اب تم بہ مقصد آ بیٹھے

دم رفتار کیون تیغ آزمائی ہوتی جاتی ہے
کہ دو ہری آپکی نازک کلائی ہوتی جاتی ہے

تری جانب خدا کی سب خدائی ہوتی جاتی ہے
قیامت مین قیامت رونمائی ہوتی جاتی ہے

تری چاہت مرے حق مین برائی ہوتی جاتی ہے
کہ پیاسی خون کی ساری خدائی ہوتی جاتی ہے

مری ضد پر تعلق مدعی سے بڑھتے جاتے ہین
برائی غیر کے حق مین بھلائی ہوتی جاتی ہے

یہ کیا الٹا زمانہ ہے کہ ان کا ذ حسینون مین
وفا کی رسم رسم بیوفائی ہوتی جاتی ہے

ہوا سے میل کر کے کیون نہ اترائے غبار اپنا
ستمگر تیرے دامن تک رسائی ہوتی جاتی ہے

کبھی یہ بھی کہوگے تم اجازت ہے چلا آئے
کبھی یہ بھی کہونگا مین رسائی ہوتی جاتی ہے

نہ رہی ہے جہان کشتے ہین یاد اک نشان کی
وہان تک میرے نالون کی رسائی ہوتی جاتی ہے

یہی ظالم اجل کا کام ہر دم دیتی رہتی ہے
قضا منت پذیر ج ادائی ہوتی جاتی ہے

لیا تھا پہلے دل اب جان لینے کا ارادہ ہے
گران قیمت کسیکی رونمائی ہوتی جاتی ہے

چمن مین ہے یہی شور عنادل خیر ہو یا رب
پسند خاطر گل خودنمائی ہوتی جاتی ہے

مرے احباب باغ دہر سے یون اٹھتے جاتے ہین
خزان مین جیسے پھولونکی صفائی ہوتی جاتی ہے

یہین نالو نپہ تاثیرین تصدق ہوتی رہتی ہین
تمہارے کان تک جنکی رسائی ہوتی جاتی ہے

ادہر سنلو خدا مجھکو حریص جور کہتی ہے
ادہر مشہور تیری بیوفائی ہوتی جاتی ہے

[illegible] صیاد کا دل پاتا جاتا ہے
گرفتاری ہمین گویا رہائی ہوتی جاتی ہے

[illegible] خدا کے سامنے بھی الٹی باتین ہین
یہان محشر مین بھی ہمسے [illegible]

شرر کیون خرمن امید اپنا تم جلاتے ہو

یہ آخر بے ضرورت کیون صفائی ہوتی جاتی ہے

مزا جب تھا ہم اُس کوچہ مین جاتی اپنی آنکھونسے — ہر اک نقش قدم اُسکا لگاتے اپنی آنکھونسے
مصور سارے عالم کے لگاتے اپنی آنکھونسے — ترا نقش قدم اُنکو دکھاتے اپنی آنکھونسے
بیان کس طرح کر سکتے کہ ہمنے تجھ مین کیا دیکھا — تجھے کیونکر تری صورت دکھاتے اپنی آنکھونسے
سبک ساری تری رفتار مین مثل صبا دیکھی — نشان پا اگر پاتے لگاتے اپنی آنکھونسے
اگر باد صبا اُس رہگزر کی خاک لے آتی — تو لیتے اپنے دامن مین لگاتے اپنی آنکھونسے
ستانے مین ہمارے کیون عدو کو بیچ مین ڈالا — ستم تکو جو ڈھانا تھا تو ڈھاتے اپنی آنکھونسے
تمنا تھی تمھارا مصحف رخ سامنے ہوتا — ادب سے چوم لیتے اور لگاتے اپنی آنکھونسے
اگر تم چھپکے دم بھر کو ہمارے گھر چلے آتے — تو ہم اپنے کلیجے مین بٹھاتے اپنی آنکھونسے
جو عالم دیکھ پاتے دیدۂ مخمور کا تیرے — ختن والے غزالون کو گراتے اپنی آنکھونسے
مزا جب تھا مری آئی اگر دشمن کو آجاتی — تمھین مین دیکھتا لاشہ اُٹھاتے اپنی آنکھونسے
فلک پر جا کے تارے توڑ لاتی کیا یہ حسرت تھی — ترے ماتھے پہ ہم افشان لگاتے اپنی آنکھونسے
ترے کہنے سے ہم قاصد بجا ئینگے نہ جائینگے — بلاتے وہ اگر ہمکو تو جاتے اپنی آنکھونسے
یہ کوئی بات تھی دشمن کو لینے کے لئے بھیجا — اگر لینا تھا میرا دل چُراتے اپنی آنکھونسے
شب فرقت یہ کیون تارے ہمین آنکھین دکھاتے ہین — غضب ڈھاتے تو ہم پر آپ ڈھاتی اپنی آنکھونسے
ہمین ایسی غرض کیا تھی عدو کی منتین کرتے — اگر تم روٹھ جاتے ہم مناتے اپنی آنکھونسے
کسی سے بھی کہا جاتا نہ حال جور محشر مین — خدا کے سامنے جب تم ڈراتے اپنی آنکھونسے
جو مشق جور کرنی تھی ہمین کو چھانٹ لینا تھا — کڑی جو سامنے آتی اُٹھاتے اپنی آنکھونسے
ستایا آسمان نے مت گئی لیکن نہ لطف آیا — مزا جب تھا ہمین تم خود ستاتے اپنی آنکھونسے
اگر دو چار دن تک اور بھی مر مر کے ہم جیتے — تو اِس رونے کے ہاتھون ہاتھ اُٹھاتے اپنی آنکھونسے
وہ سارے پھول بن بنکر ہماری قبر پر چڑھتے — اگر رو رو کے تم آنسو گراتے اپنی آنکھونسے

عدو کو بزم مین ساقی بنایا آپ نے ناحق
شرر کو بادۂ گلگون پلاتے اپنی آنکھون سے

تری زلفون کی قدمون تک رسائی ہونیوالی ہے
گرفتارِ بلا ساری خدائی ہونیوالی ہے

مجھے لکھکر بلایا ہے صفائی ہونیوالی ہے
مگر انداز کہتے ہین لڑائی ہونیوالی ہے

تجلی کیا بدلے گی یہان ہوشِ تماشائی
قیامت مین نئی کیا کچھ خدائی ہونیوالی ہے

خوشی یہ ہے جدا خود کر رہی ہو سر مرے تن سے
قلق یہ ہے کہ خنجر سے جدائی ہونیوالی ہے

بتِ کمسن کا جوبن کہہ رہا ہے یہ دنون مین
کوئی دم مین غضب کی خودنمائی ہونیوالی ہے

وہ بت محشر مین چپ ہے تک رہی ہے خلق منہ اسکا
خدا کی اس طرف ساری خدائی ہونیوالی ہے

چھپائے لاکھ کوئی بات دل کی چھپ نہین سکتی
وہ تیور کہہ رہے ہین اب لڑائی ہونیوالی ہے

تلوّن اُس ستمگر کا مجھے تسکین دیتا ہے
عدو سے بھی کوئی دن مین لڑائی ہونیوالی ہے

وہی تیور ہین اُنکے حشر مین بھی کیا قیامت ہے
خدا کے سامنے اُنسے لڑائی ہونیوالی ہے

کسے معلوم تھا فرقت کی گھڑیان جھیلنی ہونگی
کسے معلوم تھا اُنسے جدائی ہونیوالی ہے

اجل کھینچے لئے جاتی ہے مقتل مین غریبونکو
وہ نظرین کہتی ہین تیغ آزمائی ہونیوالی ہے

اُدھر جاتا ہون لیکن کہہ رہا ہے جوشِ ناکامی
شرر تیری رسائی نارسائی ہونیوالی ہے

اک نہ اک دن رنگ لائیگی یہ مہجوری مری
جان ہی لیکر ملے گی زحمتِ دوری مری

دیکھنے والے ہی دیکھین گے خدا کے سامنے
وہ ترا عذرِ جفا اور اُسپہ منظوری مری

وقتِ رخصت ہای وہ ارمان وحسرت کا ہجوم
وہ ترا مجھسے بچھڑنا اور وہ مجبوری مری

تم اگر آجاؤ دم بھر کو عیادت کے لئے
تندرستی کا مزا دیجائے رنجوری مری

اب مرے دل مین تصور سے رہا کرتی ہین وہ
وصل کی شکلِ مجسّم بن گئی دوری مری

داغِ دل سے کام لونگا خانۂ تاریک مین
گور کے اندر جلے گی شمع کافوری مری

سر جھکانے نے مری یکسل تواضع کھیدی
تیغ قاتل بھی جھبکی دیکھی جو مجبوری مری

مے کشی کے مرکے بھی جوہر نمایان ہی رہے
منہ جو کھولا قبر مین رنگت تھی انگوری مری

رشک تڑپاتا ہے مجکو غیر سے ملتا ہے وہ
کیا قیامت ہے یہ نزدیکی تری دوری مری

حشر کے دن تمسے مین چاہونگا داد آرزو
کوہکن شیرین کے سر ہوگا کہ مزدوری مری

اسنے لکھ بھیجا شہر کے اشتیاق وصل پر
ہاے تیرے حوصلے اور ہائے مجبوری مری

اگر تجھ مین ذرا سی بھی محبت کی ادا ہوتی
خدا جانے دل شیدا کی حالت کیا سے کیا ہوتی

نہ مین اس رنگ کا ہوتا نہ شہرت جا بجا ہوتی
نہ تو اس ڈھنگ کا ہوتا نہ دنیا مبتلا ہوتی

ہوا سے کیا غرض کیون وقف امان ہوا ہوتی
نہ رہتی خاک میری تیرے کوچے مین تو کیا ہوتی

تمھارے روٹھ جانے سے پڑی ہین جانکو لالے
اگر مجھسے نہوتے تم خفا یہ کیون خفا ہوتی

دم آخر اگر تم میری بالین پر چلے آتے
تو جان ناتوان کیون آرزو مند قضا ہوتی

کہین آپس کی رنجش غیر کر ہاتھون سے مٹتی ہے
صفائی کے لئے منت کش اعدا بلا ہوتی

مزا ہوتا عیان ہوتی جو عشق و حسن کی جوہر
ادہر شکر جفا ہوتا ادہر مشق جفا ہوتی

اگر شام شب فرقت بلائین اور بھی آتین
تو استقبال کو تیار آہ نارسا ہوتی

جو انکا دہیان آجاتا لحد مین ہم نہ گھبراتے
اندھیری کوٹھری مین نور عارض کی ضیا ہوتی

قضا نے آکے پوچھا ہجر مین اچھا ہوا ورنہ
تمھاری طرح میری جان بھی مجھسے خفا ہوتی

وہ سنتے کان دھر کر آرزوے دل نکلجاتی
ہماری داستان غم عدو کا تذکرا ہوتی

نتیجہ کچھ تو ہوتا کچھ تو الفت مین مزا آتا
ہماری حسرت دل مدعی کا مدعا ہوتی

دعا دیتا لہو کا قطرہ قطرہ تجکو اے قاتل
ترے ہاتھون مری گردن اگر تن سے جدا ہوتی

نہ شرماؤ ہماری حسرت خاطر سے تم اتنا
اسے ہم دلمین کیون رکھتے اگر نا آشنا ہوتی

ستم پر اسکے یہ نقشا ہے دم دیتا ہون مرتا ہون
غضب ہوتا جو اس ظالم مین کچھ بوے وفا ہوتی

وہ سن لیتے ہین دشمن کی زبانسے اپنی سب شکوے
ہماری التجا بھی کاش دشمن کا گلا ہوتی

اگر تم دلمین پچھتاتے تو سب کچھ ہم بھی بھر پاتے
پشیمانی ہماری جان دینے کا صلا ہوتی

مزا ہوتا کہ ہم کرتے شکایت تو بگڑ جاتا
قیامت اک نئی میدانِ محشر مین بپا ہوتی

یہ جانِ ناتوان جسکو بڑے نازونسے پالا تھا
اگر تم مہربان ہوتے تو ہمسے کیون خفا ہوتی

ہمین بھی آسرا ہوتا کچھ اپنی زندگانی کا
اگر اس دارِ فانی مین حباب ہونکو بقا ہوتی

دیا ہے جسنے دل حسرت یہی ہر وقت رہتی ہے
کسی صورت سے میری جان بھی نذر ادا ہوتی

مین تیری دی ہوی گالی جو دہراتا مزا ہوتا
زبان میری تری باتونسے لذت آشنا ہوتی

نہ آنے کی جب اُنسے کی شکایت نازسے بولے
ترے وحشت کدے مین اے شرر میری بلا ہوتی

آرزو کیون کر نکالی جائیگی
تیغ تمسے کیا سنبھالی جائیگی

مجھ سے جب رنجش بڑھالی جائیگی
پھر منت کیا نکالی جائیگی

پوچھنے کیا ہو کروگے جو جفا
جس طرح ہوگی اُٹھالی جائیگی

اپنے دل مین جو گرہ ڈالوگے خود
وہ بھلا کس سے نکالی جائیگی

تو اکیلا جائیگا کیون تیری ساتھ
میرے چہرے کی بحالی جائیگی

کیا نہ بیٹھے گی جگر مین بنکے تیر
کیا نظر کی چوٹ خالی جائیگی

شیخ جی توبہ بھی کوئی چیز ہے
میکدے سے یہ نکالی جائیگی

جادۂ ذلت مری ہوگی وہی
چین ابرو مین جو ڈالی جائیگی

آرزو اور آرزوے دلربا
کس طرح دلسے نکالی جائیگی

بعدِ مردن منہ مرا دیکھین گے وہ
کب مری حسرت نکالی جائیگی

وجہ آرائش سمجھ مین آگئی
غیر کی حسرت نکالی جائیگی

بات دشمن کی ہماری موت ہے
تم سمجھتے ہو اُٹھا لی جائیگی

بات تو جب ہے کہ دل سے دل ملے ۔ آنکھ تو ہم سے ملائی جائیگی

کیا ترے کوچے سے میری لاش بھی ۔ اب اٹھا کر دور ڈالی جائیگی

وہ گرہ اس دل سے کھل سکتی نہین ۔ جو مری جانب سے ڈالی جائیگی

پوچھتے کیا ہو خدا جانے شرر
کب مری آشفتہ حالی جائیگی

کم سنی مین بھی تو انکو خواہش بیداد ہے ۔ یہ گھروندون کا مٹانا جور کی بنیاد ہے

غیر کی خاطر ہمارے سامنے کرنے لگے ۔ یہ نئی طرز ستم ہے یہ نئی بیداد ہے

پہلے دشمن سے لڑائی آنکھ پھر دیکھا ادھر ۔ یہ نرالی مہربانی اور ستم ایجاد ہے

[illegible] ہی ہین کسکا باغ دہر مین ۔ ایک سا نالہ ہے سبکا ایک سی فریاد ہے

تیغ جب قاتل نے کھینچی جھک گئی گردن مری ۔ دیکھنا کیا اتحاد بسمل و جلاد ہے

ہائے میری سخت جانی اور اسکی نازکی ۔ ہائے کہنا اسکا یہ گردن ہے یا فولاد ہے

آج اے جوش تمنا انسے اتنا کہدے تو ۔ جو کہا تھا کم سنی مین آپ کو وہ یاد ہے

قبر پر آئے تو یہ کہکے جلایا جی مرا ۔ چپ پڑے ہو گور مین اچھی ہماری یاد ہے

مین ہوا کے ساتھ اڑتا ہون برا ہو ضعف کا ۔ زندگی میری بگولے کی طرح برباد ہے

نیند راتون کی اڑا دی خاک ایسے عشق پر ۔ کہتے ہین وہ یہ کوئی فریاد مین فریاد ہے

مین تمنا کیون بھلا کرتا کسیکے وصل کی ۔ یہ بھی اے چاہت تری ڈالی ہوئی بنیاد ہے

میرے ہر ہر لفظ پر دیتے ہین وہ طعنے مجھے ۔ میری ہر ہر بات گویا شکوہ بیداد ہے

انقلاب دہر کے مضمون نہ کیون باندھون شرر
گردش قسمت مین میرا آسمان استاد ہے

تمہین سنتے نہین جب دل سے پوری گفتگو دل کی ۔ اب ایسا کون ہے جس سے کہون مین آرزو دل کی

یہان تمنے ملا دی خاک مین جب آرزو دل کی ۔ وہان پیش خدا کیا خاک ہوگی آبرو دل کی

وہان پہنچے تو رعبِ حُسن سے سکتے کا عالم تھا
بڑا دل کرکے ہم کہنے گئے تھے آرزو دلکی

مٹا یا دعوی اخفاے رازِ عشق گریہ نے
بکھر کر آنسوؤن نے آج کھو دی آبرو دلکی

تمہارا کیا بگڑتا ہان ہمارا کام بنجاتا
جو آنسو پونچھ لیتے تم تو رہتی آبرو دلکی

یہین شک ہی تمہارے گیسوی پرپیچ مین ہوگا
اگر ہمکو اجازت ہو تو کرلین جستجو دلکی

مری فریاد بے تاثیر سے ہوتی بڑی ذلت
مرے ضبط فغان نے آج رکھ لی آبرو دلکی

محبت مین اسی سے سرخروئی ہمکو حاصل ہے
بڑہادی آپ نے پامال کرکے آبرو دلکی

یہ میرے دلکی حسرت غیر کے دلکی نہ تھی حسرت
بجا ہے آپ مجھسے پوچھتے کیون آرزو دلکی

کسے چوری لگاؤ نگا تمہین کیون کر بچاؤ نگا
اگر محشر کے مجمع مین چھڑی کچھ گفتگو دلکی

یونہی سب وصل کی شب کاٹ دی بیکار باتون نے
نپوچھا مدعا دل کا نپوچھی آرزو دلکی

تمہارا مال تھا پامال کر ڈالا تو کر ڈالا
یہ کوئی بات تھی شہرت ہوئی جو کو بکو دلکی

یہ کب کہتا ہون مین جو کچھ کہون وہ مان ہی لینا
یہی ہے آرزو دلکی کہ سُنلو آرزو دلکی

خدا کی شان ہے یہ کمسنی اور ایسی چالاکی
کہ نظرین تاڑجاتا ہے سمجھ لیتا ہے تو دلکی

دمِ آخر ذرا تم دیکھ لیتے مرنے والے کو
یہی تھی التجا دل کی یہی تھی آرزو دلکی

جگہ پہلو مین دیدی دل سمجھکر تیرے پیکان کو
شرر کو کیا غرض اب کیون کرے وہ جستجو دلکی

بے وفا جس دلکو تیری آرزو پیاری لگی
اُسکو گویا یاس و ناکامی کی بیماری لگی

موت کا کیا - یہ تو رکھی ہے سبھی کیواسطے
مین تو اُس تلوار پہ مرتا ہون جو کاری لگی

تیری نظرون مین سبک ہوکر مین گذرا جان سے
بے وفا پھر مجھکو میری لاش کیون بھاری لگی

عشقِ ابرو مین مرا مرنا ضروری امر تھا
موت اِسکو کیا کرے تلوار ہی کاری لگی

ہاے تیری حسرتِ دیدار جسکی ذات سے
بیٹھے بٹھلائے مجھے رونے کی بیماری لگی

بول اُٹھی میری حالت دیکھکر صورت تری
کھو دیا ایمان اُسنے یہ جسے پیاری لگی

مجکو میری آرزوؤن نے نکما کر دیا | حسرتون کے ساتھ ہی رہتی ہی بیکاری لگی
دستِ نازک دلسی نازک چیز سے دکھنی لگا | پھول کی اک پنکھڑی وہ بھی اُنہین بھاری لگی
کیا بلا ہے عشق کردیتا ہے دوبھر زندگی | موت پیاری ہے اُنہین جنکو دوا پیاری لگی
دھیان جب آتا ہے اُنکا آپسے جاتے ہو تم | یہ تو اچھی حضرت دل تمکو بیماری لگی

کرگئی نوکِ مژہ تلوار کا کام اسے شرر
اِک زرا سی پھانس تھی لیکن بہت کاری لگی

شانِ خدا ہین تو وفا پر سزا ملے | اور یہ تم جو توڑو عہد بھی دادِ وفا ملے
میرے لہو سے ہو نہین سکتا حنا ملے | یہ ہو تو پور پور کٹین اور سزا ملے
جو دلربا ملا وہ ہمین بیوفا ملا | سب آشنا کے بھیس مین ناآشنا ملے
دشمن بھی اُنکے ساتھ تہا آئے جب کبھی | یون بارہا ملے بھی تو کیا بارہا ملے
ملتے ہی آنکھ دل تمہین ہم نذر دیچکے | اب دیکھنا ہی اس کے عوض ہمکو کیا ملے
اس دلکے ہاتھ سے یہ مصیبت ہین کیون ہون | تنہا اگر جہان مین کوئی دوسرا ملے
وہ آپ ہی تو ہین کہ جنہین قدر ہی مری | وہ آپ ہی تو ہین جو مجھے باوفا ملے
سب مجھسے سوال وصل پہ تیور بدل گئے وہ | کہتے ہین کس ادا سے کہ میری بلا ملے
خلوت کدہ خیال کا آباد ہی رہا | وہ غیر کے خیال سے ہوکر جدا ملے
کس روز مینے تمسے کہی دل کی آرزو | جب کچھ خطا نہین تو مجھی کیون سزا ملے
میرے دلِ اسیر سے کہنا سلامِ شوق | اُن گیسوؤن سے تو جو کبھی اے صبا ملے
لو اب تو خوش ہوے مجھے برباد کرچکے | کہتے تھے تم خاک مین اُسکی وفا ملے

سرمہ بناؤن خاکِ درِ یار کا شرر
آنکھون سے مین لگاؤن اگر نقشِ پا ملے

کہتے ہین خلق خدا ہوگی تماشائی مری | حشر کے دن دیکھ لینا جلوہ آرائی مری

ساتھ آئی کنج مرقد مین بھی تنہائی مری
تیری حسرت کی طرح یہ بھی ہے شیدائی مری

جھک گئی جب دست قاتل کر گئی جب تیغ یار
ہائے مقتل مین مجھے اُس دم قضا لائی مری

کون ایسا ہے جو ہوگا مجھ سے سوا لے کے سر
کام دے گی حشر کے دن بادہ پیمائی مری

تیری صورت دیکھکر کچھ اور نقشے جم گئے
ناز کرتی ہے مری آنکھون مین بینائی مری

میری ذلت کا وہ مجھ سے کر رہے ہین تذکرہ
میرے کام آئی بڑی مدت مین رسوائی مری

اے محبت کہتی ہے نادان اک دنیا مجھے
تیرے ہاتھون مٹ گئی افسوس دانائی مری

انکی یہ صورت ہمین چاہین خدا کی شان ہے
ساتھ اپنے اس لیئے تصویر کھچوائی مری

آگیا اسکو خیال پاسداری بعد مرگ
لطف دل سوزی نے کب تقدیر چمکائی مری

کیون مین یہ سمجھون کہ تنہا گوشہ مرقد مین ہون
کنج تربت مین ہے میرے ساتھ تنہائی مری

ساقی کوثر لب کوثر پلائین گے مجھے
دیکھنا روز قیامت بادہ پیمائی مری

گھور رہے ہین آئینے مین اپنی صورت دیکھکر
ایک دن رسوا کرے گی مجھکو رعنائی مری

شوخی انداز نے بڑھ کر مجھے تڑپا دیا
سامنے اُنکے جو اترائی شکیبائی مری

وہ اگر پوچھین گے در پر میرے کیون بیٹھا ہے تو
صاف کہدونگا یہان مجھکو قضا لائی مری

کیا مجھے پیاری نہ تھی یہ جان کیون آتا یہان
کیا کہون مجبور ہون تقدیر لے آئی مری

آہ یاس نامہ بر اور طرز استغنا تری
ہائے جوش آرزو اور خامہ فرسائی مری

پردہ پوشی جسکا شیوہ ہے سر محشر مین آج
کیون گوارا اُسکی رحمت کو ہو رسوائی مری

جب کہا اے مہربان اچھے رہے
بولے جھنجلا کر کہ ہان اچھے رہے

رہ کے مین ہی تھا رہا جو نامراد
اور سب آکر یہان اچھے رہے

دین و دنیا ہو گئی دونون خراب
دل کے ہاتھون ہم کہان اچھے رہے

پاسبان کی اب ہمین حاجت نہین
ہو کے ہم بے خانمان اچھے رہے

دل مین نادم ہو عدو کی چاہ سے
اور کہتے ہو کہ ہان اچھے رہے

پیس ڈالا ہمکو دانے کی طرح
اور ساتون آسمان اچھے رہے

دستِ نازک مین پہنچکر ہین عزیز
آپ کے تیر وکمان اچھے رہے

درد دل پہلے تو مشکل سے سُنا
بولے سُنکر داستان اچھے رہے

اے شرر ہم قبر مین تڑپا کئے
خاک ہوکر بھی کہان اچھے رہے

دیکھکر لے بے مروت جور کرنا چاہیے
میری حالت پر زرا تو غور کرنا چاہیے

مینے تجھ سے کب کہا کچھ غور کرنا چاہیے
جو ٹھنی ہے دل مین وہ فی الفور کرنا چاہیے

بام پر ٹھہرو زرا دم بھر خدا کے واسطے
میری وحشت کا تماشا اور کرنا چاہیے

روز لازم ہے تصور ہمکو اُس رخسار کا
اپنے مصحف کا ہمیشہ دور کرنا چاہیے

آپکو کسنے بتایا ہے محبت چھوڑنا
آپ سے کسنے کہا ہو جور کرنا چاہیے

مرگِ دشمن پر تاسف اسقدر لازم نہین
اپنی حالت پر زرا تو غور کرنا چاہیے

آپ ہی انصاف کر لو آپ ہی تم جانچ لو
اپنے جانبازون پہ اتنا جور کرنا چاہیے

کون کہتا ہے کہ لکھو تم جواب خط مجھے
ہان مرے لکھے ہوے پہ غور کرنا چاہیے

مار ڈالا جان سے بیزار تھا اچھا کیا
جور یہ ہرگز نہ تھا کچھ اور کرنا چاہیے

اور کچھ کیجے نہ کیجے آپ کو ہے اختیار
میری ناکامی پہ تھوڑا غور کرنا چاہیے

یہ بتا دیجے ہمین انسان کو انسان پر
لطف کرنا چاہیے یا جور کرنا چاہیے

جوشِ وحشت پاؤن ٹوٹین یا رہین پیدا نہین
طوفِ کوے دلربا کچھ اور کرنا چاہیے

انکی آنکھون سے گرانا غیر کا ممکن نہین
اِسکی اب تدبیر کوئی اور کرنا چاہیے

اے جنون کب تک پھرایگا مجھے جنگل مین تو
جس سے کچھ راحت ملے وہ طور کرنا چاہیے

جب مصیبت آپڑے انسان پر مضطر نہو
کچھ تحمل چاہیے کچھ غور کرنا چاہیے

کس طریقے سے ملیگا وہ بت پردہ نشین
اے دلِ ناشاد یہین غور کرنا چاہیے

لذتین دنیا کی سنیے ای شرر سب لوٹ یین
اب خدا جس سے ملے وہ طور کرنا چاہیے

شرارِ آہ سے چرخ کہن ہین آگ لگی
مجھے جلایا تو ظالم کے تن مین آگ لگی

جو ضبط نالہ کیے جل گیا جگر میرا
جو آہ کھینچی تو فوراً دہن مین آگ لگی

یہ بعد مرگ بھی ہے آہِ آتشین کا اثر
کفن پہن کے جو لیٹے کفن مین آگ لگی

ہزار حیف مسیحا نہ کچھ دلِ لیلیٰ
کیا جو قیس نے نالہ تو بن مین آگ لگی

خبر سنائی جو قسمت نے مرگِ شیرین کی
تو سوزِ غم سے تنِ کوہ کن مین آگ لگی

شرر عجیب تماشا دکھایا غیرت نے
ملا تو اُنسے عدو میرے تن مین آگ لگی

جلتا ہے جس سے جسم وہ حدت نظر مین ہے
اک برق شعلہ بار ہمارے جگر مین ہے

! ب ہو نیر آج اِدھر آرہا ہے یون
تلوار اُسکے ہاتھ مین خنجر کمر مین ہے

رحم مسا مجھا وفا دار دوسرا
میری نظر مین ہر نہ تمہاری نظر مین ہے

ہا ہے ہنے خوب نشیب و فرازِ دہر
ہر ایک اونچ نیچ ہماری نظر مین ہے

کیا بات ہی شرر کہ ملاتے نظر نہین
ہم تو سُنین وہ کونسی صورت نظر مین ہے

[illegible] شوقِ شہادت ہین اِدھر لا پانی
ہم پئین گے تری تلوار کا میٹھا پانی

[illegible] ادہ پہ بے فائدہ کرتے ہو غرور
یہ جوانی کا زمانہ تو ہے بہتا پانی

[illegible] اٹھ کے ہنے جا دہ انداز حجاب
تم نہاؤ تو اُچھالے ابھی دریا پانی

[illegible] یہ نے ڈبویا مجھے دریا ہو کر
دیکھ جاؤ کہ مرے سر سے ہے اونچا پانی

[illegible] عری بُتِ کافر کی عجب کام آئی
گرمِ اشکون کا ہوا آنکھ مین ٹھنڈا پانی

دیکھا جمال ہم آپ کا انداز ستم | غیر کا بھی تو ہوا آج کلیجا پانی

... شرر دیدۂ پر نم نہین جیتے دنیکے
عبث کرتے ہو اس بہتے یہ تتّا پانی

... مرے آپ مین نام کرین گے | حصول لذت عمر دوام کرین گے
... بہت تو سہی ... مین کیا بگڑتا ہے | تری گلی مین اگر ہم قیام کرین گے
کسے نرس جو خوشامد کرے تری قاصد | ہم آپ جا کے کسیکو سلام کرین گے
خدا کے واسطے اتنا بتا مجھے امید | کبھی عدو کی بھی وہ روک تھام کرین گے
ہم اپنا آپ گلا کاٹ لین گے حشت مین | ہم اپنے ہاتھ سے قصہ تمام کرین گے
ہوا جو حشر کے وعدے کا ذکر بول اٹھے | وہ دن تو آئے یہ خود انتظام کرین گے

شرر غرور نہ کرنا اگر ادھر نکلے
کسی ادا کے کرشمے غلام کرین گے

ہر ایک خوش خرام کی ترکی تمام کی | اچھی نکالی طرز یہ تمنے خرام کی
بیداد مجھ پہ اور عدو پر ترا کرم | یہ بات کام کی ہے نہ وہ بات کام کی
کیا پوچھتے ہو حال تم اس بیقرار کا | جسنے تڑپ تڑپ کے شب غم تمام کی
محشر کے فتنے میری نگاہون مین پھر گئے | جب طرز یاد آئی کسیکے خرام کی
شیشے مین آج مے جو ابلتی ہے خود بخود | شاید ہے اسمین روح کسی تشنہ کام کی
قاصد کہا ہوا کا گزر ہے وہان محال | تدبیر کیا کرون مین پیام سلام کی

استاد کے طفیل سے رتبہ ہوا بلند
اب ہو چلی ہے دھوم شرر کے کلام کی

دل کے آئینے مین عکس روی دلبر دیکھیے | شاہد معنی کو پہلو مین بٹھا کر دیکھیے
پھیرتے ہین وہ مری گردن پہ ہنس ہنس کے چھری | لڑ گئی قسمت مری حسن مقدر دیکھیے

ہے پہاڑون پہ کبھی اور ہی کبھی صحرا نوزد
حال عاشق کا ترے کیا خاک پتھر دیکھے

یہ شکایت ہی عبث دوران سر کی آپکو
رقص بسمل کا تماشا اور دم جو دیکھے

قتل کو آئے ہین وہ اور ہنسکے فرماتے ہین یہ
ماہِ نو ابرو کا دیکھا ہے تو خنجر دیکھے

جان پڑ جائے ابھی اُٹھکر پڑے کلمہ شررؔ
اک زرا سینے پہ اسکے ہاتھ رکھکر دیکھئے

خدا کے واسطے بار آ جفا سے
ارے ظالم ادا سے ڈر خدا سے

مرا دل چھینتی ہے زلف کافر
خداوندا بچانا اس بلا سے

غم و اندوہ مین درد و قلق مین
نہین ہے کچھ کمی تیری دعا سے

سُنی تعریف کاکل کی تو بولے
بلا مین تم پھنسے میری بلا سے

ہزاروں حسرتین سر پیٹتی ہین
مرا دل کم نہین ماتم سرا سے

ہجر آئی اک بلا افسوس مجھپر
پھر الجھا دل مرا زلف دوتا سے

شررؔ کا دل کہین اُلجھا ہوا ہے
نظر آتے ہین ہمکو مبتلا سے

کسی صورت نہ جائیگی خلش غم کی مرے دل سے
نہ نکلی ہے نہ نکلے گی یہ لیلے اپنے محمل سے

جا سکتے ہو دل میرا اگر خوش ہو گی مشکل سے
پڑے گی آہ دشمن پر جو نکلے گی مرے دل سے

نہ جائے دھیان اُنکے عارض پُر نور کا دل سے
یہ گھر روشن رہے یارب چراغِ ماہِ کامل سے

ملے وہ آکے دل سے آرزو رخصت ہوئی دل سے
بڑی مدت مین نکلی آج لیلے اپنے محمل سے

تمنا آئی ہوئی ٹلجائے یہ ممکن نہین لیکن
نہ آؤ گے تو نکلے گی ہماری جان مشکل سے

گلستان جہان مین خاک ہو اُمید ہمدردی
چمن مین ہنس رہی ہین پھول فریادِ عنادل سے

...ان ہوتا ہے لیلی کو غبارِ قیس مضطر ہی
لپٹ جاتا ہے جب کوئی بگولا آکے محمل سے

...تے کیا ہو جانے سے مجھے اتنا سمجھ رکھو
مرے پہلو سے اٹھ سکتے ہو جا سکتے نہین دل سے

غریب راہ گم کردہ ہون مین راہِ محبت مین
نہین ہی کوئی رہبر منزلون ہون دور منزل سے

مرے دل کی تمنا مین ملا دین خاک مین تمنے
مجھے ارمان کی بدلے نکالا اپنی محفل سے

اُٹھی خاک سے کیس شہیدِ تیغِ حسرت کی
جُدا ہوتی نہین کیون دامنِ شمشیرِ قاتل سے

کیا ہے جب کرم تمنے کرو اتنی عنایت بھی
مرے پہلو مین آ بیٹھو کہ نکلے آرزو دل سے

اثر اتنا تو ہو جوشِ جنون مین تیرے ای مجنون
نکل آئے تماشا دیکھنے لیلے ابھی محمل سے

خدا کے فضل سے تشویشِ خاطر گھٹتی جاتی ہی
نہین ہی اب مری کشتی کچھ ایسی دور ساحل سے

وہ خوش پھرتے ہین محشر مین نہین غم جو ریجا کا
سمجھتے ہین شرر شکوہ کریگا میرا کس دل سے

## خمسہ بر غزلِ جناب افتخار الشعرا السید افتخار حسین صاحب مضطر خیر آبادی استادِ بندگانِ حضور فرمانروائے ریاستِ ٹونک

رنجِ غربت ہی نہ فکرِ راحتِ مسکن مین ہون
دامِ گیسو مین پھنسا ہون پنجۂ رہزن مین ہون
عاشقِ ابرو نہ مین یادِ رخِ روشن مین ہون
حشر کے دن بھی خیالِ کاکلِ پُرفن مین ہون
ہوگئی کایا پلٹ لیکن اُسی اُلجھن مین ہون

ڈالتی ہے آنکھ جسپر برق اُس خرمن مین ہون
مین برنگِ نقشِ پا ہر کوچہ و برزن مین ہون
صورتِ خاشاک جلنے کو ہر اک گلخن مین ہون
خار بنکر یادگارِ گل ہر اِک گلشن مین ہون
ایک ہی کانٹا ہون لیکن سیکڑون دامن مین ہون

غنچۂ پژمردہ اِک اُجڑے ہوے گلشن مین ہون
وائے ناکامی فنا کے بعد بھی شیون مین ہون
جنسِ ناکارہ ہون اور لوٹے ہوے خرمن مین ہون
ہائے قسمت خاک ہوکر بھی اُسی اُلجھن مین ہون
آپکے ہاتھون لُٹا اور غیر کے دامن مین ہون

داغِ گل ہون۔ آہ شمعین ہین جو ان سامانون کے ساتھ
قبر مین تنہا نہین آیا ہون مہمانون کے ساتھ

مٹ گئے پر بھی ہے رشتہ یہ سیکڑوں جانونکا ساتھ | سو رہا ہون زیرِ تربت اپنے ارمانونکے ساتھ
میرے ساتھی بھی اسی مین ہین میں جس مدفن مین ہون

تنگ ہون جینے سے حسرت ہی کہ آجای اجل | درد دلسے عمر بھر اپنے کبھی پائی نہ کل
ہو گیا تقدیر سے آرامِ خاطر مین خلل | کچھ نہ پایا آج تک سینے وفاداریکا پھل
فصلِ گل جس مین نہین آتی مین اُس گلشن مین ہون

دردِ کلفت کا نمونہ ہون نگاہِ غیر مین | جوشِ وحشت کا نمونہ ہون نگاہِ غیر مین
اپنی قسمت کا نمونہ ہون نگاہِ غیر مین | تیری چاہت کا نمونہ ہون نگاہِ غیر مین
تیری حسرت کی کھٹک بنکر دلِ دشمن مین ہون

مین نہ مانونگا نگاہِ شوق رکھتی ہے کہین | دیکھنے والے نہ دیکھین یہ تو ممکن ہے نہین
ہوش سیر اکھو چکا نظارۂ پردہ نشین | اُسکے جلوے کے مزے میری نگاہین لے چکین
جسکی صورت کو یہ دعوے تھا کہ مین چلمن مین ہون

پوچھتے کیا ہو بسر ہوتی ہے کیونکر زندگی | کیا بتاؤن ہی شرر کس درجہ دو بھر زندگی
موت کی حسرت مین ہون ہی خاک پتھر زندگی | زخم کھانے کے لئے پائی ہے مضطر زندگی
دل نشانہ ہی مرا مین یادِ تیر افگن مین ہون

خمسہ دیگر

[illegible] برسے ہو۔ قہر آلودہ نظر کر لو | مری قسمت بُری ہی جیسی چاہو شب سحر کر لو
[illegible] ہی غصہ ہے الگ زانو سے سر کر لو | لڑائی ہے تو اچھا رات بھر یونہی بسر کر لو
مین اپنا مُنہ اِدھر کرلون تم اپنا مُنہ اُدھر کرلو

[illegible] یا تمسے کہ اپنی آنکھ تر کر لو | اگر منظور ماتم ہے تلاشِ نوحہ گر کر لو
جو پتھر این یہ آنکھین تم بھی پتھر کا جگر کر لو | دم آخر الگ چشمِ محبت کی نظر کر لو

ہمارا دم نکلتا ہے تم اپنا مُنہ اُدھر کر لو

خدا جانے ہو گیا انجام تقریر زبانی کا　　جگہ مین چٹکیاں لیتا ہی نغمہ لن ترانی کا
دیا ہے آنکھ شوخی نے سبق جادو بیانی کا　　جو کہتا ہون کہ بھوکا ہون مین تیری مہربانی کا
تو کہتا ہی کہ بھوکے ہو تو غم کھا کر بسر کر لو

وفاداری کو بیگانون کی ناحق آزماتے ہو　　رقیب روسیہ سے ملکے مجھپر قہر ڈھاتے ہو
پرائی آگ مین ناحق مرے دل کو جلاتے ہو　　غمِ عشقِ عدو مین کیون مرا حصہ لگاتے ہو
مجھے کیا خاک دوگے پہلے تو اپنی بسر کر لو

خدا منصف ہی جانے کیا کہا اور تمسے کیا پوچھے　　مین گھبرایا ہوا ہون جانے میری منہ سے کیا نکلے
نہ جانے مجھپہ کیا گزرے نہ جانے تمپہ کیا بیتے　　قیامت مین سُننے کا کون طولِ ہجر کے قصے
یہین دنیا مین تم مِل جُل کے قصہ مختصر کر لو

نصیبون سے حصولِ مدعا پر پڑ گئے پتھر　　حصولِ مدعا کیسا کہ جینا ہو گیا دوبھر
مِری ناکامیون کا آج کل ہی اوج پر اختر　　کفایت دیکھنا وہ غم بھی دیتے ہین تو یہ کہکر
کہ لیتے ہو تو اتنا لو کہ جتنے مین بسر کر لو

ازل سے گیسوی شبگون کا سودا ہی مرے سر مین　　کبھی راحت نہین پاتا وہ گردش ہی مقدر مین
تمہارے دیکھنے کی آرزو ہی قلبِ مضطر مین　　خدا کے سامنے دیدار کا وعدہ ہی محشر مین
کہین ایسا نہو اُس روز بھی تم مُنہ اُدھر کر لو

کرو کچھ فکر تم روزِ جزا کی حضرتِ زاہد　　نہ کام آئیگا یہ زہدِ ریائی حضرتِ زاہد
بھلا چاہو تو مانو رائے میری حضرتِ زاہد　　قیامت مین بڑی گرمی پڑے گی حضرتِ زاہد
یہین سے بادہ گلرنگ مین دامن کو تر کر لو

ستانا یا جلانا یہ نہین اللہ کی عادت　　وہ بے پرواہ ہی مطلب کسی سے ہی نہ کچھ حاجت
بتو توبہ کرو توبہ بھلا مالک پہ یہ تہمت　　یہ کیون بدنامیِ عشقِ عدو سے شکوہ قسمت

خدا رسوا نہین کرتا خدا کا نام ڈر کر لو

بلا آئیگا خدا تو پھر ملین گے کیون قسم کھاؤ — زبان پر ایسی باتین جس سے دل ٹوٹے نہ تم لاؤ
اٹھو دیکھو اذان ہوتی ہے چادر منہ سے سرکاؤ — لڑائی رات بھر کی تھی دمِ رخصت تو مَنجاؤ

سویرا ہوگیا للہ اب تو منہ اِدھر کر لو

شبِ فرقت تھی گویا اک نشانی جان دینے کی — ہجومِ غم سناتا تھا کہانی جان دینے کی
ہوئی ناکامیِ تقدیر بانی جان دینے کی — جوابِ خط نہ آنے پر جو ٹھانی جان دینے کی

تو بولی اُس ٹھیرو انتظارِ نامہ بر کر لو

گھڑی بھر مین ابھی دل کی گرہ پردہ اُٹھا دیگی — چھپے بھیدون کی حدت تمکو آنکھون سی کہا دیگی
تمہارے دل کی دھڑکن خود تمہین سارا پتا دیگی — ہمارا حال آپس کی محبت خود بتا دیگی

ہماری کچھ نہ پوچھو اپنی حالت پر نظر کر لو

غضب ہے غم سے جوشِ گریہ ابھی چشمِ پُرفن مین — ستم ہے گلبنِ ماتم کی کلیان ایسے دامن مین
اجازت دو مجھی مین دیکھ آؤن اسکو مدفن مین — نری افواہ پر کیون بیٹھتے ہو سوگ دشمن مین

خدا کے واسطے تحقیق یہ اُڑتی خبر کر لو

محبت نے دیا جو کچھ ہے حصے اُسکی دو کر لو — تپِ سوزِ درون کا بوجھ اِک مجھپر ہی کیون رکھو
مناسب ہے کہ تم بھی تلخ کامی کا مزا چکھو — یہ مانا مینے دردِ دل تو تم میری طرف کر دو

اور اُسکے ساتھ ہی اپنی طرف سوزِ جگر کر لو

ابھی سے مجکو طعنے دے رہی ہین میری ہمسائے — کہ یہ اچھی محبت ہے کہ دل اُنکا بھی گھبرائے
کہین ایسا نہو آپکی چاہت ٹھوکرین کھائے — کسیکا نالہ ہائے شامِ فرقت دل نہ دکھ جائے

تمہین جو کچھ اثر کرنا ہے وہ مجھپر اثر کر لو

مناسب ہے ستم سے میرے حق مین ہر گھڑی ہونا — شہیدانِ محبت کو ہے جنت قبر کا کونا
وہی آخر مین خوش ہوتی ہین پڑتا ہے جنہین رونا — شگونِ نیک مین داخل ہے رسمِ جور کا ہونا

جفا گو تمسے محبوب ہو نہین سکتی مگر کرلو

ہمیشہ مجکو ہمنے یون ہی باتون مین اُڑایا ہی … غرض کے واسطے اکثر رقیبونسے لڑایا ہے
فقط اک جوش آنے کو اُنہین غصہ دلایا ہی … یہ کہکر محبت پر حسینون کو رجھایا ہی

کہ ناممکن ہے مین کچھ شرط بدتا ہون اگر کرلو

دو اسکے واسطے محتاج یہ بیمارِ عارض ہین … دل و جانسے نثارِ شعلۂ انوارِ عارض ہین
ہمیشہ سے یہ دونون آئنہ بردارِ عارض ہین … یہ دو آنکھون کے اندھے طالبِ دیدارِ عارض ہین

لب بام آکے تم نظّارۂ شمس و قمر کرلو

کرم کی کھوٹ کے شکوے ہین اور تقدیر کا رونا … کہا کسنے کہ تم بے رہبری کے یون چلو رستا
سبحان اللہ نے دی تھی تمہین پھر کیون کیا ایسا … یہ بُت پتھر ہین تمنے حضرتِ دل انکو کیون چاہا

کہا کسنے کہ حضرتِ عیش کا وقفِ شرر کرلو

محبت کے مزے اب آخری ٹھوکر مین دیکھینگے … فغان لب پر نہ آنسو اپنی چشمِ تر مین دیکھینگے
نتیجہ حسن و اُلفت کا خدا کے گھر مین دیکھینگے … وفا و جور کی نیکی بدی محشر مین دیکھینگے

یہان دنیا مین جی بھرکر نزاعِ خیر و شر کرلو

تمھاری خوبیِ حسن و ادا اسوقت تنہا ہے … اِسی باعث سے یکتائی کا دنیا بھر مین چرچا ہے
اکیلے جب رہی دونون تو لذّت کا مزا کیا ہی … جفا کا رنگ بے رنگِ وفا نظرون مین پھیکا ہی

مزا جب ہی کہ حسن و عشق کو شیر و شکر کرلو

اُنھون نے وصل مین کروٹ بدل لی شکوہ کی … کہا غارت ہو یہ ارمان جسکا یہ مزا دیکھا
مگر ہمنے بڑی ترکیب سے طے کرلیا جھگڑا … یہ کہکر وصل کی شب اُنکا مُنہ اپنی طرف پھیرا

لڑائی ہی تو اچھا پیٹھ بھی اپنی اُدھر کرلو

تمھارے ہاتھ کے رقعے اگر دشمن کو پہنچینگے … تو جانے دشمنون پر کیا سے کیا طوفان جوڑینگے
عزیز و اقربا در پردہ لاکھون نام رکھینگے … یہ پرچے اک نہ اک دن جاہ کا دفتر اُلٹ دینگے

مقرر کوئی آپسمین پیامی معتبر کرلو

خدا کے واسطے مانو کہا مجکو نہ تڑپاؤ — مرے گھر شوق سے آؤ مری مہمان ہو جاؤ
کوئی تمکو نہین دیکھیگا پردے سے نہ گھبراؤ — یہ اچھی کوٹھری خلوت کی ہے اسمین چلے آؤ

جگہ آنکھون مین تم کیون ڈھونڈتی ہو دلمین گھر کرلو

تمنا دید کی ہمکو صف محشر مین لے آئی — مقدر سے یہان بھی شکل اک بگڑی ہوئی دیکھی
قیامت مین قیامت اور یہ کیسی نئی پائی — الٰہی کون آتا ہے کہ یہ آواز آ پہنچی

کہ تم اے اہل محشر اپنے اپنے منہ ادھر کرلو

رہے تھے عالم امکان مین برسون جو نکے پیاسے — ہزارون جی دکھاتے تھے ہمیشہ جور بیجا سے
تعلق رکھتے تھے دنیا کے جھگڑے خیر دنیا سے — قیامت مین بچو تم دعوی خون تمنا سے

حسینون مین تو جب جانون کہ یہ میدان سر کرلو

ستم پھر اور ستم ایسا کہ صد ہا اسکی تائیدین — جفا اور پھر جفا ایسی کہ لاکھون اسکی تمہیدین
وفا اور پھر وفا کیسی کہ پھر دن جسکی تردیدین — ستم دیکھو جدائی اور پھر اسپر یہ تاکیدین

ن کھتے ہین ہمارا نام جب لو آہ بھر کرلو

محبت ہے نہ چاہت ہے شکایت ہے نہ شکوا ہے — زبان پر اسکو کیا لانا جو ہونا ہے سو ہوتا ہے
بس اب اس بات کی باقی مری دل مین تمنا ہے — ذرا مین پھر بھی پوچھون کہ لذت موت کی کیا ہے

ذرا پھر تم یہی کہدو مزا جینے کا مر کرلو

اسی کی جستجو مین چھان ڈالے کوہ اور صحرا — اسی کی فکر نے مجسکو بنا رکھا ہے دیوانا
نہ جانے کیا ہوئی ہے کھوج تک اسکا نہین پایا — جو کہتا ہون پتا تیری کمر کا کچھ نہین ملتا

تو کہتا ہے عدم آباد کا پہلے سفر کر لو

ستم بھی جھیل لینگے آرزو کا وقت تو آئے — قلق بھی دل مین بھر لینگے وفا کا ابر تو چھائے
تری چاہت مین ہم بیٹھے ہین اپنا نام لکھوائے — جفائین بھی اٹھا لینگے اگر تعلق پیدا ہو جائے

وفا ہم ہی دکہا دینگے محبت پیشتر کر لو

شرر کی طرح حسرت کیلئے چہاتی کا ہی پہر | ہتون کے غم مین اپنا حال کر رکہا ہی کیون ابتر
ہماری رائے گر مانو تو بہر خالق اکبر | تم اپنی زندگی کو ختم کر دو عشق مین مضطر

خدا سے لو لگا کر عمرِ دنیا مختصر کر لو

## مخمس برغزل جناب صاحبزادہ سید حسن رضا خانصاحب بہادر سابق کرنل افواج رامپور

غم نہین ہی جو نہو کوئی شبستان آباد | تیری خوبی کا رہے تا ان گلستان آباد
کیون نہوتا کہین یہ بے سر و سامان آباد | بیکسی سے جو ہوا خانۂ ویران آباد

ترے وحشی نے کیا جا کے بیابان آباد

اپنے گہر مین ہی کبہی غم کبہی حرمان آباد | اِک نہ اِک روز نیا ہوتا ہے مہمان آباد
جوشِ اندوہ سے ہے یہ دلِ ویران آباد | جب رقیبون سے ہوئی انکی شبستان آباد

ہم بہی یہ کہکے اُٹھے خانۂ احسان آباد

کیسے شاہون کو کیا نیست اِسی ہستی نے | گہر دیے رہنے کو اِک اُجڑی ہوی بستی نے
سارے سامانِ حشم میٹ دیے پستی نے | حال کہولا یہ سکندر کی تہیدستی نے

کہ غریبون ہی سے ہے شہرِ خموشان آباد

روز دیتا ہے نیا رنج مجہے چرخِ کہن | دل کے داغون سے کہلایا ہے غضب کا گلشن
لطف دیتا ہی قیامت کا ہر اِک دردِ محن | یون ترے غم سے مرا خانۂ دل ہی روشن

جیسے یوسف سے ہوا خانۂ زندان آباد

پہونکے دیتا ہے جو سینے مین ہی سوزِ نہان | جس سے جی بہلے میسر نہین ایسے سامان
رنگ لائی ہی عجب گردشِ چرخِ گردان | تو نے کانٹون مین گہسیٹا ہی اُسی بادِ خزان

نظر آتے تھے جو پہولون سے گلستان آباد

نور کے شعلے ہین یا ہین تری جلوی دل مین | اُڑ گئے ہوش مرے آکے جو ٹہیری دل مین

تونے لوٹا خرد و صبر کون کے دل مین
ہے مکین تیرا تصور مرے اُجڑے دل مین
تری صورت سے ہے یہ خانۂ ویران آباد

صرف جانے کے لئے لوگ یہان آتے ہین
جوشِ اندوہ کو خود ساتھ لگا لاتے ہین
چار دن زیست کا آرام کہان پاتے ہین
روز گھر سیکڑون ویران ہوے جاتے ہین
رہنے دیتی ہی نہین گردشِ دوران آباد

وہ ہی تقدیر جو مدت سے پڑی سوتی ہے
حسرتِ وصل دو عالم سے مجھے کھوتی ہے
چشمِ خونبار کو رونے دو اگر روتی ہے
میری بیتابی مین کاہے کو کمی ہوتی ہے
تیرا انکار سلامت مرا ارمان آباد

میری وحشت کا بڑھا زور ٹھہرنا کیسا
ہمدمون آپکا بیکار ہے کہنا سُننا
چلد یا گھر سے غریبون کا ہی ساتھی مولا
بھر گئی ہے دلِ وحشی مین ہوائے صحرا
ہے بجا لوگ کہین اسکو جو ویران آباد

کون کہتا ہی کہ ہین تیری جفا سے ناخوش
یہ نہ ہین زیست سے راضی نہ قضا سے ناخوش
ہائے تو انکی ہوا اتنی خطا سے ناخوش
باغبان کیون ہے غریبون کی صدا سے ناخوش
بلبلین جاتی ہین سے تیرا گلستان آباد

جسکو دیکھو وہ کیا کرتا ہے فریاد و فغان
اُنکے ہاتھون سے رہا کرتا ہے عالم نالان
انکی بے وقت چلا کرتی ہی قینچی سی زبان
گھر کے گھر برہمن و شیخ کرینگے ویران
گریہ دنیا مین رہی دست و گریبان آباد

اسے واقف ہین شر ہی جو مجھ رنج و محن
میرے باعث سے ہوا یاس کا دنیا مین چلن
میرے آنے سے ہوئی رونقِ کُنج مدفن
مجکو آغوش مین لے کیون نہ مری قبرِ حسن
میرے ہی دم سے تو ہے گورِ غریبان آباد

## خمسۂ دیگر

کوئی دم مین سہل ہو جائیگی دشواری مری
گردشِ ساغر کریگی بڑھ کے دلداری مری
میش ریزگی یہ سبھی غم ایک سرشاری مری
میکدے مین مجھکو لیجاتی ہے میخواری مری
رہنمائی کر رہی ہے رحمتِ باری مری

خلق بیگانہ تھی کرتا کون غمخواری مری
ہان مری ناکامیون نے کی طرفداری مری
پھلدئے سب تول نے نظرون مین ناداری مری
اٹھ گیا بازارِ عالم آئی جب باری مری
ہائے لوٹے مین رہی رسمِ خریداری مری

یہ زبان دی تھی رہونگا چاہ مین ثابت قدم
پھر ترے کہنے سے کھائی تھی تری سر کی قسم
اب نہین ممکن کسی صورت ہو رسمِ عشق کم
تیری نظرون سے اتر کر بھی ترا بھرتا ہون دم
خود تو مین ہلکا ہون لیکن بات ہی بھاری مری

سا نے اللہ کے کیا کام قیل و قال ہے
اسکی رحمت پر ہی تکیہ قائم کیا جا ہے
خود اسے واقف کئے دیتا ہون اپنے حال سے
شعلۂ دوزخ لرزتا ہے مرے اعمال سے
حشر کے ماتھے کا ٹیکا ہے سیہ کاری مری

مین جیا جبتک رہین ناکامیان میری عزیز
اس سے تم باتین بناؤ بات ہو جسکی عزیز
ہان بجا ہے تمنے کی اور رہو بھی جائیگی عزیز
جاؤ بھی بس ہو چکی تمسے مری مٹی عزیز
جتنے تم نازک ہو اتنی نعش ہی بھاری مری

بیٹھے ہین خاموش شانِ دلبری کے ناز سے
بل جبین پر ہے خریدارون کے سوز و ساز سے
آپ تو کہتے نہین کچھ بھی کسی جانباز سے
انکا جلوہ کہہ رہا ہے پردۂ انداز سے
حسنِ یوسف خود کرے آکر خریداری مری

کیا کہون کیسی ہے اسدم کسطرح کی نبض ہے
دردِ دل کی چارہ سازی کرنیوالی نبض ہے
لاکھ جانین ہون فدا اسوقت ایسی نبض ہے
جانکنی کے وقت انکا ہاتھ میری نبض ہے

ابتو آسانی سے بھی اچھی ہے دشواری مری

صبح بھی کرتی ہی مضطر صورت شام فراق
کیا کہون ڈہاتے ہین کیا کیا قہر آلام فراق
بات جب بھی ہوش میرا لوٹتا جام فراق
بیخودی مین کاش کٹ جاتے یہ ایام فراق
سیری غفلت کو کہان چھوڑا ئی ہشیاری مری

مین وہ رسوا ہون زمانے بھر مین شہرہ ہی مرا
کوئی سُن سکتا نہین جسکو وہ قصہ ہی مرا
انکھ کا ایما سے طوفان ایک شعبہ ہی مرا
اشک تر کہتا ہے دریا ایک قطرہ ہے مرا
سوزِ دل کہتا ہے دوزخ ایک چنگاری مری

جب [illegible] احباب بھی آئے تو مجھسے لڑ گئے
بات ایسی کہ گئے تلوار گویا جڑ گئے
[illegible] مرنے پر آخر حضرتِ دل اڑ گئے
ایسے بے ڈھب گیسوی پرخم کے پھندے پڑ گئے
اب بلا بھی نہین کرتین طرفداری مری

[illegible] جھیلین بلائین در بدر پھرتا رہا
کچھ نہ بن آیا مجھے ناکام ناکارا رہا
[illegible] سے تو اس صورت مین بھی اچھا رہا
جوشِ وحشت مین فقط مین ہی نہ آوارا رہا
تیری شہرت کو بھی گھر گھر لے پھری خواری مری

[illegible] مطلب تھا یہ ربط پیدا کیون کیا
کس لئے صورت دکھائی اپنا شیدا کیون کیا
[illegible] ہو کر بھلا خونِ تمنا کیون کیا
اک جھلک تمنے دکھا کر پھر یہ پردا کیون کیا
اب کسے ڈہونڈے کہان جائے طلبگاری مری

[illegible] کو یہ کہتا ہے دردِ ہجر مین
پاس اک دلسوز بھی میرا ہے دردِ ہجر مین
[illegible] کے گلا رکھتا ہے دردِ ہجر مین
چین کا باعث یہی ہوتا ہے دردِ ہجر مین
جب تڑپتا ہون تو غش کرتا ہے غمخواری مری

روز رہتی ہین نئی قسمت سے طاری آفتین
کر نہین سکتین دلِ عاشق کو بھاری آفتین
دل مرا بہلا رہی ہین ایسی پیاری آفتین
یاد رہجانے کے قابل ہین یہ ساری آفتین

سیر تیری - غم مرا - ہنسنا ترا - زاری مری

کوئی دم مین زندگانی کا اُجڑتا ہے چمن
جامۂ ہستی کے بدلے اب پہنتا ہون کفن
حال میرا وہ ہے جس سے ہے شمیر محو محن
دیکھنا مقصود ہے اُنکو دم آخر حسن

موت ہی کے بھیس مین لے آئی بیماری مری

## خمسہ بر غزل جناب ذوالفقار علیخان صاحب گوہر سابق سپرنٹنڈنٹ آبکاری ریاست رامپور

جو دل بجھتا ہے بجھنے دے بکھرتا ہی بکھرنے دے
قضا کے گھاٹ میری زیست کی کشتی اُترنے دے
اُنہین اغیار کے پہلو مین بیٹھ سنورنے دے
مجھے اے ضبط غم سر پھوڑنے دے شور کرنے دے

مجھے رو رو کے مرنا ہے مجھے رو رو کے مرنے دے

کبھی تو میرے داغ آرزو کو بھی اُبھرنے دے
کبھی تو جو مرے دل مین ٹھنی ہی کر گزرنے دے
نہین سنتا تو اس جینے سے بہتر ہی کہ مرنے دے
جنہین پیارا ہی تو ظالم اُنہین تو پیار کرنے دے

ذرا تو چین لینے دے ذرا تو دل ٹھہرنے دے

مجھے دنیا مین رسوا کرکے مکرین آپ لاکھو نین
جو بس ہو قتل میرا کرکے مکرین آپ لاکھو نین
ہزارون جور بیجا کرکے مکرین آپ لاکھو نین
مرا خون تمنا کرکے مکرین آپ لاکھو نین

اگر یہ آپ کا اندازِ غارت گر مکرنے دے

اگر نکلین کسی کے حسرت و ارمان تو اچھا ہی
ذرا انصاف تو کر اس مین تیرا کیا بگڑتا ہی
یہی تو دلبرون کے حسن افروز کا صدقا ہی
کسی پُر شوق کو لینے دے بوسے ہرج ہی کیا ہے

ترے رخسار کا جوبن نکھرتا ہے نکھرنے دے

دکھایا ہے محبت نے بڑا لااب اثر اپنا
خدا کی شان یہ قسمت کہ گھر انکا گزر اپنا
گل مقصود چن - تھامے ہوئی ہی کیون جگر اپنا
یہی موقع ہے اے دستِ تمنا کام کر اپنا

وہ ہین مصروفِ آرایش اُنہین بننے سنورنے دے

تعجب کیون نہو وہ اور میری گھر مین مہمان
ترا گردن مین گو پڑنا تو ہوگا خارج از امکان
کئے جا کام اپنا خوف سے ہی کس لئے لرزان
بلائین تو لئے جا شوق سے ای دستِ پُر ارمان
بکھرتی ہین اگر زلفین تو زلفون کو بکھرنے دے

وہی ہے آنکھ شوقِ دید کی جس مین ادا نکلے
وہی ہے دل اگر جلجاے بھی بوی وفا نکلے
اگر دامِ مصیبت ہی تو ہو - اُسکی بلا نکلے
دلِ بیمار تیرے حلقۂ گیسو سے کیا نکلے
یہ ہے قسمت کا پھندا جو نہ جینے دے نہ مرنے دے

مری حسرت سُنی تو ہای اس قابل تو کب ہون مین
مگر ہو یاس کیون امیدوارِ فضلِ رب ہون مین
مجھے جلدی فنا کا جام دے تیار اب ہون مین
کمی کرنا نہ تو لے آب خنجر تشنہ لب ہون مین
مرے سر سے اگر پانی گزرتا ہے گزرنے دے

غرورِ حُسن مانع ہی کسیکو کیون نظر آئین
بڑی دشوار یان ہین آپ کیا آئین کدہر آئین
اگر مدِ نظر آنا بھی ہو کیون کر ادہر آئین
اُترنے کو تو چرخِ تمکنت سی آپ اُتر آئین
مگر جب آئینہ بھی آپ کو نیچے اُترنے دے

چلی لیکن ذرا چلکر طبیعت ہوگئی پتھر
ارادہ تھا کہ چمکاتے مگر چمکے نہ کچہ جوہر
شترژیہ شعر اپنے دوست کا چُپ ہوگئی پڑہکر
مرے ارمان تو لاکھون مین اُبھرین لیکن ای گوہر
ہجومِ یاس بھی جب اُن غریبون کو اُبھرنے دے

## قطعہ

دورِ صہبائے سخن خوب چلا محفل مین
شب بخیر آج رہا صبح کا تڑکا ہوکر
اس لئے میری تمنّا ہے کہ کل آٹھ بجے
آئین سب لوگ مرے دل کی تمنّا ہوکر

## قطعۂ افتتاحِ مشاعرہ آثارِ صبح و تصیو کی ساقیؔ

شکر ہے سنکر ہین جسکی تمنا تھی شتر ر
ن گھڑی خوبیِ تقدیر سے آج آئی ہے

یہ وہ ہے بزمِ جہان اہلِ سخن بیٹھے ہین
جن کے اشعار کی مخلوق تمنائی ہے

اُنکی خاموشی پہ ہین گوہرِ نایاب نثار
بلکہ صدقے انہین لوگون پہ تو گویائی ہے

اُنکے ہر شعر سے اک بات نرالی پیدا
اُنکی ہر بات مین اک طرزِ مسیحائی ہے

کہین نیرنگیِ افلاک کے جلوے ہین عیان
اور اُس پیرِ فلک کی کہین انائی ہے

درِ جانان پہ شہیدون کے سرونکا انبار
پھر اُسی در پہ کہین ناصیہ فرسائی ہے

وصل کا ہے کہین مذکور کہین خلوت کا
کہین فرقت ہے کہین انجمن آرائی ہے

بزمِ عشرت ہے کہین محفلِ ماتم ہے کہین
پائے انداز نے تربت کہین ٹھکرائی ہے

کہین چرچا ہے کہ نالے مین بلا کا ہے اثر
کہین چرچا کہ اثر نکے دعا آئی ہے

کہین دعوے ہے دہن اُسنے کہان پایا ہے
کہین دعوے کہ کسے ہاتھ کمر آئی ہے

تذکرہ ہے کہین عارض پہ فدا ہین جان
کہین مذکور کہ دل زلف کا شیدائی ہے

کہین یوسف کی کہین عشقِ زلیخا کی پکار
قیس و وامق کی کہین بادیہ پیمائی ہے

لایقِ فکر کہین رنج و فاکاریِ عشق
قابلِ ذکر کہین حسن کی زیبائی ہے

کہین صحرا مین خلش کرتے ہین پیدا کانٹے
صحنِ گلشن مین کہین بادِ خزان چھائی ہے

شام سے صبح کے آثار کہین پیدا ہین
کہین فسہ یاد بلائے شبِ تنہائی ہے

کہین کھنچتی ہے ادا بھی کسی تصویر کے ساتھ
کہین اندازِ خموشی مین بھی گویائی ہے

کہین تنہائی مین ہے ذوقِ تصور کا سمان
کہین غالب شبِ اندوہ پہ تنہائی ہے

کہین خمیازۂ اُلفت کے نتیجے پیدا
اور کہین دور مین جامِ مے مینائی ہے

الغرض مجمعِ احباب مین ہے رنگِ عجب
بزمِ گلزار مین گھنگھور گھٹا چھائی ہے

ایک مطلب کی بھی سُن لیجئے میری اسوقت — اسقدر آپ نے تکلیف تو فرمائی ہے

عرض مطلب کے لئے اس سے کہان بہتر وقت — گو کہین لوگ کہ بے وقت کی شہنائی ہے

شاعری سے مرا مطلب نہین شہرت اپنی — یہ مرا شوق ہے وہ شوق جو آبائی ہے

میرا مقصد ہے کہ اُردو نہ مٹے دنیا سے — جو کلاسون کے لئے زیور زیبائی ہے

شاعری بھی نہین بڑھکر ہے وسیلہ اس کا — چشم اُردو کے لئے سرمۂ بینائی ہے

اسکی غمخواری یہی بزم سخن ہے گویا — اُسکی ہمدردی یہی انجمن آرائی ہے

نہ جگائین گے اگر آپ تو سو جائیگی — اُسکی تقدیر کی آنکھون مین بھی نیند آئی ہے

جتنے احباب ہین اُن سب نے براہ الطاف — دو زمینون مین غزل شوق سے فرمائی ہے

بعض خود آئے ہین اکثر نے ہین بھیجی غزلین — ہو سکے شکر کہان ایسی زبان پائی ہے

اپنے الطاف و کرم سے مجھے ممنون کیا — اے مقدر مری تحریر کی بن آئی ہے

شکر یہ انکا ادا کرتا ہون سر آنکھون سے — جو یہان آتے ہین یا جنکی غزل آئی ہے

خاص اُن لوگون سے شکوہ ہے جنھون نے کچھ بھی — میرے لکھنے پہ توجہ نہین فرمائی ہے

میرے آقا کا تصدق ہے کہ اس جلسہ کی — ہر جگہ دھوم ہے اک خلق تماشائی ہے

کیا حقیقت تھی مری ایسی جو ہمت ہوتی — میرے سرکار نے ہمت مری بندھوائی ہے

سایۂ پنجتن پاک ہو اُسکے سر پہ — جسکے صدقے مین تمنا مری بر آئی ہے

دل مین رہ رہ کے یہ آتی ہے کہ باصد آداب — یون کرون عرض کہ آج انجمن آرائی ہے

آپنے مجکو نوازا ہے تو ارشاد بھی ہو — وہ سخن جسکا ہر اک شخص تمنائی ہے

## قطعہ تبقریب تشریف آوری اُستادی افتخار الشعرا حضرت مضطر مدظلہ العالی

ہے نیرنگی عالم کا نہ پوچھو احوال — آ کے دنیا مین عجب ہمنے تماشا دیکھا

بات کی بات مین بگڑی ہوئی ہر بات بنی — اور بنی بات کو اک بات مین بگڑا دیکھا

رات بھر عیش رہا صحبت پر لطف رہی — جب ہوئی صبح غم و یاس کا نرغا دیکھا
سامنے آئے نہ تدبیر کارگر تھا لیکن — شاہد شوخ تمنا کا نہ چہرا دیکھا
نہ ہوا سعی سے کچھ کھیل جو بگڑا بنکر — ہان کیا صبر تو دل خواہ نتیجا دیکھا
میری خواہش تھی کہ آجاتے جناب مضطر — ضبط سے اور بھی اِس شوق کو دونا دیکھا
گوشہ نشین کہین تا اثر ری مری شومی بخت — سیدھی باتون کا بھی اُلٹا ہی نتیجا دیکھا
آکے پلٹے مرے گھر سے مری قسمت کیطرح — تپش دل کا اِن آنکھون سے تماشا دیکھا
کیا کہون مین کہ جو حالت ہوئی میری دل کی — کیا بتاؤن جو دلِ زار کا نقشا دیکھا
لاکھ سمجھایا مگر ایک نہ مانی دل کی — میرے دل کا بھی گھڑی بھر نہ تڑپنا دیکھا
آتش شوق لگا کر گئے ایسی دل مین — جسکے بجھنے کا نہ کچھ اور طریقا دیکھا
جسقدر صبر مجھے دیتے تھے وعدے اُنکے — اُس سے بڑھ کر دلِ مضطر کا تڑپنا دیکھا
کششِ دل مری آخر اُنہین لے ہی آئی — صبر کرنے کا کچھ اچھا ہی نتیجا دیکھا
مین نہ کہتا تھا مرا شوق اُنہین لائیگا — ہمدمو اب تو محبت کا تماشا دیکھا
کہیے اب تو کششِ شوق کو کامل پایا — کہیے اب تو اثر جوشش تمنا دیکھا
ہان شرر اب یہ دعا ہے کہ جنابِ مضطر — مجھسے فرمائین تجھے بات کا پورا دیکھا
لطف سرکار کے سائے مین رہین شاد مدام — یہ زبان پر ہو یہان غم کا نہ کھٹکا دیکھا
اپنے مین صبر کے صدقے کہ مری کام آیا — کہنے والون کا زمانے نے تماشا دیکھا

## قطعہ

قتل کر کے مجھے یہ خود ہی تماشائی ہر — لذتِ عشق مرے دل نے عجب پائی ہی
دیکھتے ہین وہ تماشائے تپش شرما کر — سر مرا کاٹ کے شوخی کو حیا آئی ہی

## قطعۂ تہنیت غسل صحت کرنل صاحبزادہ حسن رضا خان صاحب بہادر

کہتے ہین دنیا جسے وہ اک تماشا گاہ ہے
عیب ہین اسمین اگر لاکھون تو لاکھون خوبیان

حشر کے دن سے نہین ہوتی ہے کم غم کی گھڑی
آنکھ کھلتے ہی گزر جاتا ہے راحت کا سمان

کون ہے وہ جو رہا محروم اسکے فیض سے
کون ہے وہ جسکے دل مین لین نہ اسنے چٹکیان

بعض کو پہلے کیا اندوہگین پھر خوش کیا
بعض کو خوش کرکے اُسنے غم کی مارین قمچیان

پوچھتے ہو سچ اگر مجھسے تو وہ اچھا رہا
دی خوشی پھر غم دیا اور پھر عطا کین شادیان

مجھ پہ گزری ہے یہ حالت اس سے ہو آگاہ ن آرہین
مجھ سے پوچھو حال مجھسے اسکی سُن لو داستان

اپنی شاہِ جم حشم کے جشن مین مصروف تھا
بزم عشرت سے طبیعت تھی نہایت شادمان

یک بیک تیری علالت کی خبر پہنچی حسن
کوہِ غم ایسا گرا دل کی اُڑا دین دہجیان

روح قالب مین تھی میری تری گھر تک گیا
دیکھتا کیا ہون وہان دشمن تری ہین نیم جان

تیرے دشمن پر بھی اب سے دور وہ زحمت نہو
بنگیا تھا دشمنِ آرام و راحت آسمان

اُس طرف آزار جسمِ زار سے کرتا تھا بحث
دل پھٹا جاتا تھا حالت دیکھکر اپنا یہان

تیری حالت دیکھکر ہلتا تھا دل سبکا حسن
ایسی حالت مین بھی تیری ہوگئی جرأت عیان

دیکھنے والون کو دیتی تھی تسلی دمبدم
یاس کا اک حرف بھی لب پر نہ لاتی تھی زبان

ہوگئی صحت تجھے اللہ نے اچھا کیا
لاؤن اُسکے شکر کے قابل کہانسے مین زبان

بزم عشرت مین ہمارے ساتھ تو بیٹھا ہے آج
ایسی قسمت تھی کہان ایسا مقدر تھا کہان

گو عجب منحوس تھا وہ وقت وحشتناک تھا
ہان مگر کھوٹے کھرے کا ملگیا پورا نشان

یہ علالت کاشفِ رمزِ حقیقت بنگئی
دوستونپر دشمنون کا کھلگیا رازِ نہان

عرش پر پہنچین وہانسے اور بھی آگے بڑہین
جاکے صحت کی دعاؤن نے ہلایا آسمان

شہر سارا ہلگیا کچھ ایسی حالت تھی تری
ہمنے دیکھا ہے دعا کرتا تھا ہر پیر و جوان

دوستون کا ذکر کیا دشمن بھی تیری ہر گھڑی
ہین ترے اخلاق کی توصیف مین رطب اللسان

ہم کسی میں بات یہ تیرے سوا پاتے نہیں
ایک ہی انسان میں ممکن ہوں اتنی خوبیاں

تیرا سچا وصف جب تنہا ہی لکھ سکتے نہیں
پھر کسی سے شاعرانہ ہو سکے کیونکر بیان

اے حسن تو ہے مری امید میرا آسرا
اے حسن تو ہے مری قوت مرا آرام جان

اے حسن میں آنکھ ہوں اور آنکھ کی پتلی ہو تو
اے حسن میں جسم ہوں تو ہے مری روحِ رواں

اے حسن تیرا سہارا ہے جو تسکین ہے مرا
تیری قوت سے ہوئیں نظروں میں اب گوہر گران

میری اُلفت کی ترازو میں اگر تولیں تجھے
اے حسن تو اک طرف ہو اک طرف سارا جہان

تو مری آنکھوں کا تارا تو مرا نورِ نظر
تو سرورِ دل مرا تو تابِ جانِ ناتوان

اے حسن تو ہے مری اُمید کا روشن چراغ
اے حسن تو ہے مرے بھائی کا اک اچھا نشان

صاف کہتا ہوں کہ جیسا تو ہی ای پیارے حسن
ایسے لوگوں سے نظر آتا ہے خالی خاندان

دولت تیری ہو گئی صدقہ ہی میرے شاہ کا
جسکے ظلِ عاطفت کا ہے جہان پر سائبان

یہ دعا ہے اُسکے سایہ میں رہے آباد تو
جسکے صدقے میں نظر آتا ہے یہ دلکش سماں

اے حسن لاکھوں برس دنیا میں تو زندہ رہے
ای حسن بخشے تجھے اللہ عمرِ جاودان

آج وہ دن ہے کہ جلسے ہیں خوشی کے ہر جگہ
غسلِ صحت کی منائی جا رہی ہیں شادیان

تم مبارکباد دیتے ہو حسن کو ای شررؔ
اور تمکو لوگ دیتے ہیں مبارکبادیان

جس خوشی کی بزم سے اندوہ گین نکلا تھا میں
آج بیٹھا ہوں اِسی صحبت میں ہو کر شادمان

## قطعۂ تاریخ دیوان مولوی حسن رضا خان صاحب حسنؔ بریلوی شاگرد نواب فصیح الملک داغ دہلوی

یہ مضمون ہائے دلکش وہ حسینانِ پری تن ہیں
ادائیں جنکی جان پرور ہیں جنکا بانکپن اچھا

مشامِ جان معطر ہے عجب گلہائے معنی ہیں
صفاتِ مصطفےٰ میں کھل رہا ہے اک چمن اچھا

نہ کیوں اربابِ معنی دم بھریں حسنِ مضامین کا
مصنف شاعرِ شیرین بیان لطفِ سخن اچھا

شررؔ نے بھی لکھا۔ خوب سالِ طبع کا مصرع

چھپا ہے نعتِ سرورِ دین یہ دیوانِ حسن اچھا

## قطعۂ تاریخ طبعِ دیوان سید الشعرا صمیم صاحب

کچھ عجب پُرلطف مقبولِ جہان ہے یہ کلام
اے شرر کیا واقعی یہ مصرعِ تاریخ ہے
اس کا ہر مصرعہ ہے بحرِ فکر کا دُرِّ یتیم
بے مثال و دلکش مطبوع دیوانِ صمیم

## قطعۂ تاریخ سیلابِ عظیم حیدرآبادِ دکن (جو ۲۹ ستمبر ۱۹۰۸ء کو آیا)

آئے دن جوش ہے حوادث کا
آہ عبرت سرا ہے یہ دنیا
ماجرائے دکن پہ غور کرو
حیرت انگیز ہے یہ افسانا
پہلے روزے کو آیا اک طوفان
حیدرآباد میں قیامت کا
ایک نالی سی رودِ موسیٰ ہے
جس سے چوتھائی شہر غرق ہوا
ایسی بارش ہوئی قیامت کی
جسکے طوفان نے غضب ڈھایا
پندرہ انچہ چند گھنٹے مین
پانی بادل نے لاکے برسایا
بند سے اونچا ہوگیا پانی
آگیا جس سے اک بڑا اہلا
اہلا کہنا بڑی حقارت ہے
کہنا طوفانِ نوح ہے زیبا
وہ قیامت کا زور تھا اُس مین
سامنے ایک بھی نہ گھر ٹھیرا
جو بنائے تھے ایک مدت مین
چند ساعت مین اُنکا ڈھیر ہلا
مال کا اسقدر ہوا نقصان
غیر ممکن حساب ہے جس کا
جسقدر ہوگئین تلف جانین
اُنکا اندازہ بھی تو ہو نہ سکا
بھاگ کر جو بچا کے لایا جان
رہ گیا وہ کہ جو بدن پر تھا
تھا زر و نقد کا جسے لالچ
وہ زر و مال اُسکو لے ڈوبا

کیسی عبرت کی بعض ہین موتین — تذکرہ جنکا سُنکے دل دہلا

قربِ دریا محلے تھے جتنے — مٹے طوفان سے کوئی گھر نہ بچا

حیف صد حیف موت یون آئی — مرنے والون کا کچھ پتا نہ ملا

روے خود دیکھکر نظامِ دکن — کہا بُرا وقت تھا مصیبت کا

اپنے سب قصر وقف کرڈالے — کھانا لاکھون کیو اسطے بھیجا

جتنے طوفان زدہ تھے اُنکے لئے — مُنہ خزانون کا شہ نے کھولدیا

جسقدر ہین ملازمانِ حضور — کام سب نے کیا بہت اچھا

الغرض وقت وہ مصیبت ناک — ایسا تھا جو نہ دیکھا اور نہ سُنا

کس غضب کا تھا زور پانی مین — شاہِ آصف کا بھی تو بس نہ چلا

اس مصیبت کی داستان سُنکر — دلِ پُرغم شرر کا بھر آیا

اسی غم مین مجھے یہ فکر ہوئی — لکھون مین سال عیسوی اچھا

مجھ سے دل نے کہا شرر کہدو
ایزدِ پاک کا غضب دیکھا
۱۹۰۸ع

## قطعۂ تاریخ انتقال اہلخانہ جناب مضطر مدظلہ

افسوس صد افسوس کہ مخدومہ کی رحلت — بدبختیِ تقدیر نے بے وقت دکھائی

تاریخ کی جب فکر شرر کو ہوئی ناگاہ — ویرانیِ مضطر کی صدا غیب سے آئی
۱۳۲۶

## تاریخ طبع دیوانِ سوم تسلیم لکھنوی

تسلیمِ سخنور کا دیوان چھپا جسدم — ہر نقطہ یہ بول اُٹھا ہون خالِ رخِ دلبر

گلزارِ فصاحت کا اک سرو ہے ہر مصرع — قربانِ بلاغت ہے الفاظ و معانی پر

حیرت ہی ہمین کیونکر اشعار کہے ایسے
مضمون و معانی سب ہین ایک سی اک تر

اس عمر مین یہ شوخی اللہ کی قدرت ہی
کیا سحر بیانی ہے ہر شعر ہے اک نشتر

حیرت مین شرر لب پر یہ مصرع سال آیا
تسلیم زبانداں تو بس جینے کی باتین ہین

## قطعہ تاریخ طبع دیوان جناب شمس العلما مولوی نواب سید امداد امام صاحب بہادر رئیس اعظم پٹنہ متخلص بہ اثر

یہ دیوان وہ باغِ معنی ہے جسکا
خیالِ جناب اثر باغبان ہے

کھلائے ہین گل طبع رنگین نے کیا کیا
ہر اک گل سے رنگ نزاکت عیان ہے

ہر اک غنچہ ہی اک دل حسرت آگین
قد دلربا ہے جو سرو روان ہے

غضب ڈھاتی ہی چشم نرگس کی شوخی
زبان برگ سوسن کی جادو بیان ہے

حسینون کی ساعد ہین گلبن کی شاخین
محبت کے شعلون کا سنبل دھوان ہے

فضا دلکشا ایسی دیکھی ہے کسنے
بہار دلاویز ایسی کہان ہے

صبا ہر جگہ پہنچی ہے لیکے نکہت
تماشے کا مشتاق سارا جہان ہے

ادھر آئے جسکو ہی شوق نظارہ
نظارے کے قابل یہی بوستان ہے

لڑی ہی یہ اُن قیمتی موتیون کی
ہر اک جسکا گاہک ہر اک قدر دان ہے

یہی ہے حسینان عالم کی محفل
حسین ایسی جنکی ادا دلستان ہے

ہر اک لفظ ہے دفتر شوق پنہان
ہر اک بیت حیرت بھری داستان ہے

ہر اک شعر مقبول ارباب دانش
ہر اک طرز مطبوع ہندوستان ہے

زبان صاف اعلےٰ خیالات ایسے
کہ جنسے زمین شعر کی آسمان ہے

عجب حسن بندش نرالے معانی
ہر اک جنس حیرت فزا ارمغان ہے

شرر نے یہ واقعی سال لکھا
انوکھے مضامین پیاری زبان ہے

## متفرقات

تو جو عہد وفا وفا کرتا ۔ جان سو بار مین فدا کرتا
تیرا غمزہ اگر مسیحا تھا ۔ دل بیمار کی دوا کرتا
اپنے در سے اُٹھا دیا اُسنے ۔ چپ چلا آیا اور کیا کرتا
جب ہوا سامنا دعائین دین ۔ جان تھی عرض مدعا کرتا
تم اگر میری بات سُن لیتے ۔ اور کیا ہوتا مین دعا کرتا
جھوٹی اُلفت چھپی نہین رہتی ۔ مدعی پر جو تو جفا کرتا
مار ڈالا جلا کے خاک کیا ۔ اور کیا اِس سے تو سوا کرتا
نہ سہی اور کچھ یہی ہوتا ۔ تو ستم اور مین دعا کرتا
تم تسلی بہی کر دیا کرتے ۔ جور سے دل اگر دُکھا کرتا
کیا مزا ہوتا وہ ستمگر بہی ۔ غم خوشی کا مری دیا کرتا
سچ ہے ہوتا وہی جو ہونا تہا ۔ تمنے چاہا تو کچھ کیا ہوتا
تم تو کرتے مری دوا مانا ۔ وہی ہوتا جو کچھ خدا کرتا
جان کیا شے تھی جی چُراتا کیون ۔ مجھسے ہوتا اُسے خفا کرتا
تو نے گھونگھٹ اُلٹ دیا ہوتا ۔ ہوش کھوتا مین اور کیا کرتا

اے شرر اب تجھے مناسب تہا
کچھ دنون یاد کبریا کرتا

تمہارے درد نے بے چین ہمکو رات بہر رکہا ۔ کبھی تکیہ اِدہر رکہا کبھی تکیہ اُدہر رکہا
فقط اُنسے تصور مین تعلق عمر بہر رکہا ۔ نہ مین خود اُنکے گہر ٹہیرا نہ اُنکو اپنے گہر رکہا
تری چشم فسونگر کے کرشمے مختلف دیکھے ۔ کسیکو ہوش مین رکہا کسیکو بے خبر رکہا
ترے ارمان رہتے در کہا حسرتین رہتین ۔ ذرا سے دل کے گہر مین ہمنے تیرا گہر کا گہر رکہا

وہ تیری ہی لگی ہے جسنے دل مین اک جلن بھر دی
وہ تیری ہی لگی تھی جسنے پتھر مین شرر رکھا

گلون پر پھیر دین چھریان نگاہِ ناز نے جھک کے
گنہگارانِ الفت نے جو اُن قدمون پہ سر رکھا

وہ نخلِ آرزو ہون جسمین کونپل تک نہین پھوٹی
مری تقدیر نے مجکو ہمیشہ بے ثمر رکھا

ادھر مین کی ادا دیکھو مرا سر کاٹ کر اُسنے
ادہر پھینکا اُدہر پھینکا ادہر رکھا اُدہر رکھا

تمہاری چاہ کا صدقہ تھا ایذا اُسکی پیاری تھی
لگا کر دل سے ہمنے عمر بھر دردِ جگر رکھا

نہ جنگل مین نہ گھر رہنے دیا کمبخت وحشت نے
بگولے کی طرح آوارہ مجکو عمر بھر رکھا

جلایا چرخ ظالم کو نہ کھیونگا رقیبون کا
شررؔ تمنے تخلص کس لئے اپنا شرر رکھا

## سہرہ بتقریب ختنہ صاحبزادہ سید ساجد علیخان بہادر عرف سلطان صاحب

بڑی اُمید کا سہرا ہے حسرت ارمان کا سہرا
خدا نے آج دکھلایا مجھے سلطان کا سہرا

پڑین جب شوق کی نظرین تو بولے دیکھنے والے
فرشتون نے بنایا ہے یہ اک انسان کا سہرا

تماشا ہے نظر آتے ہین اسمین پھول رحمت کے
اسے کہتی ہے دنیا سورۂ رحمان کا سہرا

کبھی کس شوق سے رخسار پہ قربان ہوتا ہے
کبھی کچھ جھوم کر لیتا ہے بوسہ کان کا سہرا

تمنا ہی نگاہون کی بنین ہم تار لڑیون کے
کبھی دیکھا نہین نظرون نے ایسی شان کا سہرا

طریقِ پیر دی سرورِ عالم ہے یہ ختنہ
نہین بیجا اگر کہئے اسے ایمان کا سہرا

ترقی عمر مین ہو علم کی دولت میسر ہو
یہ سہرا ہو الٰہی عیش کے سامان کا سہرا

اسے سنتے ہین جب سلطان صاحب ہنسکے کہتے ہین
سبھی سہرون سے پیارا ہے یہ نانا جان کا سہرا

شررؔ سرکار کے صدقے مین یہ سبکی زبان پر ہے
انوکھا رنگِ محفل ہے نرالی شان کا سہرا

**رباعی**

ٹھہرا ہون مین اس دہر مین جلنے کے لئے
چمکا ہون بہ رنگ مہر ڈھلنے کے لئے
آنکھون مین بہ رنگ اشک پائی ہے جگہ
آباد ہوا ہون مین نکلنے کے لئے

**رباعی**

کیا جشن ہے کیا سالگرہ آئی ہے
دل جوشِ مسرت کا تماشائی ہے
یہ سنۂ درجس کو شرر کہتے ہین ؛
اک چشم عنایت کا تمنائی ہے

# قطعات تاریخ دیوان ہذا

## طراوش طبع گوہر بار جناب منشی واحد علی صاحب ابرؔ اندر سکریٹری دربار رامپور

سنکے کلام شرر وجد مین ہین نکتہ سنج
جھوم رہے ہین ادہر اور ادہر بادہ نوش
نظم شرر نے کیا سبکی نظر مین عیان
گوہرِ معنی کی آب بحرِ مضامین کا جوش
جامِ سخن ہے کہ ہے جامِ مئے خوشگوار
حسنِ بیان کی صفت کون کرے کسکو ہوش

دل ہی گیا ابر کا سنکے یہ تاریخ طبع
تازہ کلامِ شرر ہے سبدِ گلفروش
۱۹ ۱۹ ۶

## نتیجۂ فکر فصاحت مآب جناب سیّد عابد حسین صاحب اوجؔ مشیر سخن

شرر کی نظم دلکش کیون نہ اربابِ نظر دیکھین
زبان پیاری ہی بندش چست ہے مضمون عالی ہے
جو دیکھا اوج نے دیوانِ سالِ طبع یہ لکھا
عجب گلزار معنی ہے عجب نازک خیالی ہے
۴ ۱۳ ھ

**دیگر**

وہ شوخیِ الفاظ ہے۔ ہوتا ہے گمان یہ
انداز اڑایا ہے حسینوں کی نظر کا

اے اوجِ قیامت ہی بیانِ قلق و غم
اک نالہ و فریاد ہے ہر شعرِ شرر کا
۱۹ ۱۹ء

## نتیجۂ فکر جناب مولوی وسیم الدّین صاحب علوی کاکوری رجسٹرار صدر و منصرم مطبع رامپور

نامِ نبیؐ و وصیؑ جانم و جانہا فدا
یاد بدل آمدن نامِ مصنف کہ خواند

کز کرمِ کبریا بر سرِ او مصطفٰے
جائے دل آمد علی خان بپاشش بنام

ور چہ معنہائے او گفتۂ گوہر بسفت
گوئیا سلکِ درر اہلِ ہنر را رساند

لطفِ کلامِ خوشش مست طرب ساختہ
چرخِ برین بر سرش عقدِ ثریا فشاند

گرمیِ بازارِ او دید چو اختر بگفت
جز بکلامِ شرر گرمیِ آتش نماند
۱۹ ۱۹ء

## دیگر

نوید اہلِ بصیرت چھپا کلامِ شرر
اثر میں درد بھرا شعر ہے ہر اک جسکا

ہمارے حضرتِ ساجد علی ذیشان نے
بر آئی جس سے تمنائے دل وہ کام کیا

کہ جستجو سے کیا جمع سب کلامِ نفیس
گہر جو بکھرے ہوئے تھے کیا انہیں یکجا

شرر کے ہین یہ نواسے نہ کیون ہو ان کی ہمت
الٰہی اور بھی ہو انکا مرتبہ اعلا

نہ ہے اسمین کوششِ صادق بھی قابلِ تحسین
انہین سے ہے سچی عقیدت ہو ذہن انکا رسا

عجیب نظمِ شرر ہے زبان پیاری کی
یہ سب کلام ہے اچھا چھپا بھی ہی اچھا

ہر ایک شعر فصیح و بلیغ ہے احقر
لکھو۔ کلامِ فصیح و بلیغ ۔ سال اسکا

ہوئی جو فکر لکھون اسکا عیسوی سنہ بھی
تو میری طبعِ رواں ۱۲ ۲ ق نے یہ شاد ہو کے کہا

ہی۔ گلفروشِ شرر ۔ نام و سال ترتیبی
وسیم ۔ باغِ سخنور ۔ ہے سال چھپنے کا
۱۳۳۲ھ ۱۹۱۹ء

دیگر

| | |
|---|---|
| عندلیبانِ سخن ہوا شگفتہ مثلِ گل | گلشن عالم مین نکلا گلفروشِ گل فشان |
| حسنِ معنی بوئے خوبی سے وہ گل مہکا ہے | تازہ جسنے چشمِ دل ہے اور معطر ہے بیان |
| دل لیا جب طبع کا تو ہاتف آیا سالِ طبع | ہے یہ دیوان تیرے کیا گلسبتہ ان بوستان |

نتیجۂ فکر سرشار صہبائے سخن جناب احمد علیخان صاحب عرف امن تخلص بیجود

| | |
|---|---|
| یہ اک دلکش مرقع ہے پری رویانِ معنی کا | شرر کے کلک نے کھینچی ہیں تصویریں حقیقت کی |
| عجب اشعار ہیں بیخود یہ کیا دلچسپ دیوان ہے | یہ گویا رنگین محفل ہے حسینانِ فصاحت کی |

نتیجۂ فکر رسا جناب مرزا ثاقب صاحب ثاقب قزلباش رئیس لکھنؤ

| | |
|---|---|
| طبع دیوان سے باغ باغ ہیں دل | ہر زبان پر ہے آج نام شرر |
| پے تاریخ یون کہو ثاقب | نزہت اندوز ہے کلام شرر |
| | سال ترتیبی ۱۳۳۶ ھ |

نتیجۂ فکر جناب منشی محمد علیخان عرف دولہا خان المخاطب خوش رقم کاتب دیوان ہذا

| | |
|---|---|
| پڑھا شرر کا جو دیوان تو پُر اثر پایا | کلام خوب ہے وہ جس سے دل ہوا بیتاب |
| جو فکر سال ہے دولہا تو یہ لکھو مصرع | کہ ہے خزینۂ اشعار بے بہا کمیاب |
| | ۱۳۳۷ ھ |

نتیجۂ فکر رسا ہمطراز میر واثر جناب منشی احمد علی صاحب شوق قدوائی

| | |
|---|---|
| جو شخص اِس کو دیکھے وہ ہو اِسی کا عاشق | صفون سے اِس کے ہٹنا ممکن نہ ہو نظر کا |
| اے شوق تم یہ کہدو تاریخ طبع اِسکی | دلکش کلام سے ہے دیوان یہ شرر کا |
| | ۱۳۳۷ ھ |

نتیجۂ فکر رسا جناب قاضی خلیل الدین حسن صاحب حافظ وکیل و انریری مجسٹریٹ پیلی بھیت

نقش نگین چھاپ ہوا ہی اب تو نام نظم شرر
چھپنے سے پہلے بھی سنا تھا شہرۂ عام نظم شرر

بہر سال سبھی آئی چرخ چہارم سے یہ صدا
کہہ دو حافظ طبع ہوا پاکیزہ کلام نظم شرر

نتیجۂ فکر بلبل تسلیم محمد اسمعیل خاں صاحب قنبر رامپوری –

شکر ہے اب چھپ رہا ہی وہ کلام بے مثال
جلوہ آرائے زمانہ ہوگا مثل آفتاب

اسقدر کیوں فکر ہی تاریخ کی قنبر حزین
کہہ دو اچھا ہے کلام بے نظیر لاجواب
۱۳۲۷ھ

نتیجۂ فکر جناب حافظ مرزا امیر الدین صاحب ضیا دہلوی خلف صاحب عالم شہزادہ حافظ مرزا رحیم الدین صاحب حیا گورگانی

یگانۂ اہل سخن مصطفی علی خان تھے
[illegible] روشنی طبیعت [illegible] ہر طرح بہتر

چھپا صحیفۂ دیوان ضیا یہ سال کہو
چمک دمک سے ہوا گوہر [illegible] کلام شرر
۱۳۲۷ھ

نتیجۂ فکر جناب مرزا محمد ہادی صاحب عزیز رئیس لکھنؤ اشرف آباد

ہو چکا طبع جب کلام شرر
پڑ گئی قالب سخن میں جان

طبع کا سال لکھدیا مینے
شرر نکتہ دان کا دیوان
۱۳۲۷ھ

نتیجۂ فکر جناب مولوی مرزا الطاف حسین صاحب عالم لکھنوی اڈیٹر رسالہ شمس الکلام صاحب تخلص بالقا

قابل قدر این اضافہ شد کہ دیوان طبع گشت
ورنہ بہ بازار دو زمدت بود احسان شرر

گفت عالم مصرع تاریخ و سال طبع آن
فرح افزا جلوہ گاہ حسن دیوان شرر

دیگر

کیا بہار اپنی دکھاتا ہے شرر کا دیوان
غنچہ و گل ہین مضامین یہ گلستان گویا

لکھ دیا مصرع تاریخ و اشاعت عالم
زلف سلمیٰ سے مضامین ہین یہ دیوان گویا
۱۳۲۷ھ

## نتیجۂ فکرِ رسا جناب مولوی محمد عالم صاحب قیصری کالوی

هر آنکه آمد ز نکته سنجان سخن شناسان قدر دانان ۔۔۔ چو گفتهٔ مصطفی علیخان شنید وقفِ ثناگری شد

بسروری سپهر سرفرازی بعهده داری امینِ زنی ۔۔۔ بآبیاری چمن طرازی به بوستانِ سخنوری شد

برفت آوخ زدارِ فانی بجانبِ ملکِ جاودانی ۔۔۔ ز رحلتِ او چنانکه دانی سخن گرفتارِ بیسری شد

بخوبی سعی پور نامی کلامِ او طبع شد تمانی ۔۔۔ صلا که این نامهٔ گرامی نمونهٔ حسنِ شاعری شد

هنر شناس هست در امیران مکرمی ساجد علیخان ۔۔۔ بعرفِ اخلاق هست سلطان که مهرمای قیصری شد

کلامِ مرغوب دیده حیران بدم هوش در بیابان ۔۔۔ بوصفِ این کانِ لعل و مرجان که هم زبانِ لالِ جوهری

۱۳۰۶ھ

## نتیجۂ فکر جناب حکیم عابد علی صاحب کوثر خیرآبادی

چھپ گیا صد شکر دیوانِ شرر ۔۔۔ جسکے تھے مشتاق سب پیر و جوان

دلربا الفاظ معنی جان فزا ۔۔۔ بندشین سب چست ٹکسالی زبان

تھے شرر بحرِ عطا و جود و فیض ۔۔۔ مظہرِ صدق و صفا شیرین بیان

وا دریغا گلشنِ اقبال و عمر ۔۔۔ ہو گیا دم بھر مین تاراجِ خزان

ساجد والا گہر فرخ تبار ۔۔۔ ہین جو اعلےٰ مرتبت ارفع مکان

یا الٰہی اِنسے اُس مرحوم کا ۔۔۔ حشر تک روشن رہے نام و نشان

کوثرِ تشنہ نے اُنکے حکم سے ۔۔۔ لکھا سالِ طبع با صد زیب و شان

سالِ ہجری یا بہارِ نظم ہے ۔۔۔ زیبِ گل رنگین تاز بوستان

پھول پھولے ہین مسیحی سال کے ۔۔۔ جوشِ گل رنگین و خندان بوستان

۱۳۰۶ھ ۱۸۸۹ع

## نتیجۂ فکر جناب منشی سید عبد الہادی صاحب ہادی رامپوری

چھپا خوب دیوان نئی طرز کا ۔۔۔ سیاہی ہے سطرون کی نورِ نظر

جو دیکھا تو ہادی کہا عقل نے
دلِ شوق کیون اسکا شیدا ہوے
معنا مین دیوان عجیب و بزیب
سن طبع ہادی جو پوچھے کوئی

دیگر

کلام فرشتہ ہی یا ہے بشر
بہت عمدہ پایا کلام شرر
دُرِ سفتہ پایا زرِ نقد گنج
کہو یہ سدا بلبل نغمہ سنج
۱۳۱۲ھ

## تضمین ترانہ پروفیسر ڈاکٹر محمد اقبال صاحب اقبال از مصنف دیوان ہذا

آفاق مین لقب تہا فخرِ زمان ہمارا
باقی ہی کل زمین پر ابتک نشان ہمارا
تہا غلغلہ زمین سے تا آسمان ہمارا
چین و عرب ہمارا ہندوستان ہمارا
مسلم ہین ہم وطن ہے سارا جہان ہمارا

صقلی کے جانے والو صقلی مین جب گزرو
اور یہ بھی پوچھ لینا اسپین سی جو پلٹو
سونی عمارتون سے حالت ہماری پوچھو
اے گلستان اندلس وہ دن ہین یاد تجکو
تہا تیری ڈالیون مین جب آشیان ہمارا

اے نہرِ نیل بیشک تو جانتی ہے ہمکو
پانی پیا ہے تیرا تو جانتی ہے ہمکو
اپنا غریق الفت گردانتی ہے ہمکو
اے موجِ دجلہ تو بھی پہچانتی ہے ہمکو
ابتک ہی تیرا دریا افسانہ خوان ہمارا

اعدا کی سرکشی سے ہرگز نہین ڈری ہم
اپنی ہتیلیون پر پھرتے تھے سر دہری ہم
ہمت بھری تھی ہم مین ہمت سی تھی بھری ہم
اے ارضِ پاک تیری حرمت پہ کٹ مری ہم
ہے خون تیری رگون مین ابتک رواں ہمارا

فریاد جا رہی تھی تا آسمان ہماری
بس جا نہین پکاری اسکو زبان ہماری
حمدِ خدا تھی گویا آہ و فغان ہماری
مغرب کی وادیون مین گونجی اذان ہماری
تہمتا نہ تھا کسی سے سیلِ رواں ہمارا

ہمت کا دودہ پیکر رطب اللسان ہوئی ہیں — غیرت کا جوش لیکر سرور روان ہوئی ہیں
نیزو نگار خنجر کہا کر کشورستان ہوئی ہیں — تیغوں کے سائے میں ہم پلکر جوان ہوئی ہیں

خنجر ہلال کا ہے قومی نشان ہمارا

بیٹھے ہوئی ہیں اپنے اللہ کے سہارے — ہیں سب ہے ہاتھ کھیچے ہیں سب پہ لات مارے
سر سے کلاہ کثرت پھرتے ہیں ہم اتارے — توحید کی امانت سینوں میں ہی ہمارے

ممکن نہیں مٹانا نام و نشان ہمارا

موقع ہے منہ کو موڑیں ایسے جوان نہیں ہم — زنار سے غرض کیا محو بتان نہیں ہم
حق بات یوں نہ کہدیں کچھ بے زبان نہیں ہم — باطل سے دبنے والے اے آسمان نہیں ہم

سو بار کر چکا ہے تو امتحان ہمارا

کاشانہ پرستش کسکا بنا ؟ ہمارا — پوجا خدا کو کسنے ؟ پہلے ہمیں نے پوجا
اس اعتبار سے ہم کرتی ہیں اب یہ دعوے — دنیا کے بتکدوں میں پہلا وہ گھر خدا کا

ہم اسکے پاسبان ہیں وہ پاسبان ہمارا

سر جھکا رہا ہی ہردم وقت نماز اپنا — اس بے نیاز کے ہم۔ وہ بے نیاز اپنا
جاتا ہے سوے طیبہ ابتک جہاز اپنا — سالار کاروان ہے میر حجاز اپنا

اس نام سے ہے باقی آرام جان ہمارا

دو دن میں دیکھ لینا اللہ نے جو چاہا — چمکے گا از سر نو اسلام کا نصیب
تم اسکو یاد رکھنا یہ قول ہی شرر کا — اقبال کا ترانہ بانگ درا ہے گو :

ہوتا ہے جادہ پیما پھر کاروان ہمارا

نتیجہ فکر رسا جناب مولوی محمد هاشم صاحب المتخلص بہ قیس کا کوروی

بجان ما نہ ... و فرمایش رسا صد گلچینان را — کہ بہر سال بہار و برگ این زیبا چمن گفتہ
... بہار دل سخنہا ... شرر گفتم — لبش بے ... ز سوز دل شرر ... سخن
چہ خوش آمد بجان جان ... تعیین این افشان جان — کہ جام ارمغانش جان ... امد
۱۳۴۶ ہجری — ۱۳۴۶ ھ

# اطلاع

جملہ حقوق دیوانِ ہذا بحقِ جناب صاحبزادہ سید ساجد علی خان بہادر عرف سلطان صاحب محفوظ ہین - کوئی صاحب طبع فرمانے کا قصد نہ فرمائین

صادق حسین صادق

انساں بنا کے تاج کرامت عطا کیا — [illegible]ے حال پر رہی کرم ذوالجلال کا

بے شبہ بے نموں ہی [illegible] دیکھ لوں — امکان کیا کہ وصف ہو اُس بے مثال کا

ہے فیض عام اُس کا غلاموں کے واسطے — بالاتر ہے بادشاہوں سے رتبہ بلال کا

ہم تو زباں کو روک بھی سکتے ہیں حشر میں — رحمت سے انتظار نہ ہوگا سوال کا

بیخود تو اپنے وقت کا منصور بن گیا
آتا ہے ایک رنگ نظر حال و قال کا

والہ و شیدا ہی دل صاحبِ لولاک کا — رات دن پڑھتا ہوں میں کلمہ رسولِ پاک کا

المدد اے الفتِ گیسوئے احمد المدد — حال اب دیکھا نہیں جاتا دلِ غمناک کا

میری وحشت لیکے جائیگی مدینہ تک مجھے — خوف کیا گردش زدہ کو گردشِ افلاک کا

عشقِ احمد نے ہمارے دل کو روشن کر دیا — بن گیا ہے نور کی قندیل کوزہ خاک کا

حیطۂ تقریر سے باہر ہے وصفِ ذوالجناح — دل میں مضموں پھر رہا ہے توسنِ چالاک کا

الاماں اے سوزشِ داغِ جدائی الاماں — آفتابِ حشر ہے ہر ذرہ میری خاک کا

عشقِ حضرت سے گلستاں بھی نہیں خالی رہا — رنگ ہر گل میں نظر آیا دلِ صد چاک کا

ذاتِ باری کی طرح یکتا ہے ذاتِ مصطفےٰ — درحقیقت نور تھا سایہ بھی جسمِ پاک کا

آپ کے دامن سے محشر میں لپٹ جاؤں گا میں
قول تھا یہ مرتے دم تک بیخود غمناک کا

پنہاں ہے دل میں عشق حبیب اِلٰہ کا — دینے لگا ہے کام تصور نگاہ کا

بادِ صبا جو روضۂ انور پہ ہو گذر — کرنا بیان سب مرے حالِ تباہ کا

کہتے ہوئے سنا نہیں کیا جبرئیل کو — خادم ہوں بارگاہ رسالت پناہ کا

غافل نہیں وہ امت عاصی سے
ہر وقت سامنا ہی کرم کی نگاہ کا

نیزہ کرن کا لیکے جو نکلا ہے آفتاب
اک لشکری ہے یہ بھی اُس انجم سپاہ کا

مختار کارخانۂ قدرت ہیں مصطفےٰ
ہے اُن کو اختیار سپید و سیاہ کا

اٹھ جائے پردہ رُخ اسرار معرفت
سرمہ ملے جو آنکھ کو اُس گرد راہ کا

گستاخیاں معاف ہوں اے حبیب رب
اس دل کو پڑ گیا ہے مزا تیری چاہ کا

مجھکو وہاں ہے جلوۂ دیدار کی تلاش
بے نور ہے چراغ جہاں مہر و ماہ کا

اللہ رے تمہاری غلامی کا مرتبہ
ہے عرشیوں کو رشک مرے عز و جاہ کا

بیخود کی لاج شافع محشر ہی کو ہے
تیرے سوا نہیں کوئی اِس روسیاہ کا

نہ ہوا ہائے پشیماں وہ ستمگر نہ ہوا
کھیل ٹھہرا یہ کوئی عرصۂ محشر نہ ہوا

عشق کے درد سے آگاہ ستمگر نہ ہوا
اُس کے پہلو میں تمہارا دلِ مضطر نہ ہوا

اشک وہ اشک ہی جو آنکھ سے باہر نہ ہوا
دل وہی دل ہے جو بیداد سے مضطر نہ ہوا

عجز سے گردن تسلیم ہوئی خم ایسی
حشر کے روز بھی دیدار میسر نہ ہوا

ضبطِ فریاد پہ میں داد طلب ہوں کس سے
وہ تو الزام یہ رکھتے ہیں کہ مضطر نہ ہوا

کوئی پہلو دل بیتاب کی تسکیں کا نہیں
تو نے وعدہ وہ کیا جو مجھے باور نہ ہوا

آج چاہا تھا کسی نے کہ مجھے قتل کرے
ہاتھ میں خوبیٔ تقدیر سے خنجر نہ ہوا

آنکھ وہ خیرہ ہے جس آنکھ نے دیکھا نہ تجھے
دل وہ پتھر ہے کہ جس دل میں ترا گھر نہ ہوا

کیا کہا آپ نے انصاف تمہارا کیسا
آپ کی بزم ہوئی عرصۂ محشر نہ ہوا

دل کا سودا تو نگاہوں میں بہار کہا تھا
وہ خریدار ہی کچھ دل میں سمجھکر نہ ہوا

پاس خاطر دل بیتاب کا ملحوظ رہا
وہ بھیجا کبھی تونے جو کبوتر نہ ہوا

دیکھ تو کون یہ بیٹھا ہے مری پہلو میں
یہ وہ دن ہے کہ جو تجھکو بھی میسر نہ ہوا

چشم بد دور وہ بھولے بھی ہیں نادان بھی ہیں
ظلم بھی مجھپہ کبھی سوچ سمجھکر نہ ہوا

طول کھینچا ہے بہت عشق کے افسانے نے
تھک گئے ہونٹ مگر ختم یہ دفتر نہ ہوا

مضطرب ہو کے ستمگر نے کہا خیر تو ہے
دل ہمارا کبھی بیتاب جو دم بھر نہ ہوا

بن نہ آئی کسی کافر کو بھی بے بوسہ دیئے
سنگ اسود تیری دہلیز کا پتھر نہ ہوا

راز داں حال شب وعدہ کہیں کیا تجھسے
ہم تو جاگا کئے بیدار مقدر نہ ہوا

کس نے لکھی ہے غزل داغ سے بڑھکر بیخود
اُس کا شاگرد ہوں جس کا کوئی ہمسر نہ ہوا

دل ہے مشتاق جدا آنکھ طلبگار جدا
خواہش وصل جدا حسرت دیدار جدا

کچھ کھڑے جھومتے ہیں طالب دیدار جدا
اینڈتے پھرتے ہیں کچھ خلد میں میخوار جدا

زاہدوں سے نہ بنی حشر کے دن بھی یارب
وہ کھڑے ہیں تیری رحمت کو طلبگار جدا

جی جلانے کو ستانے کو مٹانے کو مجھے
وہ جدا غیر جدا چرخ ستمگار جدا

تیغ و خنجر بھی ہیں انداز و ادا بھی موجود
سر کے گاہک ہیں الگ دل کے خریدار جدا

کعبہ ہو آتے ہیں دل تک ہی رسائی مشکل
سارے رستوں سے ہے یہ منزل دشوار جدا

باغ میں یاد نے اُس کی مجھے ٹکنے نہ دیا
چٹکیاں لینے لگے پھول جدا خار جدا

ہر قدم پر ہے مری خاک سے کھٹکا اُن کو
ہاتھ دامن سے نہ ہو گا دم رفتار جدا

بجلیاں حضرت موسیٰ پہ گریں دو اک بار
شعلۂ شوق جدا شعلۂ دیدار جدا

ہمسری قال سے کب حال کی ہو سکتی ہے
خانقاہوں سے بنے خانۂ خمار جدا

دستِ صیاد میں ہوں خاک اُڑوں کیا بولوں
قینچی گردن میں جدا چٹکی میں منقار جدا

ہو گئے وہ سحر وصل یہ کہکر رخصت
تجھ سے کرتا ہے مجھے چرخِ ستمگار جدا

دل میں الفت بھی رہی شک کے کانٹے بھی رہے
اُن سے سو بار ملے ہم ہوئے سو بار جدا

قتل کرتے ہی مجھے جلوہ نمائی بھی ہوئی
در پہ ہنگامہ الگ ہی پسِ دیوار جدا

سختیاں عشق کی جھیلوں کہ سنوں میں دل کی
کہے جاتا ہے محبت میں یہ غمخوار جدا

حالِ یعقوبؑ کی کیونکر ہو خبر یوسفؑ کو
کوچۂ عشق سے ہے حُسن کا بازار جدا

زاہدوں کی تیری رحمت پہ چڑھائی ہی الگ
ٹولیاں باندھ کے آئے ہیں گنہگار جدا

وضع کا پاس بھی ہے بیخود میخوار ضرور
کاگ بوتل سے نہ کیجے سر بازار جدا

ارمان اگر نکلے ارمان کا کیا کہنا
احسان کرو دل پر احسان کا کیا کہنا

معشوق سہی پریاں مشہور سہی حوریں
انسان سے کیا نسبت انسان کا کیا کہنا

اُس بات کی ضد کیسی جو سن نہ سکے کوئی
ارمان ہی چھیڑ اُن کی ارمان کا کیا کہنا

پوشیدہ رہا دل میں اللہ رے ترا پردہ
ہر شئے میں نظر آیا اس شان کا کیا کہنا

ہے جان کا غم زاہد اُس بت کی محبت میں
ایمان سلامت ہو ایمان کا کیا کہنا

میں خاک میں مل کر بھی پاتا ہوں اُسی دل میں
اُجڑے ہوئے گھر میں ہو مہمان کا کیا کہنا

خط میں مجھے لکھا ہے دشمن سے ملو جاکر
قسمت کا نوشتہ ہے فرمان کا کیا کہنا

میں اُن سے شب وعدہ دیوانہ بنوں کہکر
جب یاس گلا گھونٹے ارمان کا کیا کہنا

کیا بات ہے اُس دل کی تجھ میں ہی سما جائے
قربان ہو جو تجھ پر اُس جان کا کیا کہنا

چٹکی میں ہے تیر اب تک چٹکی سے نہیں چھٹتا
آنکھوں میں کھٹکتا ہے پیکان کا کیا کہنا

پسیجو دکی دلیری سے گم ہوش ہیں قاتل کے
قدموں ہی پہ دم توڑا اوسان کا کیا کہنا

نہ پہنچا عرش تک بے بال و پر کیا
رہے دب کر فرشتوں سے بشر کیا

چھپا کیا بزم میں دشمن کا ڈر کیا
وہ غنچہ تک بھی نہ آئے وہ نظر کیا

تمہیں ہم چاہتے تو ہیں مگر کیا
محبت کیا محبت کا اثر کیا

یہ سوجھی ہے تجھے اے چشم تر کیا
پسیجے گا بھلا وہ فتنہ گر کیا

یہ سب ہیں تجھسے بڑھ کر دل کے طالب
ادا کیا ناز کیا ترچھی نظر کیا

مری قسمت تو پلٹو دل تو پھیرو
کروگے تم اکیلے روٹھ کر کیا

چھری جب پھیر دی گردن پہ میری
وہ اب کرتے ہیں پھر پھر کر نظر کیا

نہ سمجھے ہم تو راز کعبہ و دیر
خدا جانے ادھر کیا ہے ادھر کیا

وفا کا نام تو سیکھے لیا ہے
کہا تھا تم نے اس سے پیشتر کیا

ہزاروں بار جھگڑے رات بھر میں
نبھے گی تم سے اپنی عمر بھر کیا

نظر آتا نہیں اب اُن کا ثانی
وہیں ٹھہرے گی ہر پھر کر نظر کیا

جلاؤ چھین لو ٹکڑے کرو تم
ہماری جان کیا دل کیا جگر کیا

محبت چار دن کی چاندنی ہے
رہیگی یاد تیری عمر بھر کیا

[illegible]تی نہیں اٹھتی نہیں آنکھ
کوئی پوچھے کہ ہے مد نظر کیا

یہ پتلی انگلیاں نازک کلائی
بندھے گی قتل دشمن پر کمر کیا

[illegible]ں کا قول کیونکر ہم سمجھ لیں
کسی کے دل میں ہو اب کیا خبر کیا

اُدھر تصویر رکھی ہے عدو کی
وہ اب دیکھیں ادھر منھ پھیر کر کیا

چھپے رہتے ہیں جلوے تیرے دل میں
کرے گی دیکھ کر تجھکو نظر کیا

شکایت سُن کے وہ **بیخود** سے بولے
تجھے اے بے خبر میری خبر کیا

ترے ستم کا مرے ضبط کا جواب نہ تھا
چھری گلے پہ چلی دل کو اضطراب نہ تھا

نہ تھی تمہاری محبت تو کچہ عذاب نہ تھا
جگر میں درد نہ تھا دل کو اضطراب نہ تھا

بنی تھی دل پہ کچہ ایسی کہ اضطراب نہ تھا
غشی کو آپ نے سمجھا تھا خواب خواب نہ تھا

یہ حسن ظن ہے کہ **بیخود** کبھی خراب نہ تھا
کسر تھی اتنی کہ آلودہ شراب نہ تھا

سوال وصل کا پہلو تھا شکوہ دل میں
جواب دیکے وہ سمجھے کہ یہ جواب نہ تھا

ہماری آنکھ سے تم دیکھتے تو کھل جاتا
کہ آئینہ میں بھی اس شکل کا جواب نہ تھا

جناب شیخ نے کیا وجہ کیوں بنایا موتھ
شراب ناب کا مذکور کچہ شراب نہ تھا

نشانہ مجھکو بنایا تھا چشم ساقی نے
کہ چور دل کی طرح ساغر شراب نہ تھا

غشی نے جان بچالی جناب موسیٰ کی
حجاب اُٹھنے نہ پائے وہ بے حجاب نہ تھا

عدو کی بزم میں یوں سرنگوں وہ بیٹھے تھے
کہ دیکھنے کو کہیں آنکھ میں حجاب نہ تھا

شرر کی طرح سے اک حسبت میں تھا قصہ پاک
کشش یہ موت کی تھی مجھکو اضطراب نہ تھا

جو کچہ گذرنی تھی ظالم گذر گئی دل پر
ہمارے پاس کھانے کا اضطراب نہ تھا

مزے اڑائے جوانی میں وصل کے زاہد
تمہاری طرح اچھوتا مرا شباب نہ تھا

ہمارے چہرہ کو کیوں تم نے غور سے دیکھا
یہاں تو ڈھلتی ہوئی دھوپ تھی شباب نہ تھا

تمھاری وعدہ خلافی کی وجہ بھی تو کھلے
اندھیری رات نہ تھی گرم آفتاب نہ تھا

سحر کو جیسے ستارے نظر نہیں آتے
نقاب اُس نے اُلٹ دی تو آفتاب نہ تھا

عدو سے روٹھ کے تم مجھ سے مل گئے ہوتے
یہ انقلاب زمانے کا انقلاب نہ تھا

شمار بوسۂ لب میں مغالطہ کیسا
وہاں تو گالی کا دینا بھی بےحساب نہ تھا

ہوئی ہے ذبح کے ہمراہ نعش بھی پامال
کہ صرف قتل ہی کرنا مرا ثواب نہ تھا

ہزاروں دل بے آرزو نے ڈہائے ستم
بہانے کو اور مرے ساتھ کچھ عذاب نہ تھا

نہ پوچھئے دل بریاں کی ہم سے کیفیت
زبان جس کے مزے سے یہ وہ کباب نہ تھا

یہ بے ثباتی باغ جہاں تماشا ہے
جب آنکھ کھل گئی غنچہ کی یہ شباب نہ تھا

تڑپ تڑپ کے گذاری ہیں ہجر کی راتیں
زمانہ چین سے سوتا تھا ہمکو خواب نہ تھا

شب فراق کی بیتابیوں کو سن کے کہا
مرے خیال میں تو تجھکو اضطراب نہ تھا

اک آئینہ کے سوا اُن کے حسن دلکش کا
کہیں جواب نہ نکلا کہیں جواب نہ تھا

مجھے یہ رشک کہ دشمن کا ذکر کیوں آئے
اُنہیں یہ ناز مری بات کا جواب نہ تھا

نقاب اُٹھنے نہ پائی جھپک گئیں آنکھیں
کسی کا جلوۂ رخسار کیا نقاب نہ تھا

یہ بت سمجھتے تھے **بیخود** کو بار خاطر کیوں
کسی کے دل میں تو وہ خانماں خراب نہ تھا

شب فرقت میں آجاتی اجل تو اُسکا کیا جاتا
وہ کیا منہ کا نوالہ تھی جو کوئی اُسکو کھا جاتا

چُرائی جان مرنے سے یہ طعنہ کب سُنا جاتا
نہ کہتا زخم خنجر کا تو کیا میں زہر کھا جاتا

نہ جاتا ساتھ میت کے مگر مجھکو مٹا جاتا
مری بالیں پہ وہ میری طبیعت بن کے آجاتا

ستا کر آسماں مجھکو بڑے چکر میں آجاتا
وہ کیا معشوق تھا خالی جو یہ تیر دعا جاتا

قیامت تک نہ جاتا پھر کہیں رنگ حنا جاتا
حنا کیسا انہیں ہاتھوں میں جو میرا دل ملا جاتا

نہ دیتا دل تجھے تو جیتے جی تو مجھکو کھا جاتا
کوئی تیرا گلا مٹتا کوئی شکوہ بڑا جاتا

نہ کیونکر نذر دل ہوتا نہ کیوں کر دم مرا جاتا
اکیلا بھیجتا اُس کو وہ خالی ہاتھ کیا جاتا

شباہت حور کی پتھر کا دل شعلہ کی حالت
اگر وہ آدمی ہوتا تو کچھ اُس سے کہا جاتا

مٹا وہی مٹ کے داغ آرزو نے عشق کی دولت
کوئی دن اور رہ جاتا تو یہ دل کو بنا جاتا

وہ دم بھر کو چلے آتے مسیحائی دکھا جاتے
انہیں تنہا عذر آنے میں پلٹ کر دم تو آ جاتا

خدا نے شرم رکھ لی مر گیا میں ضبط الفت میں
بھڑک اُٹھتا جو یہ شعلہ کلیجہ مونھ کو آ جاتا

خبر سُن کر مرے مرنے کی یک دم وہ بھی آ جاتے
اڑاتا خاک سر پر جب وہاں پیک صبا جاتا

تمہارے عہد فردا نے تو یہ سو جان لب کر
قیامت کا تو وعدہ میرا جھگڑا ہی چکا جاتا

کہاں تک تم جلاتے تم کہاں تک سر جدا کرتے
قیامت تک نہ یہ انداز تسلیم و رضا جاتا

جنازہ پر بھی وہ آتے تو مُنہ کو ڈھانک کر آتے
ہماری جان لے کر بھی نہ انداز حیا جاتا

نزاکت اس قدر اتنی نقاہت اور پھر ایسی
جو وہ آتا تو کیا آتا جو میں جاتا تو کیا جاتا

تمہاری یاد میرا دل یہ دونوں چلتے پرزے ہیں
جو ان میں سے کوئی مٹتا مجھے پہلے مٹا جاتا

تیری چتون کے بل کو ہم نے قاتل تاک رکھا تھا
کہ ہر مقتل میں بچ کر ہم سے یہ تیر قضا جاتا

نہ آیا وہ ادھر شرم ستم سے خیر ہی گذری
قیامت میں کوئی مل کر قیامت اور ڈھا جاتا

پیامی جمع کر لینے تھے اے دل تجھکو پہلے سے
وہاں جب ایک مر رہتا یہاں سے دوسرا جاتا

وہ کافر بد زباں میں وضع کا پابند دل مضطر
نہ مجھ سے کچھ سنا جاتا نہ مجھ سے کچھ کہا جاتا

لڑا کی ان بتوں سے آنکھ دنیا میں رہا جب تک
خدا کے سامنے کیا خاک بنکے پارسا جاتا

مزا جب تھا قیامت تک نہ آتا ہوش بیخود کو
پلائی تھی جو ساقی نے اتنی تو پلا جاتا

حجاب دور تمہارا شباب کر دے گا
یہ وہ نشہ ہے تمہیں بے حجاب کر دیگا

